ويقلّ دسائر الفواكه لَيْسَ إدامًا إلّا في موضع يؤكل تبعًا للخبز غالبًا اعتبارًا للعرف اور بحر الرائق میں ہے کہ جو چیز تنہا بلا آمیزش کھائی جاتی
ہو اکثر جیسے خشک کھجور اور خشک انگور اور اخروٹ اور انگور اور خربوزہ اور ترکاری جیسے مولی گاجر اور باقی میوہ سو ادام نہیں ہیں مگر اوس مکان میں
البتہ ادام ہیں یہہ ماکولات جہاں روٹی کے ساتھہ کھائے جاتے ہوں اکثر بنابر اعتبار عرف کے وفي البدائع الجوز رطبة فاكهة ويابسة إدام اور بدائع
میں ہے کہ تر اخروٹ میوہ ہے اور خشک ادام ہے فرع مسائل متفرقہ شارح نے حلف لا يأكل لحمًا ولا خبزًا ولا بصلًا ولا شرابًا فلفلًا فأطعم حشو فيه
كل ذالك فأكلوا لم يحنثوا إلّا صاحب الفلفل لأنّه لا يؤكل إلّا كذا وهذا إن وجد طعمه وزاد في الزعفران رؤية عينه قسم کھائی
ایک نے کہ گوشت اور دوسرے نے کہ پیاز اور تیسرے نے کہ کالی مرچ نکھاونگا پھر ہریسہ پکایا گیا جسمیں یہہ سب چیزیں ہیں سو تینوں شخصوں نے اوسکو کھایا
تو کوئی حانث نہوگا سوا صاحب فلفل کے اسواسطے کہ سیاہ مرچ نہیں کھائی جاتی مگر اسیطرح مخلوط ہو کر اور یہہ حانث ہونا اوسوقت ہو جب کہ مرچ کا
مزہ معلوم ہوتا ہو اور زعفران کی قسم میں خود زعفران کے کہ نہیں نظر آتا زیادہ کرنا چاہئے یعنی اگر زعفران کا رنگ نظر نہ آویگا تو حانث نہوگا وفي
لا يأكل لبنًا فطبخه بأرز او لا ينظر الى فلان فنظر الى يده او رجله او على رأسه لم يحنث والى رأسه وظهره وبطنه حنث اور اس
قسم میں کہ دودہ نکھاونگا پھر دودہ کو چاول کے ساتھہ پکایا یا قسم کھائی کہ مثلًا زید کو نہ دیکھونگا پھر اوسکا ہاتھہ یا پاؤں یا اوسکا کاسہ سر دیکھا تو
حانث نہوگا اور اگر اوسکا سر اور پیٹھہ اور پیٹ کو دیکھا تو حانث ہوگا قسم فتاوی عالمگیری میں منتقی اور محیط سے منقول ہے کہ رؤیت تو چہرہ اور سر یا بدن
کے دیکھنے سے ہوتی ہے اور پیٹھہ کے دیکھنے یا پیٹ اور سینہ کے دیکھنے سے بھی ہوتی ہے فقط انتہی تو معلوم ہوا کہ شارح کے کلام میں واو معنی یا کے ہے
وفي المس يحنث بمس اليد والرجل اور چھونے میں حانث ہوگا ہاتھہ اور پاؤں کے چھونے سے عرض عليه اليمين فقال نعم كان حالفًا في
الصحيح كذا في الصيرفية وغيرها قال المصنف هذا هو المشهور لكن في فوائد شيخنا عن التاتارخانية أنّه بنعم لا يصير حالفًا
هو الصحيح ثم فرّع أنّ ما يقع من التعاليق في المحاكم أنّ الشاهد يقول للزوج تعليقًا فيقول نعم لا يصحّ على الصحيح عرض کی گئی
ایک شخص پر یمین سو اوسنے کہا ہاں تو مجیب حانث ہوگا قول صحیح میں کذا فی الصیرفیہ وغیرہا مصنف نے شرح میں کہا کہ یہی مشہور ہے اکثر کتب فقہ میں یعنی
یمین کا صحیح ہونا ہاں کہنے سے لیکن ہمارے استاد کے فوائد میں یعنی صاحب بحر کے فوائد میں تاتارخانیہ سے منقول ہے کہ ہاں کہنے سے حانث نہیں
ہوتا یہی قول صحیح ہے پھر صاحب بحر نے اسپر تفریع کی کہ یہہ جو تعلیقات قاضیوں کی کچہریوں میں واقع ہوتی ہیں کہ شاہد نکاح کا زوج سے بطور
تعلیق کہتا ہے اسطرح کہ اگر تونے چہہ مہینے تک زوجہ کا نفقہ نہ بھیجا تو تیری زوجہ مطلقہ ہے پھر زوج کہتا ہے کہ ہاں تو یہہ تعلیق طلاق صحیح
نہیں بنابر قول صحیح کے پس معلوم ہوا کہ یمین مجیب کی تصحیح مختلف ہے لیکن ظاہرًا معلوم ہوتا ہے کہ قول اول اصح ہے بدلیل شہرت چنانچہ اسکی
تائید آخر کتاب الیمین میں آویگی والمسألة التغدّي الأكل المترادف الذي يقصد به الشبع وكذا التعشّي وشرطهما أن يأكل أكثر من
نصف الشبع في غداء وعشاء وتسحّر تغدی یعنی اول روز کا کھانا عبارت ہے پیٹ بھر کھانے سے جس سے آسودگی مقصود ہو تو ایک
دو لقمہ کھانے سے غدا یا عشا ثابت نہوگا اور اسیطرح تعشی یعنی آخر روز کو کھانا ہمیں اکل مترادف بقصد آسودگی داخل ہے اور ضرور ہے آدھے پیٹ سے زیادہ کھانا غدا اور عشا اور سحور
میں ہم قدرہ عبارت ہے اول روز سے اور عشی آخر روز سے اور سحر آخر شب سے اور غدا بالفتح اول وہ اول روز کے طعام کو کہتے ہیں
اور عشاء بالفتح اول وہ آخر روز کے طعام کو بولتے ہیں اور سحور بالفتح اول آخر شب کے طعام کا نام ہے في وقت خاص وهو
ما بعد طلوع الفجر في البحر عن الخلاصة عند طلوع الشمس قال وينبغي اعتماده للعرف زاد في النهر واهل مصر يسمّونه
فطورًا الى ارتفاع الضحى الاكبر فيدخل وقت الغداء فيعمل بعرفهم قلت وكذلك اهل الشام الى زوال الشمس تغدی کی عبارت
وقت خاص میں کھانے سے ہے اور وہ وقت خاص بعد طلوع ہونے فجر کے آفتاب ڈھلنے تک اور بحر الرائق میں خلاصہ سے منقول ہے کہ ابتدا
وقت طلوع شمس سے ہے کہا صاحب بحر نے کہ روایت خلاصہ کی لائق اعتماد ہے بسبب عرف کے نہر الفائق میں اتنا زیادہ بیان کیا ہے کہ اہل مصر اس

طعام کو فطور کہتے ہیں یعنی طلوع آفتاب سے دوپہر دن چڑھنے تک پھر اسکے بعد غدا کا وقت داخل ہوتا ہے تو مصر میں اسکو عرف کے موافق عمل کرنا چاہئے شارح کہتا ہے اور اسیطرح اہل شام فطور و غدا کا وقت یہ ابتا کہتے ہیں؁ اکثر اہل ہند بعد طلوع کے طعام کو نہاری بولتے ہیں اور پہر دن چڑھے سے دوپہر تک کے طعام کو ڈنگا کھانا کہتے ہیں تو اہل ہند کا غدا اکثر پہر دن چڑھنے کے بعد ہوتا ہے قو لا بد ان یکون ما یتعدی به اہل بلد عادۃً پر تغدی میں یہ ضرور ہو کہ ویسا کھانا ہو جسکو حالف کے اہل شہر بطور اپنی عادت کے کھاتے ہوں وغداء کل بلدۃ ما تعارفہ اہلہا حتی لو شبع بشرب اللبن یحنث البدوی لا الحضری ذیلعی اور ہر شہر میں اول روز کے کھانے سے وہ کھانا مراد ہے جو وہاں کے لوگوں میں رائج ہو یہانتک کہ اگر حالف دودھ پینے سے آسودہ ہو جاویگا تو صحرائی آدمی حانث ہوگا نہ شہری کذا فی شرح الزیلعی؁ اسواسطے کہ عرف کے صحرائی آدمیوں کی غذا اکثر دودھ ہے اور وہاں کے شہریوں میں یہ عادت نہیں اور اسیطرح ہندی آدمی اگر کھجور سے پیٹ بھر لیگا تو حانث نہوگا بسبب عرف کے والتعشی منه ای الزوال و فی البحر عن الاسبیجابی و فی عرفنا وقت العشاء بعد صلوۃ العصر قلت وهو فی عرف مصر و الشام الی نصف اللیل اور تعشی یعنی آخر روز کا کھانا آفتاب ڈھلنے سے ہے آدھی رات تک اور بحر الرائق میں اسبیجابی سے منقول ہے کہ ہمارے عرف میں عشا کا وقت بعد نماز عصر ہے شارح کہتا ہے اور یہی مصر اور شام میں عادت ہے؁ اور اہل ہند میں عشا اکثر مغرب کے بعد سے پہر رات گذرنے تک معمول ہے والتسحر هو الاکل بعد نصف اللیل الی طلوع الفجر اور سحر گہی اور سحری وہ کھانا ہے جو آدھی رات کے بعد سے طلوع آفتاب تک قال ان اکلت او قال ان شربت او لبست او نکحت و نحو ذلک فعبدی حر و نوی معینا ای خبزا او لبنا او قطنا مثلا لم یصدق اصلا یحنث بای شیء اکل او شرب وقیل یدین کما لو نوی کل الاطعمة او کل میاه العالم حیث تصح اصلا لنیة محتمل کلامه کہا ایک شخص نے اگر میں کھاؤں یا یوں بولا کہ اگر میں پیوں یا پہنوں یا نکاح کروں اور مثلا اس قول کے جس میں فعل کے ساتھ مفعول مذکور نہو تو میرا غلام آزاد ہے اور نیت کی قائل نے معین چیز کی یعنی روٹی کے اکل میں اور دودھ کے شرب میں اور روئی کے لبس میں مثلا تو اسکی ہرگز تصدیق نہوگی نہ دیانۃ نہ قضاءً تو حانث ہوگا ہر چیز کے کھانے اور پینے سے اسواسطے کہ نیت کرنا بدون ملفوظ کے صحیح نہیں اور بعضوں نے کہا کہ دیانۃ اسکی تصدیق ہوگی چنانچہ قول مذکور میں اگر سب کھانوں اور ساری عالم کے پانیوں کی نیت کریگا تاکہ پہلا حانث نہو تو صحیح ہے بسبب نیت کرنے اپنے کلام کے محتمل کو یعنی فعل میں عموم تو ثابت تھا اسکو اوسنے ارادہ کیا لہذا نیت عموم کی صحیح ہوگی بخلاف تعیین کی نیت کے ولو ضم لان اکلت طعاما او شربت شرابا او لبست ثوبا دین اذا قال عنیت شیئا دون شیء لانه ذکر اللفظ العام القابل للتخصیص لانه نکرة فی سیاق الشرط فتعم کالنکرة فی النفی اور اگر فعل مذکور میں مفعول کو ملایا یعنی یوں کہا کہ اگر میں طعام کو کھاؤں یا پینے کی چیز پیوں یا کپڑا پہنوں تو دیانۃ اسکی تصدیق ہوگی جب قائل یوں کہے کہ میں نے مثلا طعام سے روٹی کا ارادہ کیا نہ گوشت کا اسواسطے کہ اوسنے لفظ عام کو ذکر کیا جو قابل ہے تخصیص کے اسواسطے کہ نکرہ واقع ہوا ہے سیاق شرط میں تو عام ہوگا جیسے نکرہ سیاق نفی میں عام ہوتا ہے؁ شرط مثبت میں حلف نفی پر ہوتی ہے تو حالف کا یوں کہنا کہ ان لبست ثوبا ما جری لا کبیس ثوبا کیطرح لیکن یہ تاویل خلاف ظاہر ہے لہذا قاضی اوسکو قبول نکریگا کذا فی فتح القدیر ولا صل ان النیة انما تصح فی الملفوظ الا فی ثلث فیدین فی فعل الخروج والمساکنة وتخصیص الجنس کحبشیة او عربیة لا الصفة ککوفیة او بصریة فتح اور قاعدہ کلیہ مسائل مذکورہ میں یہ ہے کہ نیت صحیح نہیں ہوتی مگر ملفوظ میں مگر تین صورت میں بدون ملفوظ بھی نیت صحیح ہے تو دیانۃً تصدیق ہوگی خروج اور مساکنت کے فعل میں اور تخصیص جنس میں جیسے حبشی یا عربی عورت نہ صفت میں جیسے کوفی یا بصری عورت کذا فی الفتح؁ یعنی اگر قائل نے کہا کہ اگر میں نکلوں یا زید کو اپنے پاس رکھوں تو غلام آزاد ہے پھر اوسنے خروج سے سفر کی نیت اور مساکنت سے ایک کوٹھری میں رہنے کی نیت کی تو صحیح ہے اسواسطے کہ خروج چند قسم ہوتا ہے سفر کے واسطے اور غیر سفر کے واسطے اور مساکنت بھی کئی طرح

کی ہوتی ہے یعنی ایک کوٹھری میں ساتھ رہنا یا ایک گھر میں یا ایک شہر میں اور فعل محتمل ہے تو یہ نیت تنویع کا نہ تخصیص کا اور اسیطرح اگر اوسنے حلف کیا کہ عورت
سے نکاح نکریگا اور اوسنے حبشی یا عربی عورت کی نیت کی تو صحیح ہے واسطے کہ حبشی ایک قوم ہے عورت کی تو تخصیص جنس کی بعض اقوام سے ہوئی
اور اگر مثال مذکور میں کوفی اور بصری عورت کی نیت کریگا تو صحیح نہوگی اسواسطے کہ کوفی اور بصری ہونا یہ صفت ہے عورت کی اور حالانکہ صفت مذکور
نہیں تو تخصیص صفت کی بلا ذکر صفت صحیح نہوگی کذا فی الفتح وتخصیص العام تصح دیانۃ اجماعا فلو قال کل امرأۃ اتزوجہا فہی
طالق ثم قال نویت من بلد کذا لا یصدق قضاء وکذا من غصب دراہم انسان فلما حلفہ الخصم عاما نوی خاصا بہ یفتی
خلافا للخصاف نیت کرنا تخصیص لفظ عام کا صحیح ہے دیانۃ بالاجماع تو اگر بولا کہ جس عورت سے میں نکاح کروں وہ مطلقہ ہے پھر اوسنے کہا کہ میں نے
فلانے شہر کی عورت کی نیت کی تھی نہ فلانے شہر کی تو قضاء اوسکی تصدیق نہوگی واسطے کہ تخصیص خلاف ظاہر ہے اور اسیطرح جسنے ایک انسان کے
درم غصب کیے پھر جب مدعی نے اوسکو عام قسم دلائی تو اوسنے خاص کی نیت کی یہی قول مفتی بہ ہے کہ تخصیص عام کی دیانۃ صحیح ہو نہ قضاء بخلاف
خصاف کے کہ اوسکے نزدیک تخصیص عام دیانۃ اور قضاء دونو طرح درست ہو ہم مدعی کی قسم سے طلاق کی قسم مراد ہو اسواسطے کہ خدا کے قسم میں قاضی
کا حکم جاری نہیں چنانچہ شارح بیان کریگا صورت قسم یعنی کی یون ہے کہ ایک شخص نے دوسرے کے دراہم مثلاً چھین لئے مدعی نے اوس سے
عام قسم لی اسطرح کہ اگر میں نے تیرا مال غصب کیا ہو تو اوسکی عورت کو طلاق ہے پھر اوسکا غصب کرنا ثابت ہوگیا سو اوسکی عورت نے قاضی کے
پاس نالش کی اپنی طلاق واقع ہونیکی تو زوج نے تخصیص عام کا دعوی کیا یعنی کہا کہ میں نے قسم کے وقت مال سے دینار کی نیت کی تھی نہ درم
کی تا طلاق واقع ہو تو قاضی اسکی تصدیق نکریگا اور خصاف کے نزدیک قاضی کو تصدیق کرنا چاہئے کذا فی الطحطاوی وفی الولوالجیۃ حتی حلفہ
ظالم وأخذ بقول الخصاف فلا بأس بہ اور ولوالجیہ میں ہے کہ جب حالف کو ظالم قسم دلاوے اور وہ خصاف کے قول پر عمل کرے تو کچھ
مضائقہ نہیں ہم طحطاوی نے کہا کہ یہ مسئلہ مشکل ہے کہ اگر اخذ دیانۃ مراد ہو تو خصاف کے قول کی کچھ خصوصیت نہیں ظاہر الروایت میں بھی تخصیص
عام کی دیانۃ صحیح ہے اور اگر اخذ قضاء مراد ہو تو اسکی کوئی وجہ ظاہر نہیں ہے اسواسطے کہ حالف کا اخذ کرنا قضاء بقول خصاف امر بے معنی ہے یہ اوس صورت میں ہے کہ جب اخذ
کا فاعل حالف ہو اور اگر قاضی کو فاعل اوسکا قرار دیجئے تو باوجود یکہ ولوالجی کی عبارت میں قاضی مذکور نہیں اور پریشانی ضمائر کی اسکے علاوہ
ہے تو بھی قاضی کو حکم کرنا بقول ضعیف جائز نہیں لیکن خلاصہ میں یہ ہے کہ اگر حالف مظلوم ہو تو خصاف کے قول پر فتوی ہے تو اس روایت سے معلوم
ہوتا ہے کہ فاعل اخذ کا مفتی ہے یعنی اگر مظلوم مفتی سے پوچھے تو مفتی کو جائز ہے کہ بقول خصاف فتوی دے لیکن اسمین بھی خلل ہے کہ
مفتی کو فتوی بالدیانت بھی جائز نہیں اور معلوم ہوچکا ہے کہ تخصیص عام کی دیانۃ صحیح ہے قول خصاف کی کچھ خصوصیت نہیں بہر صورت یہ مسئلہ تحریر
طلب ہے واللہ اعلم وقالوا النیۃ للحالف لو بطلاق او عتاق وکذا باللہ لو مظلوما وان ظالما فللمستحلف اور فقہانے کہا ہے کہ نیت
کا اعتبار واسطے حالف کے ہے اگر طلاق اور عتاق کا حلف ہو اور اسیطرح حلف باللہ کی قسم میں اوسکو اعتبار ہو اگر حالف مظلوم ہو اور اگر حالف
ظالم ہو تو یمین باللہ میں حلف لینے والے کی نیت معتبر ہے ہم ظہیریہ میں ہے کہ ایک شخص نے قسم دلائی دوسرے شخص کو سو اوس نے قسم کھائی اور مستحلف
کے مقصود کے سوا اور نیت کی تو اگر طلاق اور عتاق کی یمین ہے تو حالف کی نیت معتبر ہے خواہ حالف ظالم ہو یا مظلوم اور اگر یمین باللہ ہے
تو اگر حالف مظلوم ہے تو اوسکی نیت معتبر ہے اور اگر حالف ظالم ہے تو مستحلف کی نیت معتبر ہے طحطاوی نے کہا یہ اوس صورت میں ہے جب گذشتہ
پر قسم ہو اور نیت سے مراد دیانت کی نیت ہے نہ قضا کی ولا تعلق للقضاء بالیمین باللہ کچھ تعلق نہیں قاضی کے حکم کو خدا کی قسم میں ہم اسواسطے
کہ کفارہ یمین حق اللہ ہے اوسمین حق العبد نہیں تاکہ وہ حالف کی قاضی کے پاس نالش کرے اور یہ مطلب نہیں کہ یمین باللہ کو دار القضاء سے
کچھ مطلقا تعلق نہیں اسواسطے کہ جب مدعی کے گواہ نہونگے تو قاضی مدعا علیہ سے خدا کی قسم لیگا کذا فی الطحطاوی حلف لا یشرب من شیء یکون
فیہ الکرع نحو دجلۃ فیمینہ علی الکرع منہ حتی لو شرب من نہر اخذ منہ لا یحنث قسم کھائی کہ نہ پیوں گا اوس شے سے جسمین منہ ڈالکر

پینا ممکن ہے چنانچہ نہر دجلہ یا لبالب تالاب کے کنارے تو یمین اوسکی اوسمین مُنہ ڈالکر پینے پر منعقد ہوگی حتیٰ کہ اگر دریا کا پانی ہاتھ سے یا برتن سے اوٹھا کر
پئے گا تو حانث نہوگا و فی البحر عن الظہیریۃ الکرع لایکون الا بعد الخوض فی الماء لکن فی القہستانی عن الکشف انہ لیس بشرط اور بحر الرائق
مین ظہیریہ سے منقول ہے کہ کرع متحقق نہین ہوتا اگر بعد گھسنے کے پانی مین لیکن قہستانی مین کشف سے منقول ہے کہ کرع مین پانی کے اندر گھسنا شرط نہین ہم
کرع لغت مین اس سے عبارت ہے کہ اپنے منہ سے پانی لے پانی کے موضع سے اور اصل کرع جانورون مین ثابت ہے کہ وہ بدون اوٹھالے اپنی اکارع کے پانی
مین پیا فالبعید اسکے کرع انسان مین مستعمل ہوا جب کہ وہ پانی مین منہ ڈالکر جانور کی مثل پئے اگرچہ پانی میں پاؤن نہ ڈالے کذا فی المنح اکارع جمع
کراع بالضم بمعنی پاچہ بخلاف من ماء دجلۃ فیحنث بغیر الکرع ایضاً بخلاف اس قسم کے کہ دجلہ کا پانی نہ پئے گا تو حانث ہوگا بدون کرع کے بھی
یعنے برتن سے پینے مین وفیما لایتاتی فیہ الکرع کالبئر والحب یحنث بالشرب بالاناء مطلقاً سواء کان من البئر او من ماء البئر لتعذر
الحقیقۃ اور جسمین منہ ڈالکر پانی پینا نہین ہوسکتا چنانچہ کنواں اور بڑا مٹکا تو برتن سے پانی پینے مین ہر طرح حانث ہوگا برابر ہے کہ لااشرب من البئر
کہا ہو یا لااشرب من ماء البئر کہا ہو بسبب متعین ہوجانے مجاز کے ہم جب منہ لگاکر پانی پینا متصور نہوا تو مجاز متعین ہوگیا یعنے برتن سے پینا مراد ہو
بخلاف دریا اور لبالب تالاب کے کہ وہان حقیقت حاصل ہے یعنے منہ ڈالکر پینا اور موجودگی حقیقت کے مجاز کی کیا حاجت ہے حب بجائے مٹکا بڑا
مٹکا ہے جسکو مٹھورا اور گولی بھی بولتے ہین اور فارسی مین خُم کہتے ہین طحطاوی نے کہا کہ کنوان اور خم سے مراد یہ ہے کہ لبالب پانی سے بھرے
نہون ورنہ منہ ڈالکر پانی پینا متصور ہوگا ولو تکلف الکرع فیما لایتاتی فیہ ذلک ای الکرع لایحنث فی الاصح لعدم العرف اور اگر
حالف نے بتکلف منہ ڈالکر اوسمین سے پانی پیا جسمین کرع نہین حاصل ہوتا مثلاً کنوئین مین اوتر کے کرع کیا تو حانث نہوگا قول اصح مین بسبب عدم عرف کے
امکان تصور البر فی المستقبل شرط انعقاد الیمین ولو بطلاق وبقائہا اذ لابد من تصور الاصل لتعقد فی حق الخلف وہو
الکفارۃ ثم فرع علیہ ممکن ہونا تصور بر کا زمان مستقبل مین شرط ہے یمین کے منعقد ہونے اور اوسکے باقی رہنے کی اگرچہ طلاق کی یمین ہو
اسواسطے کہ اول تصور اصل کا ضرور ہے تا یمین منعقد ہو اصل کے قائم مقام کے حق مین یعنی کفارہ کے حق مین پھر مصنف نے اس قاعدہ پر اپنا
اگلا قول متفرع کیا ہم مقصود بالذات قسم کھانے سے یہ ہے کہ قسم کو قائم رکھے اور پورا کیجئے اور کفارہ دینا مقصود اصلی نہین ولہذا یمین غموس
اور یمین لغو مین کفارہ واجب نہین اور کفارہ تو حنث یعنی قسم توڑنے سے واجب ہوتا ہے جب بر یمین یعنے قسم کا پورا کرنا محال ہوا تو حنث
بھی محال ہوگا اسواسطے کہ ترک نہین ہوسکتا مگر اوسی چیز مین جسکا وجود ہوسکے کذا فی الطحطاوی عن الشلبی فمن حلف لیشربن ماء ہذا الکوز
الیوم ولا ماء فیہ او کان فیہ ماء فصب ولو بفعلہ او بنفسہ فی یومہ قبل اللیل او اطلق یمینہ عن الوقت ولا ماء
فیہ لایحنث سواء علم وقت الیمین ان فیہ ماء اولا فی الاصح لعدم امکان البر تو اس قسم مین کہ واللہ اس کوزہ کا پانی مین آج
ضرور پیون گا اور حالانکہ اوسمین پانی نہین یا اوسمین پانی تھا مگر گرا دیا گیا اگرچہ حالف کے فعل سے گرا یا خود کوزہ کے ڈھلنے سے گر گیا اوسیدن
مین رات سے پہلے یا یمین مطلق ہو یعنی اوسمین وقت کی قید نہ لگائی اور حالانکہ کوزہ مین پانی نہ تھا تو حانث نہوگا بسبب عدم امکان بر کے
برابر ہے کہ قسم کے وقت کوزہ مین پانی ہونیکا اوسکو علم ہو یا نہو قول اصح مین ہم جس صورت مین کہ کوزہ مین پانی نہین تو انعقاد یمین کی شرط
ابتدا سے نہ پائی گئی اور پانی گر جانیکی صورت مین بقاء یمین کی شرط حاصل ہوئی وان اطلق وکان فیہ ماء فصب حنث لوجوب البر فی
المطلقۃ کما فرغ وقد فات بصبہ اما المؤقتۃ ففی آخر الوقت اور اگر حالف نے یمین کو مطلق کہا بلا ذکر یوم یعنی یون قسم کھائی کہ واللہ
اس کوزہ کا پانی پیون گا اور قسم کے وقت اوسمین پانی تھا سو اوسنے گرا دیا تو حانث ہوگا بسبب واجب ہونے بر کے یمین مطلق مین بمجرد فراغت حالف کے
کے قسم کھانے سے اور پورا کرنا قسم کا پانی گرانے سے فوت ہوگیا اور یمین موقت مین تو وجوب بر آخر وقت مین ہوتا ہے لہذا پانی گرانے سے قبل
اور لیل یمین موقت مین حانث نہین ہوتا وہذا الاصل فروعہ کثیرۃ منہا ان لم تصلی الصبح غدا فانت کذا فحاضت بکرۃ

فی الاحیتہ اور اسکی یعنی امکان یمین کی بہت فروع ہین از انجملہ یہ ہے کہ زوج نے زوجہ سے کہا کہ اگر تو کل صبح کی نماز نہ پڑھیگی تو تو تین طلاق سے مطلقہ ہے تو بقول اصح زوج حانث نہوگا زوجہ کے حائض ہونے سے صبح کے وقت اسواسطے کہ حائض سے نماز پڑھنا صبح کیوقت شرعاً ممکن نہین ومنہا ان لم تردی الدینار الذی اخذتیہ من کیسی فانت طالق فاذا الدینار فی کیسہ لم تطلق لعدم تصور البر اور از انجملہ یہ ہے کہ زوج نے زوجہ سے کہا کہ اگر وہ دینار نہ پھیر دیگی جسکو تو نے میری تھیلی سے لیا ہے تو تو مطلقہ ہے اور ناگہان وہ دینار زوج کی تھیلی مین ہو تو زوجہ مطلقہ نہوگی بسبب عدم تصور بر کے یعنے پھیرا ہوا ان یعنے کے نہین ہوتا ومنہا ان لم تہبینی صداقک الیوم فانت طالق وقال ابوہا ان وہبتیہ فامک طالق فالحیلۃ ان تشتری منہ بمہرہا ثوبا ملفوفا وتقبضہ فاذا مضی الیوم لم یحنث ابوہا لعدم الہبۃ ولا الزوج لعجزہا عن الہبۃ عند الغروب لسقوط المہر بالبیع ثم اذا ارادت الرجوع ردتہ بخیار الرؤیۃ اور از انجملہ یہ ہے کہ زوج نے زوجہ سے کہا کہ اگر تو اپنا مہر آج مجکو نہ ہبہ کریگی تو تو مطلقہ ہے اور زوجہ کے باپ نے اپنی بیٹی سے کہا کہ اگر تو اپنا مہر اپنے زوج کو ہبہ کریگی تو تیری ماں مطلقہ ہے تو تدبیر اسکی مخلصی کی یہ ہے کہ زوجہ بعوض اپنے مہر کے اپنے زوج سے لپٹا کپڑا مول لیکر اسپر قبضہ کر لے پھر جب وہ دن گذر جاوے گا تو زوجہ کا باپ حانث نہوگا بسبب عدم ہبہ کے اور نہ زوج اوسکا حانث ہوگا بسبب عاجز ہونے زوجہ کے غروب کے وقت ہبہ کرنیسے بوجہ اسواسطے کہ ساقط ہوگیا مہر بسبب بیع سے یعنی جب اوسنے بعوض مہر کپڑا خرید کیا تو وہ اوسکی مالک نرہی تو ہبہ کرنا مہر کا ممکن نرہا پھر جب کہ زوجہ رجوع کا قصد کرے یعنی ابطال بیع چاہے تو کپڑے کو بسبب خیار رویت کے پھیر دے تو مہر اوسکا بطور سابق زوج پر لازم الادا ہوجاویگا طحطاوی نے زیلعی سے نقل کیا کہ کپڑا قبضہ کرنیکی قید اتفاقی ہے اسواسطے کہ اگر قبضہ نہوگا تو بھی یہی حکم ہے اور لپٹا ملفوف خرید کرنے کا فائدہ یہ ہوتا ہے پھیرنا بخیار رویت ہو ممکن ہو اسپر چند فروع اس قاعدہ کے مترجم نقل کرتا ہے از انجملہ یہ ہے کہ قسم کہائی کہ زید کو آج قتل کریگا پھر زید قبل گذرنے دن کے مرگیا یا قسم کہائی کہ آج اس روٹی کو کہاویگا سو رات ہونے سے پہلے اوسکو کوئی کہاگیا یا قسم کہائی کہ زید کو زدیگا یا اوسکو ماریگا یا اوس سے بات کریگا بلا اجازت خالد کے پھر خالد مرگیا اور حالانکہ زید کو دیا یا مارا یا کلام کیا تو حانث نہوگا اسواسطے کہ اجازت خالد کی بعد موت کے ممکن نہین یا قسم کہائی کہ اگر اس رات کو مین گھر مین سوؤن تو عورت اوسکی مطلقہ ہو اور حالانکہ وقت حلف صبح ہو چکی تھی اور اوسکو علم نتھا تو حانث نہوگا اسواسطے کہ شرط حنث لیل گذشتہ کی نوم ہے سو اب متصور نہین کذا فی الطحطاوی عن البحر وفی الملتقط واللہ لیصعدن السماء او لیقلبن ہذا الحجر ذہبا حنث للحال للامکان الا حقیقۃ ثم یحنث للعجز عادۃ ولو وقت الیمین لم یحنث ما لم یمض ذلک الوقت اور اس قسم مین کہ واللہ ضرور چڑہیگا آسمان پر یا واللہ ضرور اس پتہر کو سونا کر ڈالیگا فی الحال حانث ہوگا بسبب ممکن ہونے بر کے فی الحقیقۃ پہر حانث ہوگا بسبب عاجز ہونیکے صعود اور تقلیب سے بنابر عادت کے اور اگر یمین کو کسی وقت کیساتھ موقت کریگا تو جبتک وہ وقت نگذر جائیگا حانث نہوگا آسمان کا چڑہنا فی نفسہ ممکن ہے اسواسطے کہ صعود ملائکہ اور انبیا کا یقین ثابت ہوا اور اسیطرح پتہر کا سونا ہوجانا بتحویل الٰہی ممکن ہو شکایہ ہے کہ نزدیک پہر جب ممکن ہوا تو یمین منعقد ہوگی لیکن چونکہ بنابر عادت کے انسان صعود اور تقلیب سے عاجز ہے لہذا فوراً حانث ہوگا بخلاف مسئلہ کوزہ کے اسواسطے کہ درصورت پانی نہونیکے وہ پانی پینا جو قسم کے وقت کوزہ مین ہو ممکن نہین کذا فی منح الغفار وفی حیل الفقہاء قال لامراتہ ان لم اصعد الی السماء ہذہ اللیلۃ فانت کذا ینصب سلما ثم یصعد الی سماء البیت لقولہ تعالی فلیمدد بسبب الی السماء ای سماء البیت الباقانی والظاہر خروجہا عن قاعدۃ مبنی الایمان اور کتاب حیل الفقہاء مین مذکور ہے کہ کہا مرد نے اپنی عورت سے کہا کہ اگر مین آجکی رات آسمان پر نہ چڑہون تو تجکو طلاق ہے تو وہ شخص طلاق نہ واقع ہونیکی یہ تدبیر کرے کہ سیڑھی قائم کرے پھر سیڑھی پر سے اپنی گہر کی چہت پر چڑہ جاوے اسواسطے کہ بدلیل قول حق تعالی کے یعنی چاہیئے کہ رسی تانے طرف سما کے مراد سما سے اس آیت شریفہ مین گہر کی چہت ہے یعنی سما کا اطلاق قرآن مجید مین چہت پر آیا ہو پس اگر چہت پر چڑہ جاویگا تو حانث نہوگا باقانی نے کہا اور ظاہر ہے کہ خروج اس حیلہ کا مبنی یمینون کے قاعدہ سے یعنی بنا یمین عرف پر ہے نہ اطلاق قرآنی پر چنانچہ اول کتاب الیمین مین مذکور ہوچکا ہے تو

جسنے یہ حیلہ عدم حنث کا نکالا اوسنے بناء یمین کا قاعدہ چھوڑا او کذا الحکم لو حلف لیقتلن فلاناً عالماً بموتہ اذ یمکن قتلہ بعد احیاء اللہ تعالی
فیحنث اور اسیطرح کا حکم ہے انعقاد و حنث فی الحال کا اگر قسم کھائی کہ فلانے شخص کو قتل کریگا اوسکی موت کو جانکر اسواسطے کہ ممکن ہے قتل اوسکا
بعد زندہ کرنیکے حق تعالے کے پھر حانث ہوگا بسبب عجز عادی کے وان لم یکن عالماً بموتہ فلا یحنث لانہ ینعقد یمینہ علی حیاۃ کانت فیہ ولا یتصور
کمسئلۃ الکوز وکقولہ ان ترکت مس السماء فعبدہ حر لان الترک لا یتصور فی غیر المقدور اور اگر اس شخص کی موت کو نہ جانتا ہو کر
تو حانث نہوگا اوسکے قتل کی قسم کھانے سے اسواسطے کہ حالف نے اپنی قسم کو منعقد کیا اوس حیات پر جو اوسمین تھی اور قتل کرنا بعد موت کے متصور نہین
بالفرض اگر حق تعالے نے اسکو زندہ بھی کردیا تو یہ زندگی وہ زندگی نہین جسپر قسم واقع ہوئی تو یہ مسئلہ عدم امکان مین مسئلہ کوزہ کی مانند ہوا اور
مانند اس قول کے ہوا کہ اگر مین آسمان کا چھونا چھوڑ دون تو اوسکا غلام آزاد ہے اسواسطے کہ ترک متصور نہین امر غیر مقدور مین یعنے جب آسمان کا چھونا
مقدور نہ ہوا تو یمین کا محل فوت ہوا اور غیر مقدور سے عدم قدرت عادی مراد ہے کذا فی اللمعات۔ حلف لا یکلمہ فناداہ وھو نائم فایقظہ
فلو لم یوقظہ لم یحنث ھو المختار۔ قسم کھائی کہ مثلاً زید سے کلام نکریگا پھر اوسکو پکارا اور وہ سوتا تھا سو اوسکو جگایا تو حانث ہوگا سو اگر اوسکے پکار
سے جاگا تو حانث نہوگا یہی قول مختار ہے اور غیر مختار قدوری کا قول ہے یعنی ایقاظ شرط نہین حنث کی ولو مستیقظاً حنث لو بحیث یسمع بشرط
انفصالہ عن الیمین فلو قال موصولاً ان کلمتک فانت طالق فاذھبی او واذھبی لا تطلق ما لم یرد الاستیناف ولو قال اذھبی
طلقت لانہ مستانف۔ اور اگر زید جاگتا ہوگا تو اوسکے پکارنے سے حانث ہوگا اور اگر اتنا قریب ہو کہ اوسکی آواز کان لگانے سے سن سکے
بشرطیکہ کلام نداء منفصل ہو یمین سے اور اگر یمین سے کلام موصول ہو اسطرح کہ زوج نے زوجہ سے کہا کہ اگر مین تجھسے کلام کرون تو تو طالق ہے سو تو جا یا
یون کہا اور تو جا تو زوجہ مطلقہ نہوگی تاوقتیکہ ابتداء کلام کی نیت نکریگا اور اگر ان کلمتک فانت طالق کے بعد اذھبی کہیگا بدون فے اور واو کے
تو مطلقہ ہوگی اسواسطے کہ یہ کلام جداگانہ ہے یمین سے متصل نہین ہے فاذھبی یا واذھبی بسبب فے اور واو عاطفہ کے یمین سے موصول ہے لہذا اس کلام
سے بلا نیت استیناف حانث نہوگا بخلاف اذھبی کے کہ اوسمین کوئی حرف وصل نہین تو بسبب استیناف کے حانث ہوگا۔ ولو قال یا حائط اسمع او اصنع
کذا وکذا وقصد اسماع المحلوف علیہ لم یحنث زیلعی۔ اور اگر کہا کہ اے دیوار سُن یا ایسا ایسا کام کر اور اس قول سے محلوف علیہ کا سنانا
قصد کیا تو حانث نہوگا کذا فی الزیلعی اور اگر سنانے کا قصد نہو تو بطریق اولی حانث نہوگا ہم حانث اسواسطے نہوگا کہ کلام کرنا بدون خطاب محلوف علیہ
نہین ہوتا اور دلیل اوسکی وہ روایت ہے کہ عبد الرحمن بن عوفؓ نے قسم کھائی تھی کہ عثمان بن عفانؓ سے نہ کلام کرینگے تو جب عبد الرحمن اونکی طرف
ہوکر نکلتے تھے تو جو مطلب کہنا ہوتا تھا وہ یون کہتے تھے کہ اے دیوار ایسا کر اور اے دیوار ایسا ہوا اور معلوم کرنا چاہئے کہ ذکر دیوار کچھ شرط نہین بلکہ
توجیہ خطاب غیر محلوف علیہ کیطرف کافی ہے عدم حنث مین چنانچہ بحر الرائق مین مصرح ہے کہ زوج نے زوجہ سے کہا کہ اگر تو میرا گلہ اپنے بھائی سے کریگی
تو تجھکو طلاق ہے پھر جب اوسکا بھائی اوسکے پاس آیا اور اوسکے پاس ایک لڑکا تھا تو عورت نے کہا لڑکے سے خطاب کرکے کہ میرے زوج نے ایسا
ایسا کیا یہانتک کہ اوسکے بھائی نے سنا تو اوسپر طلاق واقع نہوگی اسواسطے کہ اوسنے بھائی سے شکایت نہین کی کیونکہ اوسکی طرف مخاطب نہین ہوئی
اور اگر قسم کھائی کہ زید سے بات نکریگا پھر ایک جماعت کو سلام کیا جنمین زید بھی تھا سو حانث ہوگا اور اگر زید کیطرف خطاب کی نیت نکریگا تو دیانۃً اسکی
تصدیق ہوگی اور اگر نماز بجماعت ہوگی تو سلام کرنے سے حانث نہوگا خواہ زید داہنی طرف ہو خواہ بائین طرف اور اگر محلوف علیہ نے دروازہ کے
کواڑ مین دھکا دیا اور حالف نے کہا کہ کون ہے تو حانث ہوگا کذا فی الطحطاوی۔ وفی السراجیۃ سأل محمد حال صغرہ اباحنیفۃ فیمن قال لاخر
واللہ لا اکلمک ثلث مرات فقال ابو حنیفۃ ثم ماذا فتبسم محمد وقال انظر حسناً یا شیخ فنکس ابو حنیفۃ ثم قال حنث مرتین فقال
محمد احسنت فقال ابو حنیفۃ لا ادری ای الکلمتین اوجع لی قولہ حسناً او احسنت۔ اور سراجیہ مین ہے کہ سوال کیا محمد بن حسن نے طفلی کے حالت مین
امام ابو حنیفہ سے اوس شخص کے حق مین جسنے دوسرے سے کہا واللہ مین تجھسے کلام نکرونگا تین بار سو امام نے کہا پھر کیا ہوا تو محمد نے تبسم کیا اور کہا اے شیخ

خوب تامل کیجئے تو سمجھ لیا امام نے پہر فرمایا وہ شخص دوبار حانث ہوا تو محمدؒ نے کہا خوب کہا آپنے تو امام نے فرمایا کہ مین نہین جانتا کہ تو ولقد احسنت
کو فسالله فی سیرکو وہ بیٹے درد اکتسبہ اوسکا حسنا ثلثا یا احسنت کہتا ھ سوال محمدؒ کا دو امر کو محتمل تہا کہ ثلث مرات لا اکلمک سے متعلق ہے یا انت طالق ثلث
اگر لا اکلمک سے متعلق ہی تو یہ مطلب ہے کہ تجہسے تین بار کلام نکرونگا اول امام نے یہی سمجھے لہذا فرمایا کہ پہر کیا ہوا یعنی حالف گئے بار اس قسم کے بعد
کلام کیا اور اگر ثلث مرات کو ثالث سے متعلق کیجئے تو مطلب یہ ہوکہ حالفؔ تین بار یہ کہا کہ تجہسے کلام نکرونگا سوال سے محمدؒ کو یہی مقصود تہا لہذا جواب
مین کہا کہ تامل کرکے جواب دیجئے پوچہنے کی کچہ حاجت نہین پہر امام نے مقصود سوال کا دریافت کیا اور فرمایا کہ لا اکلمک کو تین بار کہنے سے دو بار حانث
ہوگا اسواسطے کہ ایکبار کہنے سے یمین منعقد ہوئی اور دوسری بار کہنے سے ایکبار حنث ثابت ہوا اور تیسری بار بولنے سے دو بار حنث ہوا اور نظر
حسنا کہنا اسواسطے کہ وہ معلوم ہوا کہ عدم تامل مجیب پر دلالت کرتا ہے اور احسنت کہنا اسواسطے کہ معلوم ہوا کہ علم سائل پر دلالت کرتا ہے یعنی سائل
کو مسئلہ معلوم تہا لیکن امتحان کے واسطے سوال کیا اور چونکہ حالت طفلی مین یہ گفتگو ہوئی تو اسمین محمد بن حسن کی بے ادبی اور شوخ چشمی ثابت
نہین ہوئی او حلف لا یکلمه الا باذنه فاذن له ولم یعلم بالاذن فکلمه حنث لاشتقاق الاذن من الاذان فیشترط العلم
یا قسم کہائی کہ اوس سے کلام نکریگا مگر اوسکے اذن سے سو اوس نے اذن دیا اور حالف کو اوسکا اذن دینا معلوم نہوا پہر اوس سے کلام کیا تو حانث
ہوگا بسبب اشتقاق اذن کے اذان سے اور اذان بمعنی اعلام ہو تو اذن مین علم مشروط ہوا ھ اشتقاق سے اشتقاق کبیر مراد ہو کذا فی النہر اسواسطے کہ
اشتقاق صغیر مین مجرد مزید سے مشتق نہین ہوتا بلکہ مزید مجرد سے مشتق ہوتا ہو مصنف نے اپنی شرح مین کہا یا اذن وتوع فی الاذن سے ماخوذ ہے
بہرصورت تحقق اذن کا بدون سماع کے نہین ہوتا بخلاف لا یکلمه الا برضاہ فرضی ولم یعلم لان الرضی من اعمال القلب فیتحقق به بخلاف
اس قسم کے کہ نہ کلام کریگا مگر اوسکی رضامندی سے سو وہ راضی ہوگیا اوسکے کلام سے اور حالف کو اوسکی رضا کا علم نہوا پہر اوسنے کلام کیا تو
حانث نہوگا اسواسطے کہ رضامندی دل کا عمل ہے تو اوسکا تحقق فقط دل ہی سے تمام ہوگا علم حالف اسمین مشروط نہین الکلام والتحدیث
لا یکون الا باللسان فلا یحنث باشارة وکتابة کما فی النتف کلام اور تحدیث ثابت نہین ہوتا بدون زبان کے تو حانث نہوگا اشارہ کرنے
اور لکہنے سے کذا فی النتف یعنی اگر قسم کہائی کہ فلانے سے کلام نکریگا پہر اوسکو خط لکہا یا اوسکی طرف پیام بہیجا یا اوسکی طرف آنکہ یا ہاتہ سے
اشارہ کیا تو حانث نہوگا کذا فی المتحرد وفی الخانیة لا اقول له کذا وکتب الیه حنث ففرق بین القول والکلام لکن نقل المصنف لعکس
مسئلة شمر الریحان عن الجامع انه کالکلام خلافا لابن سماعة اور خانیہ مین ہو قسم کہائی کہ اوس سے نکہونگا ایسا پہر اوسکی طرف
لکہ بہیجا تو حانث ہوگا تو تفریق ہوئی قول اور کلام مین کہ قول کتابت سے ثابت ہوتا ہے نہ کلام لیکن مصنف نے آگے بعد مسئلہ شم ریحان کے جامع سے
نقل کیا ہوکہ قول مانند کلام کے ہے یعنی کتابت سے قول بہی ثابت نہین ہوتا بخلاف ابن سماعہ کے ھ تو معلوم ہوا کہ کلام اور قول مین تین قول ہین
جامع کا یہ قول ہے کہ کلام اور قول کتابت سے ثابت نہین ہوتے اور قاضی خان کے نزدیک تفریق ہے کہ قول کتابت سے ثابت ہوتا ہو نہ کلام اور
ابن سماعہ نے اپنی نوادر مین کہا کہ کلام اور قول دونو کتابت سے ثابت ہوتے ہین کذا فی الطحطاوی والاخبار والاقرار والبشارة تکون بالکتابة
لا بالاشارة والایماء اور خبر دینا اور اقرار کرنا اور خوشخبری دینا لکہنے سے ثابت ہوتے ہین نہ اشارہ اور ایما سے ھ طحطاوی نے کہا کہ مصنف
کو مناسب تہا کہ ایضا کا لفظ بعد کتابت کے زیادہ کرتا تا کہ معلوم ہوتا کہ اخبار اور اقرار اور بشارت کتابت سو بہی ہوتا ہو اور کلام سے بہی تا
الاظهار والافشاء والاعلام یکون بالکتابة وبالاشارة ایضا اور اظہار اور افشا اور اعلام کتابت سو ہوتا ہو اور اشارہ کرنے سے
بہی ھ طحطاوی نے کہا کہ مصنف کی شرح مین افشا نہین ہو اور بحر الرائق مین افشا ہو فلو قال لم انو الاشارة دین اور اگر حالف نے کہا کہ مین نے اشارہ
کی نیت نہین کی تو دیانۃ اوسکی تصدیق ہوگی نہ قضاءً یعنی اگر عدم اظہار وغیرہ کی قسم کہائی اور اشارہ کردیا اور عدم اشارہ کی نیت ظاہر کی تو فیما
بینه وبین الله اوسکی تصدیق ہوگی نہ قاضی کے نزدیک وفی لا یدعوہ ولا یبشره یحنث بالکتابة اور اس قسم مین کہ اوسکو نہ بلا دیگا یا اوسکو بشارت

مسئلہ لطیفہ
سوال امام محمدؒ
بعد قسم دوسری بار
مین پورا ہوئی دوسری
یمین منعقد ہوئی اور تیسری بار
حنث ہوا کیونکہ پہلی
یمین کا علم ہوا

شعر بنا لینے میں مستلزم ہو کیونکہ بہ تصحیح اکثر حنث کا تردد کرنا لازم نہیں با وجود مخالفت عرف کے اور تجنیس کے قول پر قیاس کیا گیا ہے پرورش کا القا یعنی شاگرد
کا پڑھانا بھی کلام میں داخل نہیں ہے۔ پڑھنے کے بنا بر عرف کے یہ قیاس ہے صاحب کا لیکن قیاس مذکور پر وارد ہوتا ہے جو فتح القدیر میں ہے یعنی شعر پڑھنے
سے تو حانث ہوگا اس واسطے کہ شعر کلام منظوم ہے انتہی کلام الفتح تو غیر منظوم سے بطریق اولی حانث ہوگا سو تامل کر کہ تامل کی وجہ یہ ہے کہ جب لطلقت کلام
منظوم ہونے کے شعر خوانی سے حانث ہوا تو کلام غیر منظوم سے چنانچہ درس ہے بطریق اولے حانث نہ ہوگا تو معلوم ہوا کہ قیاس درس کا قرات کتب پر صحیح
ہے کذا فی الظہیریۃ۔ حلف لا یقرأ القرآن الیوم یحنث بالقراءۃ فی الصلوۃ او خارجہا قسم کھائی کہ آج کے دن قرآن نہ پڑھیگا تو حانث ہوگا
قرآن پڑھنے سے نماز میں یا غیر نماز میں ولو قرأ البسملۃ فان نوی ما فی النمل حنث والا لا الا اذا نوی کی تلاوت بہ القرآن اور اگر بسم اللہ
الرحمن الرحیم کو پڑھا تو اگر اس قرات سے سورہ نمل کی آیت کی نیت کی تو حانث ہوگا اور اگر یہ نیت نہ کی تو حانث نہ ہوگا اس واسطے کہ بسم اللہ کہنے سے لوگ
قرات قرآن کا ارادہ نہیں کرتے ہیں بلکہ بطور تبرک پڑھتے ہیں ولو حلف لا یقرأ سورۃ کذا او کتاب فلان لا یحنث بالنظر فیہ وفہمہ بہ
یفتی واقعات اور اگر قسم کھائی کہ فلانی سورت یا فلانے کا خط نہ پڑھیگا تو اوسمیں نظر کرنے اور اوسکا مطلب سمجھنے سے حانث نہ ہوگا یہی قول مفتی بہ
ہے کذا فی الواقعات اس واسطے کہ نظر اور فہم قرات نہیں حلف لا یکلم فلانا الیوم فعلی الجدید یدخل لقرانہ الیوم بفعل لا یمتد قسم کھائی
کہ کلام نہ کریگا فلانے شخص سے آج کے دن تو یہ حلف رات اور دن دونوں پر شامل ہوگا بسبب تحصیل کرنے حالف کے یوم کو اوس فعل سے جسکو امتداد نہیں
تو لیل اور نہار دونو کو شامل ہوگا قسم کتاب الطلاق میں مذکور ہو چکا کہ جب یوم مقارن ہوگا فعل غیر ممتد سے تو مطلق وقت مراد ہوگا اور چونکہ کلام
فعل غیر ممتد ہے لہذا لیل و نہار دونو کو شامل ہوگا لیل اور نہار کو جدید میں بواسطہ اونکی تجدد کے کہا طحطاوی نے کہا کہ مصنف کی یہ مثال صحیح نہیں
اس واسطے کہ لا یکلم فلانا الیوم کا یہ حکم ہے کہ یمین باقی دن تک ہے رات کو شامل نہیں اس واسطے کہ بحر الرائق میں ہے کہ اگر حالف نے مثلا پہر دن چڑھے
کہا لا اکلمک الیوم تو یمین باقی دن تک رہیگی جب آفتاب غروب ہوگا تو یمین ساقط ہو جاویگی اور جو مثال اسکی کنز وغیرہ متون میں ہے سو یوں ہے
یوم اکلم فلانا فعلی الجدید ولو نوی النہار صدق لانہ الحقیقۃ سو اگر مثال مذکور میں نیت نہار کی کریگا یعنی یوم سے فقط نہار مراد لیگا تو
اوسکی تصدیق ہوگی دیانۃ بھی اور قضاء بھی اس واسطے کہ نہار حقیقت ہے یوم کی تو درصورت نیت حقیقت مجاز مراد نہ ہوگا تو اس صورت میں یوم لیل
اور نہار کو نہ شامل ہوگا ولو قال لیلۃ اکلم فلانا فہو علی اللیل خاصۃ لعدم استعمالہ مفردا فی مطلق الوقت اور اگر یوں کہا کہ جس
رات کہ میں کلام کروں فلانے سے تو ایسا ہو تو یہ یمین رات پر مخصوص ہوگی بسبب نہ مستعمل ہونے لیل کے بلفظ مفرد مطلق وقت میں قسم یہ شارح نے دفع دخل
کیا کہ بعض اشعار عرب میں لیالی بمعنے مطلق وقت کے مستعمل ہے خلاصہ جواب یہ ہے کہ بلفظ جمع لیل البتہ مطلق وقت میں مستعمل ہے نہ بلفظ مفرد وقال ان
کلمتہ ای عمرا الا ان یقدم زید او حتی او الا ان یاذن او حتی یاذن فکذا فکلمہ قبل قدومہ او قبل اذنہ حنث ولو
بعدہما لا یحنث لجعلہ القدوم والاذن غایۃ لعدم الکلام کہا اگر میں عمرو سے کلام کروں مگر یہ کہ زید آوے یا یہانتک کہ زید آوے یا یوں کہا کہ اگر میں عمرو سے
کلام کروں تا اینکہ زید اذن دیوے یا یوں بولا کہ اگر میں اوس سے کلام کروں تا اجازت دینے زید کے تو ایسا ہو پھر اوس سے بات کی قبل قدوم
زید کے یا قبل اذن دینے زید کے تو حانث ہوگا اور اگر بعد قدوم اور اذن زید کے عمرو سے بولا تو حانث نہ ہوگا بسبب قرار دینے حالف کے قدوم اور اذن
کو غایت عدم کلام کی قسم یمین باقی رہتی ہے قبل غایت کے اور منتہی ہوتی ہے بعد غایت کے تو بعد انتہا یمین حانث نہ ہوگا سو حتی کا غایت کیواسطے ہو
ہونا تو صریح ہے مگر الا بمعنی غایت باعتبار مجاز کے ہے اس واسطے کہ اصل الا میں استثنا ہے لیکن شرطا اور غایت کیواسطے مجازا مستعمل ہوتا ہے جب کہ استثنا
متعذر ہے اس واسطے کہ استثنا اور شرط اور غایت میں یہ مناسبت ہے کہ ہر ایک کے ماقبل کا حکم مخالف ہوتا ہے مابعد کے کذا فی الفتح وان مات زید بطلت
سقط الحلف اور اگر زید مرگیا قبل قدوم اور اذن کے تو یمین ساقط ہوگئی اس واسطے کہ بر یمین کا محل نہ باقی رہا قید بتاخیر الجزاء لانہ لو قدمہ فقال
امرأتہ طالق الا ان یقدم زید لم تکن للغایۃ بل للشرط لان الطلاق مما لا یحتمل التاقیت فلا تطلق لم یقدم ماہل ہوتا مصنف نے مثال کو

کہ مفید تاخیر جزا کیا اسواسطے کہ اگر مثال مذکور میں جزا کو مقدم کر کے یون کہے کہ اوسکی عورت مطلقہ ہے اگر یہ کہ زید آوے تو اس صورت میں لا واسطے
غایت کے نہیں بلکہ شرط کے واسطے ہے اسواسطے کہ طلاق ایسی چیز نہیں جو تعیین وقت کی متحمل ہو تو عورت مطلقہ نہوگی زید کے قدوم سے بلکہ زید کی موت
ہی سے اور معنی غایت ان ہوتا ہی جو توقیت کا متحمل ہو اور طلاق اوسکا متحمل نہیں لہذا یہان بمعنی شرط ہے تو گویا اوسنے یون کہا کہ ان لم یقدم زید
فانت طالق یعنی اگر زید نہ آویگا تو تو طالق ہے تو اب طلاق قدوم زید سے نہ واقع ہوگی بلکہ اوسکی موت سے ہوگی اسواسطے کہ قبل موت زید کے عدم قدوم
کا تحقق نہیں ہوسکتا اسواسطے کہ یمین مطلق ہے کما لو قال لغیرہ واللہ لا اکلمک حتی یاذن لی فلان وقال لغریمہ واللہ لا افارقک حتی
تقضینی حقی او حلف لیوفینہ الیوم فمات فلان قبل الاذن او بری من الدین فالیمین ساقطۃ والاصل ان الحالف اذا
جعل لیمینہ غایۃ وفاتت الغایۃ بطل الیمین بہا خلافا للثانی بنا بر مالے غیر سے کہا کہ واللہ میں تجسے بولونگا یہانتک کہ مثلاً
زید مجکو اذن دے یا حالف نے اپنے قرضدار سے کہا کہ واللہ میں تجکو نہ چہوڑونگا یہانتک کہ تو میرا حق ادا کرے یا قرضدار نے قسم کہائی کہ البتہ اسکا
قرض آج ادا کریگا پہر زید مرگیا قبل اذن دینے کے یا بری الذمہ ہوگیا قرضدار قرض معاف ہوجانے سے تو قسم ساقط ہوجاویگی اور اصل سقوط کی یہ
ہے کہ قسم کہانیوالے نے جب اپنی قسم کی ایک غایت مقرر کی اور وہ غایت فوت ہوگئی تو اوسکے فوت ہونے سے قسم باطل ہوجاویگی امام اعظم اور
محمد کے نزدیک بسبب عدم امکان بر کے بخلاف ابی یوسف کے کلمۃ ما زال وما دام وما کان غایۃ ینتہی الیمین بہا فلو حلف لا یفعل کذا ما دام
ببخارا فخرج منہا ثم رجع ففعل لا یحنث لانتہاء الیمین کلمہ ما زال اور ما دام اور ما کان کا غایت کیواسطے ہے تو یمین اوسکے ساتھہ آخر ہوجاویگی
تو اگر قسم کہائی کہ ایسا نکریگا اوسوقت تک کہ بخارا میں رہیگا پہر قسم کے بعد بخارا سے نکلا پہر وہین پلٹ گیا پہر وہ فعل کیا جسکے نکرنیکی قسم کہائی تہی
تو حانث نہوگا بسبب منتہی ہونے یمین کے خروج سے وکذا لا اکل ہذا الطعام ما دام فی ملک فلان فباع فلان بعضہ لا یحنث باکل باقیہ
لانتہاء الیمین ببیع البعض اور اسیطرح قسم کہائی کہ اس طعام کو نکہاویگا جبتک کہ فلانیکی ملک مین رہیگا سو فلانے نے اوس طعام کچھ بیچا تو باقی
طعام کے کہانے سے حانث نہوگا بسبب منتہی ہونے قسم کے بعض کی بیع سے وکذا لا افارقک حتی تعطینی حقی الیوم او حتی اذہب بک الی السلطان
الیوم لا یحنث بمضی الیوم بل بمفارقتہ بعدہ ولو قدم الیوم لا یحنث ولو فارقہ بعدہ بحر اور اسیطرح قسم کہائی کہ تجکو نچہوڑونگا یہانتک
کہ تو میرا حق دے آجکے دن یا یون کہا کہ تجکو نچہوڑونگا یہانتک کہ تجکو حاکم کے پاس لیجاؤن آجکے دن تو حانث نہوگا دن کے گذرنے سے بلکہ بعد
مدت کے قرضدار کے چہوڑ دینے سے حانث ہوگا اور اگر حالف نے یوم کو مقدم کیا یعنی یون کہا کہ لا افارقک الیوم حتی تعطینی حقی پہر وہ دن گذر گیا
اور اوسنے اوسکو نہ چہوڑا اور قرضدار نے قرض نہ ادا کیا تو حانث نہوگا اگرچہ حالف نے اوسکو [illegible]
کہ حالف نے فراق کیواسطے اوسی دن کو وقت ٹہرایا تہا کذا فی الطحطاوی عن البحر وکذا لو حلف
او ظہر شہود تسقط الیمین لتقییدہ من جہۃ المعنی بحال النکرۃ کما سیجیء فی باب الیمین فی الضرب اور اسیطرح اگر قسم کہائی کہ مدعی علیہ
کو قاضی کے دروازہ پر کہینچ لیجاویگا اور قسم دلاویگا پہر اقرار کیا اوسنے یا مدعی کے شاہد ظاہر ہوگئے تو یمین ساقط ہوجاویگی بسبب مقید ہونے یمین کے
معنی کے اوس حال سے جب کہ وہ منکر تہا چنانچہ اسکا ذکر آویگا یمین فی الضرب کے باب مین وفی حلفہ لا یکلم عبدہ ای عبد فلان او عرسہ او صدیقہ
او لا یدخل دارہ او لا یلبس ثوبہ او لا یاکل طعامہ او لا یرکب دابتہ ان زالت اضافتہ ببیع او طلاق او عداوۃ وکلمہ لم یحنث
فی العبد ونحوہ مما یملک کالدار لو اشار الیہ بہذا او لا علی المذہب لان العبد ساقط الاعتبار عند الاحرار فکان کالثوب والدار
اور اس قسم مین کہ فلانے کے مثلا زید کے غلام سے کلام نکریگا یا اوسکی زوجہ یا اوسکے دوست سے یا اسکے گہر مین نہ داخل ہوگا یا اوسکا کپڑا نہ پہنیگا یا اسکا کہانا
نہ کہاویگا یا اسکی جانور پر سوار نہوگا اگر زید کی نسبت زائل ہوگئی بیع کرنے سے غلام اور دار اور ثوب اور طعام اور جانور مین یا طلاق دینے سے زوجہ
مین یا دشمنی ہوجانے سے دوست مین اور کلام کیا اوس سے تو حانث نہوگا غلام مین اور اوسکے مانند مین جو قابل ملک ہے چنانچہ گہر خواہ قسم کیوقت اوسکی طرف

اشارہ کیا ہو یا نکیا ہو بنا بر قول مذہب کے یعنی فرا دیوں کہا کہ واسطے یمین زید کے اس غلام سے نہ بولونگا یا یوں کہا کہ زید کے غلام سے نہ بولونگا پھر بعد
ویکے بولنے سے حانث نہوگا اسواسطے کہ غلام ساقط الاعتبار ہوتا ہے احرار کے نزدیک تو وہ مانند ثوب اور دار کے ہوگیا ھم غلام اس لائق نہیں ہوتا
کہ شخص حر اوسکے عدم تکلم کی قسم کہا دے تو یہہ قسم نہوگی مگر اوسکے مالک کے سبب سے پھر جب اوسکا دوسرا مالک ہوگیا بیع سے تو عدم تکلم کا عذر جاتا رہا
لہذا حانث نہوگا اور یہی حکم ہے ترک دار اور ثوب اور طعام کا وفی غیرہ ای فی تکلم غیر العبد من العرس والصدیق لا الدار لانھا لا تتکلم
فتکون الدار مسکوتا عنہا للعلم بانہا کالعبد بالطریق الاولی فتنبہ اور اوسکے غیر میں یعنی غیر عبد کے کلام کرنے میں مراد غیر عبد سے زوجہ
اور دوست ہے نہ دار اسواسطے کہ دار لائق کلام کرنیکے نہیں تو دار کا حکم مسکوت ہوا اسواسطے کہ دار کا مانند عبد کے ہونا بطریق اولی معلوم ہو سو خبردار
ہو جاھم ماتن نے مثال میں اول عبد اور زوجہ اور دوست اور دار کو جمع کیا پھر تفصیل میں اول عبد کا حکم بیان کیا پھر غیر عبد کا حکم مذکور کیا حالانکہ غیر عبد
میں دار بھی داخل ہے لیکن حکم ثانی میں وہ شامل نہیں لہذا شارح نے کلام ماتن کی توجیہ کی یعنی غیر عبد سے فقط زوجہ اور دوست مراد ہے اس دلیل سے کہ دار
لائق کلام نہیں تو اوسکا حکم مذکور نہیں اگر کوئی کہے کہ جب دار کا حکم مذکور نہیں کیا تو اوسکو ذکر کرنے سے کیا فائدہ شارح نے جواب دیا کہ دار کا حکم مانند حکم عبد
بطریق اولی معلوم ہے تو اوسکے حکم کی علیحدہ ذکر کرنیکی کچھ حاجت نتھی وجہ اولویت کی یہہ ہے کہ زوال اضافت سے تکلم عبد سے حنث نہوا حالانکہ عبد میں
عقل ہے کراہت ذاتی اوسمیں ممکن ہے تو دخول دار سے بعد زوال اضافت کے بطریق اولی حنث نہوگا اسواسطے کہ دار میں عقل نہیں کہ اوسکے دخول
سے کراہت ذاتی متصور ہو پھر شارح نے بعد اس توجیہ کے آخر کو آگاہ کر دیا کہ تسمیہ ماتن کی غیر مناسب ہے ان اشار بھذا او حنث لان الحر مقصود
لذاتہ ولا یشیر ولو یعین لا یحنث وحنث بالمتجدد بان اشتری عبدا او تزوج بعد الیمین اور غیر عبد میں یعنی زید کی زوجہ اور دوست
کے کلام سے اگر اشارہ کیا بلفظ ہذا یا اوسکو معین کر دیا نام لیکر تو حانث ہوگا بعد زوال اضافت کے اسواسطے کہ حر بالذات بھی چھوڑا جاتا ہے اور اگر
اشارہ نہیں کیا اور نام اوسکا لیا یعنی یوں کہا کہ زید کی زوجہ یا دوست سے کلام نکریگا تو بعد زوال اضافت کے حانث نہوگا اور حانث ہوگا عبد جدید اور
زوجہ جدید ویکے کلام سے تجدد کی صورت یہہ ہے کہ زید نے غلام مول لیا یا نکاح کیا بعد یمین کے لا یکلم صاحب ہذا الطیلسان مثلا فکلمہ بعد بیعہ حنث
لان الاضافۃ للتعریف ولذا لو کلم المشتری لم یحنث قسم کہائی کہ مثلا اس طیلسان والے سے کلام نکریگا پھر اوس سے کلام کیا طیلسان بیچنے کے بعد
تو حانث ہوگا اسواسطے کہ یہہ اضافت اور نسبت شناخت کیواسطے ہے کچھ قید نہیں اور اسیواسطے اگر طیلسان مول لینے والے سے کلام کریگا تو حانث نہوگا ھم
طیلسان معرب ہے تیلسان کا وہ اہل عجم کا لباس ہے سیاہ اور مدور اوسکا تانا بانا صوف کا ہوتا ہے کذا فی المنتخب الزمان والحین ومنکرھما ستۃ
اشہر ان حلف لانہ الوسط لفظ زمان اور حین کا معرف باللام ہو خواہ نکرہ بلا لام مراد اوس سے چھ مہینے ہیں ابتداء حلف سے اسواسطے کہ چھہ
مہینے متوسط استعمال ہے زمان اور حین کا ھم حین کا ہے زمان قلیل میں مستعمل ہوتا ہے کما قال اللہ تعالی (فسبحان اللہ حین تمسون) مراد یہاں
ساعت ہے شام سے اور کا ہے حین چالیس برس کے واسطے مستعمل ہوتا ہے کما قال اللہ تعالی (ھل اتی علی الانسان حین من الدھر) انسان سے مراد
آدم علیہ السلام ہیں اور حین سے چالیس سال مراد ہیں اور کا ہے حین چھہ مہینے میں مستعمل ہوتا ہے کما قال تعالی (تؤتی اکلہا کل حین) ابن عباس نے کہا
کہ حین سے یہاں چھہ مہینے مراد ہیں اور چونکہ چھہ مہینے متوسط رتبہ ہے استعمال حین کا لہذا عدم تکلم زمانی اور حینی کے حلف میں اسیقدر مراد ہوگا سلیئے
کہ ساعت بھر عدم تکلم قسم کہانے پر موقوف نہیں بلا قسم بھی متصور ہے اور چالیس برس کی مدت دراز ہے بیشتر اتنا عدم تکلم مقصود نہیں لہذا متوسط
رتبہ متعین ہوگیا اور لفظ زمان کا استعمال مین حین کی برابر ہے باعتبار اتیک مشہور میں وہ دونوں ایک ہی معنی میں مستعمل ہے کذا فی المنتخ والطحطاوی وبما ای
بالنیۃ ما نوی فیہما علی الصحیح بدائع اور نیت کے ساتھ جو نیت حین اور زمان میں کریگا وہی مراد ہوگا بنا بر مذہب صحیح کے کذا فی البدائع
یعنی چھہ مہینے کی تقدیر حین اور زمان میں اوسوقت ہے جب حالف نے قلیل یا کثیر مدت کی نیت کی ہو اور صورت نیت میں نیت ہی کی تقدیر مراد ہوگی ق
غرۃ الشھر ورأس الشھر اول لیلۃ منہ ویومھا اور غرہ شہر اور راس شہر سے مہینے کی پہلی رات اور اوسیکا دن مراد ہے وارادہ الی

ما دون الربع وآخره اذا مضی خمسة عشر يوما فلو حلف ان يصوم اول يوم من آخر الشهر وآخر يوم من اول الشهر صام الخامس عشر والسادس عشر۔ اول شہر نصف مہینہ سے کم تک ہے اور آخر شہر اوس وقت سے ہے جب پندرہ روز گذر جاویں تو اگر قسم کھائی کہ آخر شہر کے اول روز میں اور اول شہر کے آخر دن میں روزہ رکھیگا تو پندرہویں اور سولہویں تاریخ روزہ رکھے اسواسطے کہ سولہوین آخر شہر کا پہلا روز ہے اور پندرہوین اول شہر کا پچھلا دن ہے فقہا نے کہا کہ ماں کو مناسب تیاری کرنا کہ اول شہر نصف شہر تک ہے جیسا کہ قہستانی نے کہا ہے اسواسطے کہ پندرہویں تاریخ کو فقہا نے اول شہر کا آخر دن کہا ہے والصيف من حين القاء الحشو الى لبسه ضد الشتاء بدائع اور گرمی کا موسم اوس وقت سے ہے جب روئی بھرا کپڑا اوتار ڈالا جاوے یہانتک کہ پھر اوسکو پہننے کی نوبت آوے اور سردی کا موسم اوسکے بالعکس ہے کذا فی البدائع ھ فتاوی عالمگیری میں واقعات سے منقول ہے کہ صیف اور شتا کی معرفت میں علما کا کلام مختلف ہوا ہے وقول مختار یہ ہے کہ اگر قسم کھانیوالا اوس شہر میں رہتا ہے جہاں کے لوگوں میں گرمی اور سردی کا حساب مقرر ہے جس سے وہ صیف اور شتا کو پہچانتے ہوں تو اوسکی قسم میں بھی حساب مقرری مراد ہوگا اور اگر وہاں حساب معلوم نہو تو شتا وہ ہے جسمیں لوگوں کو پوستین وغیرہ کی حاجت ہو اور گرمی اسکے بالعکس ہے اور ربیع کا موسم آخر شتا سے ہے اول صیف تک اور خریف آخر صیف سے ہے اول شتا تک و يستفد لا يكلمه الدهر كلاً بد هو العمر لمدة حيوة الحالف عند عدم النية اور اس قسم میں کہ کلام نکریگا دہر سے دہر اور ابد مراد ہوتا ہے اور اور ابد سے عمر مراد ہے یعنی حالف کی زندگی کی مدت عدم نیت کے وقت یعنی در صورتیکہ اوسکی نیت ہی معتبر ہوگی قلیل زمانہ ہو یا کثیر اور دہر سے مدت حیات مراد ہو اور معرفت ہے جب کہ لفظ دہر کا معرف باللام ہو ودهرا منكرا كما تقدم وكالحين وغير خاف انه اذا لم يرد عن الامام شئ فی مسئلة وجب الافتاء بقولهما فقط اور دہر منکر کو امام اعظم نے سمجھا کہ اسکی حد کیا ہے اور صاحبین نے کہا کہ وہ مانند حین کے ہے یعنی چھ مہینہ پر محمول ہے اور یہ امر پوشیدہ نہیں کہ جب امام سے کچھ روایت وارد نہیں کسی مسئلہ میں تو اوسمیں فتوی دینا صاحبین کے قول پر واجب ہے کذا فی النہر الفائق ھ امام اعظم نے دہر منکر میں یعنی جب الف لام نہو توقف فرمایا کہ میں نہیں جانتا کہ دہر کیا ہے اسواسطے کہ استعمال دہر کا اختلاف ہے یعنی مدید اور قصیر اور وسیط پر ثابت نہیں ہوا اور لغت میں تو معلوم ہوا امام کو کیا اوسکی تقدیر کیجیے اور اہل زبان اگرچہ متیقن تھا لیکن اوسکی مدت تکلم پر حلف کرنا مستبعد ہے اسواسطے کہ لحظہ دو لحظہ کا عدم تکلم بلا یمین ہی متصور ہے لہذا اوسمیں توقف کرنا لازم ہوا اور یہ توقف ہی کریم دلیل ہے امام کی فقاہت اور تدین پر کہ بلا حجت شرعی اپنی عقل کو دین میں دخل نہ دیا اور اوسمیں اپنی عدم علمی کا صاف اقرار کر دیا کذا فی فتح القدیر طحطاوی کے حاشیہ میں ہے کہ شیخ الاسلام مفتی ابو السعود نے کہا کہ جب کسی امر میں اصلا نص نہو نہ امام سے نہ صاحبین سے تو امام مالک کے قول پر عمل کرنا جائز ہے چنانچہ اسکو حموی نے حاشیہ اشباہ میں مفصل کہا ہے اور امام مالک کے مذہب کا قاعدہ یہ ہے کہ جب کسی مسئلہ میں امام مالک سے تصریح نہو تو امام شافعی کیطرف رجوع کرے پھر جب جس مذہب سے ہے ہم مذہب میں اور امام مالک کے مذہب میں نص نپاوے تو امام شافعی کے مذہب کیطرف رجوع کرے رضی اللہ عنہم اجمعین وفی السراج توقف الامام فی اربعة عشر مسئلة ونقل لا ادری عن الائمة الاربعة بل عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم وعن جبرئیل علیہ السلام ایضا ۔ سراج میں ہے کہ توقف کیا ہے امام اعظم نے چودہ مسئلوں میں اور لفظ لا ادری کا یعنی میں نہیں جانتا چاروں اماموں سے منقول ہے بلکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور جبرئیل علیہ السلام سے بھی لا ادری منقول ہے ھ کرمانی میں مذکور ہے کہ رسولخدا صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال ہوا کہ بہترین مکانات کون ہے فرمایا کہ میں نہیں جانتا جبرئیل سے دریافت کرونگا جبرئیل نے فرمایا کہ میں نہیں جانتا ہوں اپنے رب سے دریافت کرونگا پھر حق جل شانہ نے فرمایا کہ خیر المقام مساجد ہیں اور مساجد کے بہتر لوگ وہ ہیں جو اول مسجد میں داخل ہوتے ہیں اور آخر کو نکلتے ہیں اور مساجد کے اندر اون میں بدتر جو لوگ وہ ہیں جو مسجد میں سب سے پیچھے آتے اور پہلے نکل جاتے ہیں اور حقائق میں مذکور ہے کہ اسمیں تنبیہ ہے عالم اور مفتی کو اسواسطے کہ جو امر معلوم نہو اوسمیں توقف کریں اور اپنی لاعلمی ظاہر کرنیسے ننگ و عار نکریں اسواسطے کہ درصورت عدم علم جرأت کرکے مسئلہ بتانا افترا علی اللہ ہے تحریم حلال یا تحلیل حرام سے اور منجملہ چودہ مسائل مذکورہ کے نو مسئلے ابن ابی شریف نے نظم میں یوں بیان کیے ہیں نظم ۔ سئل الامام ابا حنيفة ثم رضيه ۔ عن قال لا ادری لتسعة اشيئه ۔ اطفال اهل الشرك اين مقرهم ومن الملائكة الكرام مفضله ۔ ام انبياء الله ثم اللحم من ۔ جلالة انى يطيب الاكل له ۔ والدهر مع وقت الختان وكلبهم ۔ وصف المعلم اى وقت يعلمه

بہی اسکو اپنی شہر میں مسلم رکہا ہو فلاصۃ جواب المسائل الست تو حاصل یہہ جواب مسائل ستہ مذکورہ کا ہم اگر مسائل مذکورہ میں ساقط ہو گئی لیکن جو ولی ہا کا
مواخذہ ہو گا کذا فی الخلاصہ یعنی قتل عمد میں قصاص ہے اور خطا میں دیت مال میں رد مال ہو اگر قائم ہو اور اگر قائم نہو تو ضمان ہو کذا فی المنح وللولی القود فی العمد اذا لا دیۃ فی غیرہ
او العفو فیہما اور مسائل مذکورہ میں ولی مقتول کو جائز ہو قصاص لینا قتل عمد میں یا خون بہا لینا غیر عمد میں یا عمد اور غیر عمد میں معاف کر دینا العبد فی حکم قطع
الطریق کغیرہ وکذا المرأۃ فی ظاہر الروایۃ فتح لکنہا لا تصلب شمنی اور عبد قطع طریق کے حکم میں مثل آزاد کے ہو اور اسیطرح عورت ظاہر الروایۃ میں
مرد کے ہو کذا فی فتح القدیر لیکن عورت سولی پر نہ چڑہائی جاویگی کذا فی المجتبی وفی السراجیۃ والذین فیہم امرأۃ فباشرت الاخذ والقتل قتل الرجال دونہا
ہو المختار اور فتاوی سراجیہ اور درر میں ہے کہ قطاع الطریق کے گروہ میں ایک عورت بہی تہی مال لیا اور قتال کیا تو مرد قتل کیے جاوینگے نہ عورت یہی قول مختار ہو عشر نسوۃ
قطعن واخذن وقتلن قتلن وضمن المال مثلاً دس عورتون نے قطع طریق کیا اور مال لیا اور قتل کیا تو قصاصاً قتل کیجاوینگی اور مال کا ضمان دینگی ہم حسب قتل بنا بر
قصاص ہے نہ بنا بر حد کے بدلیل ضمانت کے اور یہہ توجیہہ قول مختار پر مبنی ہے نہ ظاہر الروایت پر وجوز ان یقاتل دون مالہ وان لم یبلغ نصابا ویقتل من یقاتلہ
علیہ لاطلاق الحدیث من قتل دون مالہ فہو شہید فتح اور جائز ہو کہ مقاتلہ کرے انسان اپنے مال کی حفاظت کے واسطے اگرچہ مال بقدر نصاب کے نہ پہنچا ہو اور قتل کرے
اسکو جو اوس سے اوسکے مال پر مقاتلہ کرتا ہو بدلیل اطلاق اس حدیث کے کہ جو قتل کیا جاوے اپنے مال کے سوا یعنی اپنے مال بچانے میں مارا جاوے تو شہید ہو کذا فی فتح القدیر ہم
نسائی میں مخارق رضی اللہ عنہ سے روایت ہو کہ ایک شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا سو اوس نے کہا یا رسول اللہ کوئی مرد میرے پاس میرا مال چھیننے کو
آوے حضرت نے فرمایا کہ اسکو تذکیر کر اللہ تعالی کے نام سے یعنی یون کہہ کہ خدا کے عذاب سے ڈر میرا مال ناحق مت چھین اوس نے کہا کہ اگر وہ پند پذیر نہو تو فرمایا کہ اپنے آس پاس کے لوگون
سے استعانت کر اوس نے کہا کہ اگر کوئی مسلمان میرے پاس نہو تو فرمایا تو سلطان اور حاکم سے استعانت کر اوس نے کہا اگر حاکم دور ہو مجہ سے فرمایا قاتل دون مالک یعنی مقاتلہ
کر اپنا مال بچانے کے واسطے یہانتک کہ یا تو شہید ہو جاوے یا تو اپنا مال بچا پاوے کذا فی تیسیر الوصول بحر الرائق میں ہو کہ سارق جب کسی کے گہر میں گہسے اور اسباب کو نکالے تو اسکو
قتل کرنا جائز ہو جبتک کہ سارق کے پاس متاع ہو یہی حکم بدلیل حدیث قاتل دون مالک اور اگر سارق متاع پہینکدے تو صاحب مال کو اوس سے مقاتلہ جائز نہیں ہو اسلیے کہ حدیث
مذکور اسکو شامل نہیں اور سراجیہ میں ہے کہ سارقون نے لوگون کا مال لیا اور لیچلے اور مالکان مال نے اور لوگون سے مدد چاہی سو اونہون نے سارقون کا پیچہا کیا تو اگر مال کے
مالک ساتہہ ہون یا ساتہہ نہون لیکن مدد گار لوگ اونکے مال کو پہچانتے ہون اور چورون سے چہین سکتے ہون تو ان مدد گارونکو مقاتلہ کرنا مال چہین لینے کے واسطے درست ہے
اور اگر مالک ساتہہ نہون اور مدد گار اونکے مال کو نہ پہچانتے ہون اور نہ چہین سکتے ہون تو انکو مقاتلہ کرنا جائز نہیں کذا فی المنح ومن تکرر الخنق بکسر النون منہ
فی المصر ای خنق مرارا ذکرہ مسکین قتل بہ سیاسۃ لسعیہ بالفساد وکل من کان کذلک یدفع شرہ بالقتل اور جس شخص سے گلا گہونٹنا اور
پہانسی دینا شہر میں مکرر ہوا ہو یعنی بارہا یہہ حرکت کی ہو تو وہ اس جرم میں قتل کر ڈالا جاوے بطریق سیاست کے بسبب فساد پہیلانیکے اور جو شخص کہ ایسا مفسد ہو اوسکا شر
قتل کر ڈالنے سے دفع کیا جاوے والا بان خنق مرۃ لا لانہ کالقتل بالمثقل وفیہ القود عند غیر ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالی اور اگر ایسا نہو یعنی ایک ہی بار اوسنے
پہانسی دی ہو تو بطریق سیاست اوسکا قتل جائز نہیں ہو اسلیے کہ پہانسی سے مارنا بہاری چیز سے قتل کرنے کے برابر ہو اور اوس میں قصاص ہے امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ تعالی
کے سوا اور علماء کے نزدیک یعنی صاحبین وغیرہما کے نزدیک اور امام کے نزدیک اوس میں دیت ہو کذا فی المنح واللہ سبحانہ اعلم واستغفر اللہ العظیم

## كتاب الجہاد

یہہ کتاب ہو جہاد کے احکام میں اور اس کتاب کو کتاب السیر اور کتاب المغازی بہی کہتے ہیں سیر بکسر اول وفتح ثانی جمع ہو سیرۃ کی بکسر اول وسکون ثانی سیرۃ بالکسر نتیجہ ہو سیر و سفر
دو قسم ظاہری اور معنوی تو اعتبار قسم ثانی کے سیر مبنی طریقہ کے مستعمل ہے غلبہ اطلاق سیر نیک ہو یا بد چنانچہ بولتے ہیں کہ فلان محمود السیرۃ اور فلان مذموم السیرۃ ہے اور اہل شرع
کی زبان میں جنگ کفار اور اوسکے متعلقات میں سیر مستعمل ہے جیسے مناسک حج میں اسواسطے کہ لڑائی اور جہاد کو سیر اور سفر لازم ہو اور مغازی جمع ہو مغزاۃ کی
اور مغزاۃ اور غزاۃ اور غزوہ بمعنی جنگ ہو کذا فی الفتح والمنح اور فتاوی عالمگیریہ میں ہو کہ اباحت جہاد کی دو شرطیں ہیں اول یہہ کہ کفار اسلام کو نہ قبول کرتے ہون اور
اہل اسلام نے اونکو ایمان کی دعوت دی ہو اور اون سے عہد صلح کا نہ کیا ہو اور شرط ثانی یہہ ہے کہ قتال کرنیسے قوت اور شوکت اور غلبہ اہل اسلام متوقع ہو اپنے جہاد اور تخمین کے موافق
یا جسکی رای اور جہاد پر اعتقاد اور اعتماد ہو اوسکی تجویز کے موافق اور اگر غلبہ مسلمین کی قتال میں امید نہو تو لڑنا حلال نہیں اسواسطے کہ وہ اوس وقت اپنی جان کو

جہاد کو بعد ایمان کے افضل فرمایا ہے ابوہریرہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال ہوا کہ کون عمل افضل ہے فرمایا اللہ اور اوسکے رسول کے ساتھ ایمان لانا سوال ہوا کہ اسکے بعد کون افضل ہے فرمایا جہاد فی سبیل اللہ سوال ہوا کہ پھر کون افضل ہے فرمایا حج مقبول تو اس حدیث میں صلوۃ اور زکوۃ ایمان کے لفظ میں داخل ہیں بطریق عموم مجاز کے تو دونوں حدیثوں میں کچھ معارضہ باقی نہ رہا اور سوا اسکے اسمیں کچھ تردد کا مقام نہیں کہ صلوۃ خمسہ پر مواظبت کرنا اونکے اوقات مستحبہ میں افضل ہے جہاد سے اسواسطے کہ نماز فرض عین ہے اور بار بار واجب ہوتی ہے بخلاف جہاد کے اور اسواسطے کہ جہاد فرض نہیں ہوا مگر شیوع ایمان اور اقامت صلوۃ کے واسطے تو مقصود بالغیر اور حسن لغیرہ ہوا بخلاف ایمان اور نماز کے کہ وہ مقصود بالذات اور حسن لعینہا ہیں چنانچہ جامع ترمذی کی حدیث صحیح میں صاف مصرح ہے کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قسم ہے اوسکی جسکے ہاتھ میں میری جان ہے کہ کوئی عمل درجات آخرت کی طلب میں بعد نماز مفروضہ کے جہاد فی سبیل اللہ کے برابر نہیں بالجملہ احادیث صحیحہ فضائل جہاد میں بکثرت ہیں ازانجملہ حاکم نے بخاری کی شرط پر عمران بن حصین سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کھڑا ہونا مرد کا صف میں فی سبیل اللہ افضل ہے اللہ تعالیٰ کے نزدیک ستر برس کی عبادت سے اور ابوداود میں انس سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جہاد جاری ہے جب سے کہ مجھکو اللہ تعالیٰ نے مبعوث فرمایا یہانتک کہ میری پچھلی امت دجال سے لڑیگی اسکو باطل نکریگا ظالم کا ظلم اور نہ عادل کا عدل انتہی اور جب یہ حکم ہے تو جہاد کا نسخ بعد زمان رسالت متصور نہیں کذا فی فتح القدیر جامع ترمذی میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو لڑا اللہ تعالیٰ کی راہ میں بقدر فواق ناقہ تاکہ اللہ کا دین بلند ہو تو اوسکے واسطے جنت واجب ہوئی اور سوای ابوداود کے صحاح ستہ میں ابوہریرہ سے مروی ہے کہ لوگوں نے پوچھا یا رسول اللہ کون عمل جہاد فی سبیل اللہ کے برابر ہے فرمایا کہ تم اوسکو نکرسکوگے پھر صحابہ نے دو یا تین بار یہی سوال کیا پھر حضرت نے فرمایا کہ مجاہد فی سبیل اللہ کی مثل ایسے صائم اور قائم اور قانت بآیات اللہ کے مانند ہے جسکے صیام اور صلوۃ میں فتور نہیں واقع ہوتا یہانتک کہ مجاہد اپنے گھر پلٹ آوے یعنی جو تمام دن روزہ رکھے اور تمام رات نماز اور قرآن میں بسر کرے اور کبھی آرام نکرے وہ البتہ مجاہد کے برابر ثواب میں ہو سکتا ہے سو یہ امر آدمی سے متصور نہیں اور ترمذی میں ابن عباس سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ دو آنکھوں کو آگ نلگیگی ایک وہ آنکھ جو اللہ تعالیٰ کے خوف سے روئی اور وہ آنکھ جو حراست فی سبیل اللہ میں جاگی اور مسلم اور نسائی میں ابومسعود بدری سے مروی ہے کہ ایک مرد ناقہ مخطومہ لایا اور بولا کہ یہ جہاد کے واسطے ہے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تجھکو اسکے عوض قیامت کے دن سات سو اونٹنیاں مخطومہ ملینگی اور صحیحین وغیرہما میں زید بن خالد سے روایت ہے کہ جسنے سامان درست کر دیا غازی فی سبیل اللہ کا البتہ اوسنے خود جہاد کیا اور جو غازی کے اہل و عیال کی بھی خبرگیری کریگا وہ بھی غازی ہے اور ابوداود میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جہاد واجب ہے تم پر ہر سردار نیکوکار و بدکار کے ساتھ اور نماز واجب ہے تم پر ہر مسلمان نیکوکار و بدکار کے پیچھے اگرچہ کبائر گناہ کرتا ہو اور صحیح مسلم وغیرہ میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو مر گیا اور اوسنے جہاد نکیا اور جہاد کرنیکا اپنے دلمیں بھی خیال نکیا وہ شعبہ نفاق پر مر گیا اور صحیحین وغیرہما میں ابوموسی سے روایت ہے کہ حضرت سے کسی نے پوچھا کہ مرد لڑتا ہے اظہار شجاعت کیواسطے یا لڑتا ہے حمیت کے واسطے یا اپنی نمود کیواسطے لڑتا ہے انمیں کون فی سبیل اللہ ہے فرمایا جو قتال اسلئے کرے کہ کلمۃ اللہ یعنی دین خدا کا بلند ہو وہ شخص مجاہد فی سبیل اللہ ہے اور ابوداود میں ابوہریرہ سے مروی ہے کہ ایک مرد نے کہا یا رسول اللہ ایک شخص جہاد فی سبیل اللہ کا ارادہ کرتا ہے اور حالانکہ متاع دنیا کی خواہش کرتا ہے یعنی غنیمت کے مال کا آرزومند ہے تو حضرت نے فرمایا کہ اسکو کچھ ثواب نہیں پھر سائل نے تین بار یہی سوال کا اعادہ کیا حضرت ہر بار یہی فرماتے تھے کہ اوسکو کچھ ثواب نہیں کذا فی تیسیر الوصول ہو فرض کفایۃ کل ما فرض لغیرہ فهو فرض کفایۃ اذا حصل المقصود بالبعض والا ففرض عین ولعلہ قدم الکفایۃ لکثرتہ جہاد فرض کفایہ ہے یعنی بعضوں کے جہاد کرنیسے باقی لوگوں سے فرضیت ساقط ہو جاتی ہے شارح کہتا ہے جو چیز اپنے غیر کیواسطے مفروض ہوئی وہ فرض کفایہ ہے جب بعض کے کرنیسے مقصود حاصل ہو جاوے اور اگر ایسا نہو یعنی جو بذات خود فرض نہو غیر کی جہت سے یا ہر چند مفروض لغیرہ ہے لیکن بعض کے کرنے سے مقصود حاصل نہیں ہوتا تو وہ فرض عین ہے اور شاید کہ مصنف نے فرض کفایہ کو مقدم کیا فرض عین پر بسبب اسکی کثرت کے یہ کلام دو امر کا مفید ہے ایک تو جہاد کا فرض ہونا اور دوسرے فرض کفایہ ہونا دلیل فرضیت جہاد کی قوارع قطعیہ ہیں قال اللہ تعالی قاتلوا المشرکین کافۃ و قاتلوا الذین لا یؤمنون باللہ ولا بالیوم الآخر و کتب علیکم القتال و قاتلوہم حتی لا تکون فتنۃ ویکون الدین کلہ للہ یعنی حق تعالیٰ نے فرمایا کہ لڑو مشرکوں سب سے اور فرمایا کہ قتال کرو اون سے جو ایمان نہیں لاتے اللہ کا اور پچھلے دن کا یعنی قیامت اور فرمایا کہ فرض کیا گیا تمپر قتال اور فرمایا کہ قتل کرو انکو یہانتک کہ فتنہ یعنی کفر کا فتنہ نہ باقی رہے اور سب دین اللہ کا ہو جاوے اگر کوئی کہے کہ ان آیات کا عموم مستفاد ہے

محصور ہے اور عام مخصوص منہ البعض ہو جاتا ہے تو اسپر فرضیت ثابت نہیں ہوتی اور سکے جواب یہ ہے کہ رسع صبی اور مجنون کا عقل سے ثابت ہے تو ایسی تخصیص عام
ظنی نہیں ہوتا اور عورت اور مریض شریعت کے مخاطب نہیں جہاد میں اسلئے کہ خطاب جہاد وانہیں لوگوں سے ہو جو لیاقت محاربہ رکھتے ہیں اور جہاد کا فرض کفایہ
ہونا اسوجہ سے ہے کہ وہ فرض لعینہ نہیں کیونکہ فی نفسہ فساد ہے بلکہ لغیرہ فرض ہے یعنی دین الہی کے غالب کرنے کے واسطے اور بندگان مسلمین کے اوپر سے دفع شر کے لیے فرض ہوا
توجب کہ یہ غرض بعض لوگوں کے کرنے سے حاصل ہو گا تو باقی لوگوں سے ساقط ہو جاویگا چنانچہ نماز جنازہ اور رد سلام کا جواب اگر کوئی کہے کہ ظاہر آیات قرآنی سے تو جہاد فرض
عین معلوم ہوتا ہے تو اسکے فرض کفایہ ہونے پر اور نیز ہر سہ عدول کرنیکی کیا وجہ ہے اوسکا جواب یہ ہے کہ موجب عدول یہ آیت قرآنی ہے لا یستوی القاعدون من
المومنین غیر اولی الضرر والمجاہدون الی قولہ وکلا وعد اللہ الحسنی یعنی حق تعالے نے فرمایا نہیں برابر والے مومنین سوای اہل ضرر کے اور مجاہدین برابر نہیں
پھر آخر آیت میں فرمایا اور ہرایک سے اللہ تعالے نے نیکی کا وعدہ کیا ہے تو اگر جہاد فرض عین ہوتا تو قاعدین سے نیکی کا وعدہ نہوتا بلکہ وہ مستحق عذاب ہوتے اور بروایت صحیح
ہوا ہے کہ سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم بعضی لڑائی میں تشریف نہ لیجاتے تھے اگر فرض عین ہوتا تو تخلف حضرت کا ممکن نہ تھا کذا فی البحر محتاج ذو قہستانی سے نقل کیا کہ اگر
مسلمین کے ہر گروہ نے گمان کیا کہ ہمارے غیر نے جہاد کیا تو واجب سب سے ساقط ہو گیا اگرچہ کسی گروہ نے بھی جہاد نکیا ہو اور اگر ہر گروہ نے گمان کیا کہ ہمارے غیر لوگوں نے جہاد نہیں کیا
تو سب پر واجب ہوگا اور اگر ایک گروہ نے دوسرے گروہ کے جہاد کر لینے کا گمان کیا اور دوسرے گروہ نے عدم جہاد کا گمان کیا تو دوسرے گروہ پر واجب ہوگا نہ اول گروہ پر ہوتا ہے
کہ مدار وجوب کا یہاں ظن پر ہے کیونکہ غیر کے فعل اور عدم کا علم قطعی ایسے امور میں متعسر ہے ابتداءً وان لم یبدؤنا بہ واما قولہ تعالی فان قاتلوکم فاقتلوہم
وتحریمہ فی الاشہر الحرم منسوخ بالعمومات کاقتلوا المشرکین حیث وجدتموہم جہاد فرض ہے پہلے یہاں اگرچہ کفار نے ہم سے لڑائی کی ابتدا نکی ہو اور
وہ جو آیت قرآنی ہے کہ اگر کافر تم سے لڑیں تو تم بھی ان سے لڑو اور تحریم جہاد کی بزرگ مہینوں میں یعنی رجب اور ذولقعدہ اور ذی الحجہ اور محرم میں سو منسوخ ہے عمومات آیات
چنانچہ یہ آیت کہ لڑو مشرکین سے جسوقت اور جہاں اونکو پاؤ بواسطے کہ لفظ حیث کا زمان اور مکان دونوں میں مستعمل ہوتا ہے کذا فی الکافی الی ان قام بہ البعض
ولو صبیۃ او نساء فسقط عن الکل جہاد فرض کفایہ ہے یعنی اگر بعضے لوگ سب کو قائم کریں اگرچہ وہ لوگ غلام یا عورتیں ہوں تو سب سے ساقط ہو جاتا ہے ہم بعض کے جہاد
سے وقت کل سے فرضیت ساقط ہوتی ہے جب کفایت حاصل ہو اور اگر بعض کا جہاد مع کفار عین کافی نہو تو کفار سے اقرب فالاقرب پر جہاد فرض ہے سو اگر کفایت نہوتی ہو
بدون تمام مسلمین کے تو تمہین جہاد فرض عین ہو جاویگا مثل صوم اور صلوٰۃ کے کذا فی النہر وان لم یقم بہ احد اثم ذممن مالا حیوا بترکہ ای اثم الکل من
المکلفین اور اگر جہاد کو کسی نے قائم نکیا کسیوقت میں تو اسکے ترک کرنے کے سبب گنہگار ہونگے یعنی سب قابل مسلمان گنہگار ہونگے ہم یعنی ہر زمانہ میں اگر بعض مسلمین جہاد
نکریں تو سب عاصی ہونگے اور یہ مطلب نہیں کہ اگر کسی زمانہ میں جہاد کرینگے تو ہر وقت کے مسلمین گنہگار ہونگے وما قیل یلزم ان فرضیتہ تسقط عن
اہل الہند بقیام اہل الروم مثلا بل یفرض علی الاقرب فالاقرب من العدو الی ان تقع الکفایۃ فلو لم تقع الا بکل الناس فرض عینا
کصلوٰۃ وصوم ومثلہ الجنازۃ والتجہیز وتمامہ فی الدرر اور کہیں ایسا نہ غلط سمجھو کہ فرضیت جہاد اہل ہند سے ساقط ہو جاتی ہے اہل روم کے جہاد
کرنے سے مثلاً بلکہ جہاد فرض ہے اوسپر جو زیادہ تر قریب ہے دشمن یعنی کفار سے پھر اوسکے بعد اوسپر جو اون سے اقرب ہو یہاں تک کہ کفایت حاصل ہو یعنی غیر کی مدد کی حاجت نرہے
کفار منہزم ہو جاویں سو اگر کفایت نہ حاصل ہوتی ہو بدون سب آدمیوں کے تو اوسوقت میں سب پر جہاد فرض عین ہو جاویگا مانند صلوٰۃ اور صوم کے اور جہاد کی مانند ہے نماز جنازہ
اور تجہیز میت اور اوسکا بیان پورا درر میں ہے یعنی اگر ایک مسلمان شہر کے کنارے مرگیا تو اوسکے پڑوسیوں اور اہل محلہ پر اوسکی تجہیز و تکفین اور نماز جنازہ فرض ہے مگر
بعید ہو اور اگر اوس میت کے قریب دوسرا محلہ ہو اور وہاں کے لوگ جانتے ہوں کہ اہل محلہ میت اوسکے حقوق ادا نہیں کرتے یا عاجز ہیں تجہیز و تکفین سے تو دوسرے محلہ والوں پر فرض ہوگا اور اگر
یہ بھی کاہلی کرینگے یا عاجز ہونگے تو تیسرے اہل محلہ پر تجہیز میت فرض ہوگی علی ہذا القیاس جسم محلہ پر الاقرب فالاقرب فرض ہوگی لا یفرض علی صبی وبالغ لہ ابوان او
احدہما لان طاعتہما فرض عین وقال صلی اللہ علیہ وسلم للعباس بن مرداس لما اراد الجہاد الزم امک فان الجنۃ عند رجل امک سراج
جہاد فرض نہیں صبی پر اور نہ اوس بالغ پر جسکے ماں باپ یا ایک کوئی اون میں سے زندہ ہو اسلئے کہ اطاعت والدین کی فرض عین ہے تو فرض کفایہ کیواسطے فرض عین ترک نہوگا اور فرمایا
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے عباس بن مرداس سے جب اوسنے جہاد کا ارادہ کیا تو ماں کے پاس رہ کہ بہشت تیری ماں کے قدم کے پاس ہے کذا فی السراج ہم جہاد

جانا درصورت ناخوشی والدین حرام ہی اسواسطے کہ اونکی اطاعت اوسپر فرض عین ہی اور جہاد فرض عین نہیں صحیح بخاری میں عبداللہ بن عمر سے روایت ہی کہ ایک شخص رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم سے جہاد کی اجازت مانگنے آیا فرمایا کیا تیرے والدین زندہ ہیں بولا ہان زندہ ہیں فرمایا انھین مین جہاد کر اور ابن مسعود کی حدیث جو مذکور ہو چکی اسمین بر والدین جہاد پر
مقدم ہے اور ابو داؤد میں ابو سعید خدری سے مروی ہو کہ ایک شخص نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے طرف ہجرت کی یمن کے ملک سے تو فرمایا کہ یمن میں کوئی تیرا ہے
اوس نے کہا ہان والدین ہیں فرمایا تجھکو اون دونون نے اذن دیا ہے بولا نہیں فرمایا تو پلٹ جا اور اون سے اجازت مانگ اگر وہ اجازت دین تو جہاد کر ورنہ اجازت نہ دین تو اونکے ساتھ نیکی اور
خدمت گزاری کر کذا فی الفتح بحر الرائق میں ہے کہ اصول کے سوا اور اہل وعیال اگر مرد کے جہاد کرنیکو مکروہ جانین تو اگر اونکے ضائع ہونیکا خوف ہو تو بدون اونکی اجازت کے
خروج نکرے وفیہ لا یحل سفر فیہ خطر الا باذنہما وما لا خطر فیہ یحل بلا اذن ومنہ السفر فی طلب العلم اور سراج میں ہے کہ جس سفر میں ہلاکی کا خوف
ہو مثل جہاد اور سمندر کا سفر کذا فی حاشیۃ الجلبی تو اوسمین جانا حلال نہیں بدون اذن والدین کے اور جس سفر میں خطرہ نہیں وہ بدون اذن کے حلال ہے اور سفر واسطے
طلب علم کے سفر کرنا داخل ہے اور اسیطرح ہو تجارت اور حج کا سفر کذا فی البحر وعبد وامرأۃ لحق المولی والزوج ومفادہ وجوبہ لو امرہا الزوج بہ فتح و
علی عدم المزاحمۃ نہر قلت تعلیل الشمنی بضعف بنیتہا یفید خلافہ قال فی البحر انما یلزمہا امرہ فیما یرجع الی النکاح وتوابعہ اور جہاد فرض نہیں
غلام اور عورت پر بسبب بعض ہونے حق مولے اور زوج کے اور اس تعلیل سے مستفاد ہوتا ہی واجب ہونا جہاد کا عورت پر اگر عورت کا زوج اوسکو جہاد کا امر کرے کذا فی الفتح اور غیر
منکوحہ پر واجب ہونا تعلیل مذکور سے نکلتا ہے کذا فی النہر شارح کہتا ہے اور تعلیل شمنی کی بوجہ ضعیف جسم عورت اوسکے مخالف کی مفید ہی یعنی عدم وجوب کی اگرچہ زوج بھی امر کرے
بحر الرائق میں کہا کہ عورت پر زوج کا امر لازم الاتباع نکاح اور توابع نکاح کے متعلقات میں ہے یعنی اور جہاد متعلقات نکاح سے خارج ہے تو عورت پر امتثال اوسکا لازم نہیں تو وجوب جہاد
بھی نہیں ہم تعلیلات مذکورہ پر وجوب اور عدم وجوب کو مستفاد کرنا بیموقع ہے اسواسطے کہ عدم وجوب تو ثابت بانی میں محیط سے منصوص ہے خلاصہ یہ کہ یون ہے کہ جہاد حرہ عورت پر واجب نہیں
خواہ منکوحہ ہو یا نہو اسواسطے کہ عورت سر سے قدم تک واجب الستر ہے اور جہاد میں گاہی کشف عورت ہو جاتا ہے چنانچہ محیط میں ہے تو مزوجہ کی خصوصیت نہیں جیسا بعضون نے
گمان کیا ہے کذا فی الطحطاوی واعمی ومقعد ای اعرج فتح اور جہاد فرض نہیں اندھے اور لنگڑے پر کذا فی الفتح ہم فتح القدیر میں مقعد بمعنی اعرج نے لولان اوب سے منقول
ہے اور جوہری سے مقعد کو نقل کیا کہ مقعد وہ ہے جسکو بیماری نے چلنے پھرنے سے بٹھا دیا واقطع لیدیہ ہم اور جہاد واجب نہیں مقطوع الید پر بسبب عاجز ہونے اندھے اور لنگڑے
اور دست بریدہ کے ہم مقعد ومریض اعمی اور اعرج اور مریض اور ضعفا کا قرآن مجید میں صریح ہے اسواسطے کہ مدار تکلیف قدرت پر ہے نہر فائق نے کہا اسمین اشعار ہے کہ جو شخص
عاجز ہو جاوے کسی سبب سے اوسپر فرض نہیں چنانچہ اختیار میں اسکے طرف اشارہ کیا ہے ومدیون بغیر اذن غریمہ بل وکفیلہ ایضا ولو بامرہ تجنیس لو بالنفس
فی ہذا فی الحال اما المؤجل فلہ الخروج ان علم رجوعہ قبل حلولہ ذخیرہ اور فرض نہیں قرضدار پر بلا اذن قرضخواہ کے بلکہ اوسکے ضامن
بلا اذن بھی اگرچہ وہ قرضدار کے اذن سے ضامن ہوا ہو کذا فی التجنیس اگرچہ ضامن مال کا نہو بلکہ حاضر ضامن ہو تو بھی بلا اذن اوسکے جہاد کرنا فرض نہیں اور یہ یعنی اذن قرضخواہ یا
ضامن کا فی الحال کے قرض ادا کرنیکی شرط ہے اور جو وعدے کے قرض مین تو اوسکو جہاد کیواسطے جانا جائز ہے اگر اوسکا پلٹ آنا قبل مدت ہو سکنے کے معلوم ہو کذا فی الذخیرہ
ہم صحیح مسلم میں عمرو بن عاص سے مروی ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ شہید کے گناہ معاف ہو جاتے ہیں سوائے دین کے وعالم لیس فی البلدۃ افقہ
منہ فلیس لہ الغزو لما فیہ من ضیاعہم سراجیہ وفی البزازیہ السفر ولا یخفی ان المقید یفید غیرہ بالاولی اور اوس عالم پر فرض نہیں جس سے
زیادہ فقیہ شہر میں نہیں تو اوسکو جہاد کرنا جائز نہیں لوگون کے ضائع ہونیکے سبب سے کذا فی السراجیہ یعنی بسبب اہل شرع کا شہر میں بطور تحقیق کے نہ ہونیوالا ازمانہ
وہان کے اہل اسلام ضائع ہو جاوینگے بسبب جہالت کے اور بزازیہ میں ہر سفر کو عام کہا ہے یعنی ایسے عالم کو کوئی سفر کرنا جائز نہیں اور پوشیدہ نہیں ہے کہ مقید غیر مقید کا
بطریق اولے مفید ہے ہم منتہی مراد سفر لغت ہے جہاد کیواسطے وجہ افادہ کی یہ ہے کہ جب جہاد کا سفر باوجود فرض کفایہ ہونیکے ممنوع ہوا تو غیر جہاد کا سفر جو فرض
نہیں ہے بطریق اولے ممنوع ہوگا طحطاوی نے کہا غیر جہاد کو سفر کو لازم نہیں کہ غیر فرض ہو بلکہ گاہی غیر جہاد کا سفر فرض عین ہو جاتا ہے چنانچہ حج منفرد فرض کا سفر
وفرض عین ان ہجم العدو فیخرج الکل ولو بلا اذن ویأثم الزوج ونحوہ بالمنع ذخیرہ اور جہاد فرض عین ہے بشرطیکہ دشمن یکبارگی ہجوم کرین تو سب
اہل اسلام نکلین اگرچہ اہل حقوق کی اجازت نہو اور زوج اور مانند اوسکے جیسے باپ اور بیٹا اور قرضخواہ گنہگار ہوگا اس حالت میں جہاد کے منع کرنیسے کذا فی الذخیرہ

ہم وشمن عام ہو کر ہو یا نہ ہو مشائخ نے شرح ملتقی میں کہا کہ اگر دار الاسلام کے کسی شہر پر کفار ہجوم کریں تو اگر وہاں کے گرد پیش کے قریب لوگ وہیں پڑے رہیں تو اون کی حق پر
جہاد فرض عین ہے اور اونکے سوا اور دور والوں پر فرض کفایہ ہے لیکن جب وہ یک لخت عاجز ہوں یا کاہلی کریں تو دور والوں پر بھی فرض ہو جاتا ہے اسیطرح شدہ شدہ
درجہ بدرجہ تمام اہل مشرق اور مغرب سب پر فرض عین ہوگا اور جو بلا عذر اپنے وطن میں بیٹھا رہیگا وہ گنہگار ہوگا اور گناہ نہیں نادانستگی میں اسواسطے کہ انسان مخاطب نہیں
نادانستہ کا نہیں اور ابن ہمام نے فتح القدیر میں کہا ہے کہ فرض عین ہونیکی شرط یہ ہے اور امام خاص ہی بیان ہے کہ جو لوگ انکو خبر پہونچی نہیں تو تکلیف مالا یطاق ہے اور جو اسکو یہ سب
سب اہل مشرق و مغرب پر واجب ہے جسکو خبر ہوا اور بزازیہ میں ہے کہ مسلمان عورت قید ہوگئی مشرق میں تو اہل مغرب پر اوسکی تخلیص واجب ہے جبتک کفار دار الحرب میں داخل
ہو گئے ہوں اسواسطے کہ دار الاسلام مکان وجہ تکمیل ہے کذا فی العمادیہ ولا بد لفرضیتہ من قید الخ ای من الاستطاعۃ فلا یخرج المریض المدنف
اما من یقدر علی الخروج دون الدفع ینبغی ان یخرج لتکثیر السواد لان فیہ ارھابا اور فرد ہے جہاد کا فرض عین ہونیکے واسطے دوسری قید یعنی استطاعت
اور قدرت تو خروج نکرے بہت بیمار اور جو شخص کہ خروج پر قادر ہو نہ دفع کفار پر تو اوسکو بھی نکلنا چاہئے جہاد پر تاکہ اسکے واسطے کثرت سیاہی سے کفار کو وحشت اور خوف
ہو کذا فی الفتح وفی السراجیۃ وشرط لوجوبہ القدرۃ علی السلاح لا امن الطریق فان علم انہ اذا حارب قتل وان لم یحارب اسر لم یلزمہ
القتال اور سراجیہ میں ہے کہ ہتھیار پر قادر ہونا وجوب جہاد کیواسطے شرط ہے نہ امن راہ کا پھر اگر سمجھا کہ جنگ کریگا تو مارا جاویگا اور جنگ نکریگا تو قید ہو جاویگا تو اوسپر قتال
لازم نہیں وتقبل خبر المستنفر ومنادی السلطان ولو کان کل منھما فاسقا لانہ خبر یشتہر فی الحال ذخیرۃ اور مقبول ہے خبر دینا مستنفر اور
سلطان کے منادی کا اگرچہ ہر ایک اون دونوں میں سے فاسق ہو اسواسطے کہ ہجوم کفار کی خبر فی الحال مشہور ہو جاتی ہے تو مزید تفتیش کی حاجت نہیں کذا فی الذخیرہ
مستنفر وہ ہے جو نفیر عام سناوے نفیر یعنی خروج سنانے پر بسبب ہجوم کفار کے سبیل کے نکلنے اور جہاد کرنیکو وکرہ الجعل ای تحمیل المال من الناس لاجل الغزو
مع الفیء ای مع وجود شیء فی بیت المال درر وصدر الشریعۃ ومفادہ ان الفیء ھنا یعم الغنیمۃ محیطہ اور مکروہ ہے جعل یعنی لوگوں سے مال کا
لینا غازیوں کے واسطے باوجود ہونے فی کے یعنی باوجود ہونے کسی شے کے بیت المال میں کذا فی الدرر وشرح الوقایہ اور اس سے مستفاد ہوا کہ فی یہاں غنیمت کو شامل ہے تو اسکو
یاد رکھنا چاہیے ھم فی اس مال کو کہتے ہیں جو کافروں سے بدون قتال کے حاصل ہو جیسے خراج اور جزیہ اور غنیمت وہ مال ہے جو قتال سے حاصل ہو مفاد اسکا یہ ہے کہ جب تک
بیت المال میں کوئی مال موجود ہو تو حاکم کو رعیت سے مال لینا جہاد کیواسطے مکروہ ہے اسواسطے کہ اسکی کچھ ضرورت نہیں اور بیت المال اسی ہی مصارف کیواسطے ہے نہ سلطان کے عیش
اور آرام کے واسطے جیسا ظالم حاکم سمجھتے ہیں ذالا لا یکرہ لدفع الضرر الاعلی بالادنی اور اگر بیت المال بالکل خالی ہو تو مکروہ نہیں بسبب دفع کرنے ضرر کے کمتر ضرر سے ھم
اعلی ضرر سے مراد تعدی ضرر کفار ہے اور کمتر ضرر سے مراد مالداروں سے مال لینا بقدر اونکے مقدور کے تا محتاج غازیوں کا سامان جہاد ہو فان حاصرناھم دعوناھم
الی الاسلام فان اسلموا فیھا والا فالی الجزیۃ لو محلا لھا کما سیجیء فان قبلوا ذلک فلھم مالنا من الانصاف وعلیھم ما علینا من الانصاف
فخرج العبادات اذ الکفار لا یخاطبون بھا عندنا ویؤیدہ قول علی رضی اللہ عنہ انما بذلوا الجزیۃ لتکون دماؤھم کدمائنا واموالھم کاموالنا
اگر ہم اہل اسلام کافروں کو گھیریں تو اول ہم انکو مسلمان ہونیکی طرف بلاویں سو اگر وہ اسلام قبول کریں تو کیا خوب بات ہے اور اگر اسلام نہ قبول کریں تو جزیہ کیطرف بلاویں
یعنی جزیہ دینیکی طرف بشرطیکہ وہ محل جزیہ ہوں چنانچہ اسکا ذکر آویگا یعنی اگر وہ اہل کتاب یا آتش پرست یا عجم کے بت پرست ہوں نہ عرب کے مشرک یا مرتد
سو اگر وہ جزیہ دینا قبول کریں تو در صورت مظلومی اونکے واسطے انصاف ہوگا جو انصاف ہم اہل اسلام کے واسطے ہوتا ہے اور در صورت اونکے ظلم کرنیکے اونسے انتقام لیا جاویگا جیسا
ہم اہل اسلام سے انتقام لیا جاتا ہے تو اس بیان سے عبادات نکل گئیں اسواسطے کہ کفار مخاطب عبادات نہیں ہمارے نزدیک اور مؤید اسکا علی مرتضی رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ وہ لوگ
تو جزیہ اسواسطے دیتے ہیں کہ اونکے خون ہمارے جیسے خون ہو جاویں اور اونکے مال ہمارے سے مال ہو جاویں ھم قول مرتضوی امام شافعی کی مسند میں بروایت محمد بن حسن
شیبانی مروی ہے کذا فی الفتح شرح طحاوی میں ہے کہ جب کفار اسلام قبول کریں تو اونکے اموال سے تعرض نہ ہوگا اور انکی اراضی سے خراج نلیا جاویگا بلکہ وہ مثل
مانند اور اہل اسلام کے اونکا حکم ہوگا کہ دار الاسلام میں اگر اقامت کریں اسواسطے کہ مسلمان کا رہنا دار الحرب میں مکروہ ہے کذا فی العالمگیری ولا یحل لنا ان نقاتل
من لا تبلغہ الدعوۃ الی الاسلام وھی وان اشتھرت فی زماننا شرقا وغربا لکن لا شک ان فی بلاد اللہ من لا شعور لہ بذلک

صاحب تدبیر یا صاحب رائے ہو تو قتل کیا جائیگا یعنی عورت یا صغیر یا مجنون یا پیر فرتوت یا اندہا یا لنگڑا یا طویل المرض یا بیہوش یا راہب یا اہل کنیسہ بادشاہ ہوگا تو قتل کیا جاویگا اور اگر ان میں سے کوئی قتال کرتا ہوگا تو مارا جاویگا لیکن صغیر اور مجنون فقط قتال ہی کیوقت مارے جاوینگے نہ بعد قتال کے اور عورتیں اور راہب وغیرہ بعد قتال کے گرفتار ہونیسے بھی مقتول ہونگے اور بادشاہ عورت بہر صورت مقتول ہوگی قتال کریں یا نکریں اور اسیطرح لڑکا یا معتوہ اگر بادشاہ ہوگا تو مطلقا مقتول ہوگا اسواسطے کہ بادشاہ کی قتل میں کفار کی کسر شوکت ہے اور پیر فرتوت صاحب تدبیر جنگ بہی مقتول ہوگا اسواسطے کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے درید بن الصمۃ کو کہ لشکر ہوازن کا صاحب تدبیر تہا قتل کیا حالانکہ اوسکی عمر ایکسو بیس برس کی تہی کذا فی فتح القدیر ولو قتل من لا یحل قتلہ ممن ذکر فعلیہ التوبۃ والاستغفار فقط کسائر المعاصی لان دم الکافر لا یتقوم الا بالامان ولو یجد لهم لا یترکونهم فی دار الحرب بل یحملونهم تکثیرا للنسل وتمامہ فی السراج الوہاج یعنی اور اگر کسی مسلمان نے قتل کر ڈالا اوسکو جسکا قتل حلال نہیں منجملہ اشخاص مذکورین کے تو اوسپر فقط توبہ اور استغفار لازم ہے چنانچہ سب معاصی پر توبہ لازم ہی ہے اسواسطے کہ کافر کا خون متقوم اور محفوظ نہیں مگر پناہ دینے سے حالانکہ وہ یہاں موجود نہیں ہے لہذا دیت وغیرہ قاتل پر نہیں ہے پھر دریافت کرنا چاہیے کہ جنکا قتل روا جائز نہیں اونکو اہل اسلام بعد فتح کے دار الحرب میں نہ چھوڑ آویں بلکہ دار الاسلام میں اوٹھا لاویں تکثیر نسل کے بہ نیت کے واسطے اور پورا بیان اسکا سراج وہاج میں ہے اور آگے آویگا ختم سراج وہاج کی پوری تقریر یہ ہے کہ جنکا قتل جائز نہیں اگر اہل اسلام کو قدرت ہو تو اونکو دار الاسلام میں گرفتار کر لاویں اور دار الحرب میں اونکو نہ چہوڑیں اسواسطے کہ جب وہ وہاں رہیں تو اون سے اہل حرب کی اولاد ہوگی اور یہی حال ہے اطفال کا کہ انکے رہنے سے کفار کو قوت ہوگی اور انکے لانے میں مسلمین کو فائدہ ہے اور اسیطرح معتوہ اور اعمی اور لنگڑا اور مفلوج اور مقطوع الید والرجل دار الحرب میں نہ چہوڑے جاویں کہ اون سے اولاد ہوگی اور کفار کا گروہ زیادہ ہوگا اور پیر فرتوت جو قتال پر قادر نہیں اور تدبیر بہی نہیں کر سکتا اور نہ اوس سے نسل ہونی ممکن ہے تو اسکو چاہیں لاویں اور چاہیں وہیں چہوڑ آویں کہ کفار کا اسمیں کچہ فائدہ نہیں اور یہی حکم ہے بہت بڑہیا کا کذا فی السراج الوہاج **فرعان** دو مسئلے ملحق مسائل کے الاول لا بأس بحمل رأس المشرک لو فیہ غیظهم او فراغ قلبنا وقد حمل ابن مسعود رأس ابی جہل والقاہا بین یدیہ علیہ الصلوۃ والسلام فقال صلی اللہ علیہ وسلم اللہ اکبر هذا فرعونی وفرعون امتی کان شرہ علی وعلی امتی اعظم من شر فرعون علی موسی وامتہ ظہیریہ پہلا مسئلہ یہ ہے کہ کچھ ڈر نہیں مشرک کے سر اوٹہانے میں یعنی برچہی وغیرہ پر اگر اسمیں کفار کو رنج اور غصہ آوے یا ہمارے دل کی اسمیں تسکین ہو اور البتہ عبد اللہ بن مسعودؓ ابو جہل کا سر اوٹہا لایا تہا اور اسکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے ڈالدیا تہا تو حضرتؐ نے فرمایا کہ اللہ اکبر یہہ میرا فرعون اور میری امت کا فرعون ہے کہ اسکا شر مجہ پر اور میری امت پر عظیم تر تہا موسی اور اونکی امت پر فرعون کے شر سے کذا فی الظہیریہ اسواسطے کہ فرعون نے حضرت موسی علیہ السلام کو پرورش کیا تہا اور ڈوبنے کیوقت ایمان کا اقرار کیا تہا بخلاف ابو جہل ملعون کے کہ ابتدا سے انتہا تک سرور عالم اور امت کی ایذا رسانی سے باز نہیں رہا اور مرتے دم تک کفر پر مصر تہا الثانی لا بأس بنبش قبورهم طلبا للمال تاتارخانیہ وعبارۃ الخانیۃ قبور الکفرۃ تنبش الذہب ہو دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ کچھ مضائقہ نہیں اونکی یعنی اہل حرب کی قبریں کہودنے میں مال نکالنے کے واسطے اور خانیہ کی عبارت یہ ہے کہ کفار کی قبور کہودنے میں کچھ مضائقہ نہیں تو یہہ عبارت ذمی کو بہی عام ہے بخلاف اول عبارت کے ولا یحل للفرع ان یبدأ اصلہ المشرک بقتل کما لا یبدأ قریبہ الباغی اور حلال نہیں شاخ کو کہ اپنی مشرک جڑ کی قتل میں ابتدا کرے چنانچہ حلال نہیں اپنے قرابتدار باغی کا قتل کرنا خواہ اصل ہو یا نہو ہم اصول عام ہیں باپ کی طرف سے ہوں یا ماں کی طرف سے ذکور ہوں یا اناث اصل کی قید سے فرع نکل گئی تو باپ کو مشرک بیٹے کا قتل جائز ہے جنگ میں اور اسیطرح چچا اور ماموں اور بہائی مشرک کا قتل درست ہے کذا فی المنح و یمتنع الفرع عن قتلہ بان یشغلہ لاجل ان یقتلہ غیرہ فان فقد قتلہ اور باز رہے فرع اصل کے قتل سے اسطرح کہ اسکو چہوڑ دے بلکہ مشغول رکہے تا کوئی غیر شخص اسکو قتل کر ڈالے اور اگر غیر شخص وہاں مفقود ہو تو خود اسکو قتل کرے کذا فی النہر ولو قتلہ فہدر لعدم العاصم اور اگر فرع نے اصل کے قتل میں ابتدا کی تو اسکا خون باطل ہے بسبب عدم عاصم کے یعنی ایمان یا امان نہیں جو خون کو بچا دے ولو قصد الاصل قتلہ ولا یمکن دفعہ الا بقتلہ قتلہ بلا تردد للدفع مطلقا اور اگر مشرک والدین نے مسلم اولاد کے قتل کا ارادہ کیا اور اسکا دفع کرنا بدون اسکے قتل کے ممکن نہیں تو اب اونکو قتل کرے اسواسطے کہ اپنا بچانا اور اونکا روکنا درست ہے خواہ والدین مشرک ہوں یا مسلم کیونکہ اپنا بچانا فرض ہے اور یہاں کوئی صورت بچانے کی نہیں سوائے قتل کے لہذا اسوقت قتل والدین جائز ہے کذا فی البدائع وجوز الصلح علی ترک الجہاد معهم بمال منهم او منا لو خیرا لقولہ تعالی وان جنحوا للسلم فاجنح لہا اور ترک جہاد پر صلح کرنا

چھوڑ دو علما نے اسکا جواب دیا ہے کہ آیت مذکورہ منسوخ ہے اس آیت سے کہ فاقتلوا المشرکین یعنی مشرکوں کو قتل کرو جہاں انکو پاؤ کذا فی شرح المجمع اور دلیل نسخ کی یہ ہے کہ من اور فدا سورہ محمد
میں مذکور ہے اور یہ سورہ مکہ میں نازل ہوئی ہے اور آیت سیف یعنی اقتلوا المشرکین سورہ براءۃ میں نازل ہوئی اور یہ پچھلی سورہ ہے جو مدینہ میں نازل ہوئی اور جنگ بدر
میں جو فدیہ لیکر کافروں کو چھوڑا تھا اوسپر عتاب ہوا تھا اگر کوئی کہے کہ ظاہر آیت سیف سے فقط قتل ثابت ہوتا ہے تو چاہیے کہ استرقاق اور ذمی کرنا بھی جائز نہو اسکا جواب یہ ہے
کہ استرقاق وغیرہ میں نص بلا نسخ موجود ہے بخلاف من اور فدا وغیرہ کے واللہ اعلم وحرم فداءهم بعد تمام الحرب اما قبله فيجوز بالمال لا بالاسير المسلم درر
وص كذا السابقة وقالا يجوز وهو اظهر الروايتين عن الامام شمنی اور حرام ہے فدیہ لینا اون سے بعد تمام ہونے لڑائی کے اور قبل تمامی جنگ مال کا فدیہ لینا جائز ہے نہ
قیدی مسلمان کا فدیہ کذا فی الدرر وشرح الوقایہ یعنے اگر مسلمان کافروں کے پاس گرفتار ہو تو کافر کو چھوڑنا اوس مسلمان کے عوض قبل از جنگ بھی امام کے نزدیک درست نہیں اور صاحبین نے
کہا کہ جائز ہے اور وہ یعنی جواز فداء اسیر مسلم ظاہر تر ہے امام کی دو روایتوں سے کذا ذکرہ الشمنی یعنے امام سے جواز اور عدم جواز دونوں مروی ہے لیکن جواز ظاہر الروایۃ
ہے اور صاحبین کے موافق ائمہ ثلثہ کا مذہب ہے اسواسطے کہ تخلیص مسلم کی بہتر ہے کافر کے قتل سے واتفقوا انه لا يفادى بنساء وصبيان وخيل وسلاح
الا لضرورة ولا باسير اسلم بمسلم الا اذا امن على اسلامه اور امام اور صاحبین اسپر متفق ہیں کہ عورتوں اور لڑکوں اور گھوڑوں اور ہتھیار کے عوض فدیہ
نہ لیا جائے مگر ضرورت کے وقت اور نہ اوس قیدی کے عوض جو مسلمان ہوگیا ہو مسلم اسیر لیا جاوے مگر یہ صورت جائز ہے جب کہ اسیر مسلم کے کافر ہو جانیکا خوف نہو ہم لڑکوں کا فدیہ
اسواسطے جائز نہوا کہ وہ بالغ ہو کر مسلمانوں سے لڑینگے اور عورتوں سے نسل پیدا ہوگی وعلی ہذا القیاس گھوڑوں اور ہتھیار لڑائی کے عمدہ سامان میں
کہا شامی نے کہ منع محمول ہے دراہم اور دینار کے لینے پر ورنہ لڑکا نابالغ کے عوض مسلمان کا لینا بقول صاحبین جائز ہو تو لڑکوں کو نہیں کیونکر منع ہوگا واللہ اعلم وحرم
ردهم الى دارهم ثابت فی نسخ الشرح تبعا للهداية دون المتن تبعا لابن كمال للعلم به من منع المن بالاولى اور حرام ہے پھیر بھیجنا کافروں کا دار الحرب
میں شارح کہتا ہے کہ یہ عبارت مصنف کی شرح کے نسخوں میں ثابت ہے ہدایہ کے موافق اور متن کے نسخوں میں موافق ابن کمال کے ہے اسواسطے کہ دار الحرب کا پھیرنا تو منع احسان سے بطریق
اولی معلوم ہے مترجم کہتا ہے کہ اسیر کا رہا کرنا یا بعوض ہے تو وہ فدا میں داخل ہے یا بغیر عوض ہے تو وہ من میں داخل ہے اور وجہ اولویت کی یہ ہے کہ من عبارت ہے کافر کے
چھوڑ دینے سے بلا اخذ شیٔ پھر جب یہ حرام ہوا تو رد کرنا بطریق اولی حرام ہوگا اسواسطے کہ اسمیں من ہے زیادتی کے ساتھ یعنی دار الحرب میں پہنچا دینا وحرم عقر
دابة شق نقلها الى دارنا فتذبح وتحرق بعده اذ لا يعذب بالنار الا ربها اور حرام ہے کونچیں کاٹنا اوس جانور کا جسکا دار الاسلام میں لے آنا شاق ہو
تو اوسکو ذبح کرڈالے اور ذبح کے بعد جلا دے اسواسطے کہ جاندار کو آگ سے جلانا جائز نہیں سوا خدا تعالی کے كما تحرق اسلحة وامتعة تعذر نقلها وما لا يحرق
منها كالحديد يدفن فی موضع خفی وتكسر اوانيهم وتراق ادهانهم مغايظة لهم جیسے جلائی جاتے ہیں اونکے ہتھیار اور اسباب جنکا نقل کرنا دار الاسلام
کی طرف دشوار ہو اور جو چیز نہ جل سکے اونمیں سے جیسا کہ لوہے کے ہتھیار وغیرہ تو وہ گاڑ دیے جاویں پوشیدہ مکان میں اور اونکے برتن توڑ دیے جاویں اور اونکے
تیل پھینک دیے جاویں اونکی رنج رسانی اور دل سوزانی کیواسطے ويترك صبيان ونساء منهم شق اخراجها بارض خربة حتى يموتوا جوعا وعطشا
للنهى عن قتلهم ولا وجه لابقائهم اور اونکے لڑکے اور عورتیں جنکا نکالنا دار الحرب سے شاق ہو ویران زمین میں چھوڑ دیے جاویں تاکہ وہ بھوک اور پیاس سے
مر جاویں بسبب منع ہونے اونکے قتل کے اور دار الحرب میں اونکے باقی رکھنے کی کوئی وجہ نہیں یعنی اگر اونکو باقی رکھیں تو لڑکے جوان ہوکر مسلمانوں سے لڑینگے اور عورتوں
سے نسل پیدا ہوگی فتح القدیر میں محقق نے کہا کہ اسطرح سے مارنا تو قتل سے بھی سخت تر ہے لیکن اضطرار شدید کیوجہ سے جائز ہوگا اضطرار یہ ہے کہ اونکو لانیکے واسطے
بار برداری نہو ونجد المسلمين حية او عقربا فی رحالهم ثمة ای فی دار الحرب ينزعون ذنب العقرب وانياب الحية قطعا للضرر عنا بلا
ابقاء للنسل تاتارخانية مسلمانوں نے سانپ یا بچھو کو اونکے کجاووں میں وہاں پایا یعنی دار الحرب میں تو بچھو کا ڈنک اور سانپ کے دانت نکال ڈالیں تاکہ مسلمانوں کو ضرر نہ پہنچے
ہو اونکو قتل کریں تاکہ اونکی نسل باقی نہ رہے کفار کو ضرر کیواسطے کذا فی التاتارخانیہ وفيها مات فينا مسلمات ثمه واهل الحرب يجامعون الاموات
يحرقن بالنار اور تاتارخانیہ میں ہے کہ مسلمان عورتیں دار الحرب میں مرگئیں اور اہل حرب کی عادت یہہ ہو کہ مردوں سے جماع کرتے ہوں تو اونکو آگ سے جلادیں حموی نے
کہا ظاہر یہ ہے کہ یہ حکم موقت ہے جبتک مخفی زمین میں دفن نہو سکے اور مدت مدید دفن کو نہ گذر گئی ہو ورنہ جلانا جائز نہیں ولا تقسم غنيمة ثمه الا اذا قسم حيث

گہوڑا والبراذین خیل العجم والعتاق بکسر العین جمع عتیق کرام خیل العرب والہجین الذی ابوہ عربی وامہ عجمیۃ والمقرف عکسہ
قاموس میں ایسا ہی ہے اور براذین جمع برذون یعنی عجمی گہوڑے اور عتاق بکسر عین جمع عتیق یعنی عمدہ گہوڑے عرب کے اور ہجین وہ گہوڑا جسکا باپ عربی ہو اور ماں اوسکی
عجمی اور مقرف اسکے برعکس یعنی جسکا باپ عجمی ہو اور ماں اوسکی عربی کذا فے القاموس یہ گہوڑے سب برابر ہیں سوار کا حصہ پانے میں اور بعض علما کے نزدیک حصہ گہوڑے کا
فقط عربی گہوڑے میں منحصر ہے مصنف اور شارح نے اوسکا رد کر دیا کہ گہوڑوں کا تفرقہ کرنا بے دلیل ہے اسواسطے کہ رباط مضاف ہے جنس خیل کیطرف قال اللہ تعالے
(ومن رباط الخیل) اور خیل سب گہوڑوں کو کہتے ہیں اور اسواسطے کہ اگرچہ عربی گہوڑا طلب اور ہرب میں قوی تر ہو لیکن عجمی گہوڑا جفاکش اور باگ موڑنے میں نرم تر ہے
تو ہر ایک میں جدی جدی منفعت ہے لا یسہم للراحلۃ والبغل والحمار لتعدم الارہاب حصہ نہ پاویگا اونٹ اور خچر اور گدہے کا بسبب عدم رعب اندازی
کے یعنی یہ جانور جہاد کے لائق نہیں اور اسمیں نص بھی وارد نہیں باوجودیکہ عہد اسلام میں اونٹ اور گدہے اور خچر جہاد میں بکثرت ہوتے تھے لیکن کسیکا حصہ منقول
نہیں والخمس الباقی یقسم اثلاثا عندنا للیتیم والمسکین وابن السبیل اور غنیمت کا باقی خمس یعنی پانچواں حصہ ہمارے نزدیک تین تہائی بانٹا جاتا
یتیم اور مسکین اور مسافر کو اور یتیم وہ نابالغ ہے جسکا باپ مرگیا اور بعد بالغ ہونیکے اوسکو یتیم نہیں کہتے ویجوز صرفہ لصنف واحد اور جائز ہے صرف کرنا
خمس کا ایک ہی قسم میں کذا فے الفتح ہم تو اقسام ثلثہ کا ذکر کرنا واسطے بیان مصارف کے ہے یعنی خمس یتیم اور مسکین اور مسافر کا حق ہے خواہ تینوں کو دے خواہ ایک
قسم کو وفی المنیۃ لو صرفہ الی الغانمین لحاجتہم جاز وقد حققتہ فی شرح الملتقے اور منیہ میں ہے کہ اگر خمس کو غازیوں پر صرف کرے بسبب اونکی حاجتمندی کے
تو جائز ہے اور البتہ میں نے اسکو محقق بیان کیا ہے شرح ملتقی میں ہم شرح ملتقے کا یہ مضمون ہے کہ غنیمت کا خمس باقی مثل معدن اور رکاز کے محتاج یتیم اور مسکین اور مسافر کا حق
ہے تو ہمارے نزدیک یہہ تینوں مال تین تین حصے کرکے اقسام ثلثہ پر قسمت کیجاوینگے سوا اونکے اور کسیکا دینا جائز نہیں اقسام ثلثہ میں سبکو دے یا بعض کو بشرطیکہ غنی نہوں
محتاج ہوں وقدم فقراء ذوی القربی من بنی ہاشم منہم ای من الاصناف الثلثۃ علیہم لجواز الصدقات لغیرہم لا لہم اور خمس دینے میں
محتاج قرابتدار بنی ہاشم جو منجملہ اصناف ثلثہ ہیں مقدم کیے جاوینگے یتیم اور مسکین اور مسافر پر بسبب جائز ہونے صدقات کے غیر بنی ہاشم کو واسطے نہ بنی ہاشم کے واسطے یعنی بنی
ہاشم کا یتیم اور یتیموں پر مقدم ہے اور بنی ہاشم کا مسکین اور مسکینوں پر اور اونکا مسافر اور مسافروں پر نہر الفائق میں کہا کہ ذوی القربی سے مراد بنی ہاشم اور بنی
مطلب ہیں فقرا اور اونکا استحقاق فقط قرابت سے نہیں بلکہ نصرت کے سبب سے ہے یعنی آنحضرت علیہ الصلوۃ والسلام کے ساتھہ ہمکلامی مونست اور مصاحبت
کی نصرت نہ قتال کی نصرت اور ایسی نصرت بنی ہاشم اور بنی مطلب کے سوا مفقود ہے ولہذا اونکی عورتوں کو بھی حصہ ملتا تہا پہر حضرت کی موت سے ساقط
ہوگیا بسبب باقی نہ رہنے علت کے یعنی نصرت مذکورہ کے تو اب بنی ہاشم اور بنی مطلب خمس کے مستحق ہونگے بسبب احتیاج کے ولاحق لاغنیائہم عندنا اور خمس میں کچہہ
حق نہیں بنی ہاشم کے مالداروں کا ہمارے نزدیک اسواسطے کہ خلفاء اربعہ راشدین نے خمس کو اسیطرح اصناف ثلثہ پر تقسیم کیا اور ذوی القربی کو کچہہ نہیں دیا
اور آنحضرت علیہ الصلوۃ والسلام نے فرمایا کہ ای گروہ بنی ہاشم حق تعالے نے تمہارے واسطے لوگوں کا میل یعنی زکوۃ کو مکروہ کہا اور اوسکے عوض میں
خمس کا خمس تمکو دیا تو معلوم ہوا کہ خمس الخمس عوض ہے زکوۃ کا اور زکوۃ کا مستحق نہیں مگر محتاج تو اسیطرح خمس کا مستحق نہیں مگر محتاج اور آنحضرت علیہ الصلوۃ والسلام نے
جو اونکو خمس دیا تہا تو بسبب نصرت ہمکلامی اور مصاحبت کے دیا تہا اور خلفاء راشدین نے جو اونکو نہ دیا تو اسواسطے کہ ذوی القربی سے جان معدوم کانہ استحقاق کا
اور ہمارے نزدیک انحصار کرنا ... پر جائز ہے یا اونکو غنی جان کر نہ دیا اور مقدم کرنا چاہیے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم محمد بن عبد اللہ بن عبد المطلب بن ہاشم بن عبد
مناف ہیں اور عبد مناف کے چار بیٹے تہے ہاشم اور عبد شمس اور مطلب اور نوفل چنانچہ عثمان بن عفان عبد شمس کی اولاد میں ہیں اور جبیر بن مطعم نوفل کی اولاد
میں جب کفار قریش نے آپسمیں عہد کیا کہ بنی ہاشم کے ساتھ نہ بیٹھیں اور نہ اون سے کلام کریں تاوقتیکہ وہ حضرت کو ہمیں قتل کرنیکے واسطے نہ دیں تو بنی مطلب نے بھی عہد کیا
کہ ہم آنحضرت کے مددگار رہینگے سوا نوفل کی اولاد اور عبد شمس کی اولاد قریش کے شریک ہوئے اور بنی ہاشم حضرت کے شریک ہوئے یہانتک کہ تین برس تک
پہاڑ کی گہاٹی میں حضرت کے ساتھ قید رہے کمال مشقت اور تکلیف کے ساتھ چنانچہ کتب سیر میں یہ قصہ مفصل موجود ہے سنن ابو داؤد میں جبیر بن مطعم سے
مروی ہے کہ جب آنحضرت علیہ الصلوۃ والسلام نے فتح خیبر کے بعد ذوی القربی کا حصہ فقط بنی ہاشم اور بنی مطلب کو دیا اور بنی عبد شمس اور بنی نوفل کو نہ دیا تو

میں آ۔ عثمان بن عفان حضرت کے پاس آئے اور کہا کہ یا رسول اللہ بنی ہاشم کی فضیلت کے ہم منکر نہیں ہیں اسواسطے کہ حق تعالیٰ نے آپکو بنی ہاشم میں پیدا کیا سو کیا وجہ ہے
کہ ہمارے بھائیوں بنی مطلب کو آپ نے دیا اور ہمکو چھوڑا اور قرابت ہماری اور انکی آپکے ساتھ ایک ہی طرح ہی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہم اور بنی مطلب
جدا نہوئے کفر میں اور نہ اسلام میں اور ہم اور وہ تو شے واحد ہیں اور اپنی انگلیوں کو آپنے قینچی کیا یعنی حضرت نے اشارہ کیا انکی نصرت کا یعنی موافقت
اور موافقت کی نصرت جاہلیت میں جب کفار قریش نے مہاجرت کا عہد کیا تھا اسواسطے کہ انکی نصرت قتال کی تھی کذا فی المنح والنہر والطحاوی اور امام شافعی
احمد کا یہ مذہب ہے کہ خمس الخمس میں غنی اور فقیر ذوی القربے کے برابر ہیں اور امام مالک کے نزدیک امام مختار ہے چاہے انکو دے چاہے غیروں کو دے یا سبکو دے چاہے بعض کو چاہے
غیر ذوی القربے کو دے اھ اور اہل مقصد کیلئے کی کتب مبسوطہ شرح عینی ہدایہ اور فتح القدیر میں مفصل ہیں وما نقلہ المصنف عن الطحاوی ما فی الحاوی
یقینیہ ہی تصحیح الصرف الی الاغنیا ثم نظر فیہ الی الاغنیا اھ جو مصنف بحرالرائق سے یہہ نقل کیا ہی کہ البتہ جو قول کہ حاوی قدسی میں ہی وہ مفید ہے ترجیح صرف کا
اغنیا و ذوی القربے کے واسطے ہمیں اعتراض کیا ہی نہر الفائق میں کہ حاوی قدسی میں ابو یوسف سے مروی ہے کہ خمس صرف کیا جاوے ذوی القربے اور یتامی اور
مساکین اور ابناء سبیل میں اور اسی قول کو ہم لیتے ہیں بحرالرائق میں کہا کہ یہہ اسکا مقتضی ہی کہ اغنیا ذوی القربے کے دینے پر فتوے ہی تو اسکو یاد رکھنا چاہیے
صاحب نہر الفائق نے کہا کہ ہمیں نظر ہے بلکہ ہمیں تنکے دینے کی ترجیح ہے غایۃ الامر یہہ ہے کہ صاحب حاوی نے عطاء ذوی القربے میں شرط فقر سے سکوت
کیا ہے لیکن خمس میں شرط ہونا فقر کا معلوم اور مشہور ہے کذا فی النہر وذکر اللہ تعالیٰ للتبرک باسمہ فی ابتداء الکلام اذ الکل للہ اور ذکر اللہ تعالیٰ
کے نام پاک کا شمار خمس میں کیے ہیں اس سے برکت لینے کیواسطے ہی ابتداء کلام میں اسواسطے کہ ہر چیز خدا کی مملوک ہی خمس کی کچھ خصوصیت نہیں ہے قرآن مجید میں ارشاد
ہوا (وَاعْلَمُوا أَنَّمَا غَنِمْتُمْ مِنْ شَيْءٍ فَأَنَّ لِلَّهِ خُمُسَهُ وَلِلرَّسُولِ وَلِذِي الْقُرْبَى وَالْيَتَامَى وَالْمَسَاكِينِ وَابْنِ السَّبِيلِ) یعنی معلوم کرو کہ جو کچھ غنیمت
میں حاصل کرو تو اسکا پانچواں حصہ اللہ تعالیٰ کیواسطے ہے اور واسطے رسول کے اور ذوی القربے اور یتامے اور ابن سبیل کیواسطے مصنف نے اس آیت کی تفسیر سے
آگاہ کر دیا فتح استفادہ کیواسطے اسلیئے کہ طبرانی میں ابن عباس سے منقول ہے کہ ذکر اللہ جل جلالہ کا افتتاح کلام ہے اسواسطے کہ جو کچھ آسمان اور زمین میں ہے وہ خدا ہی کا
ہے سیمیں یہ دو بالواو لیکے قول کا اثر ذکر خدا تعالیٰ سیدۃ اللہ بجاہ حضرت ہی اگر وہ ترتیب مراد نہیں تو مساجد میں صرف ہو کذا فی النہر وسھمہ علیہ الصلوۃ
والسلام سقط بموتہ لانہ حکم علق بمشتق وھو الرسالۃ کالصفی الذی کان صلی اللہ علیہ وسلم یصطفیہ لنفسہ اور حصہ رسول
علیہ الصلوۃ والسلام کا آپ کی موت سے ساقط ہو گیا ہے اسواسطے کہ وہ حکم مشتق پر معلق ہے یعنی رسالت پر یعنی وصف رسالت علت ہی حکم کی اور حالانکہ بعد حضرت کے
کوئی رسول نہیں چنانچہ صفی ساقط ہو گیا آپ کی موت کے بعد صفی وہ جسکو رسول علیہ الصلوۃ والسلام اپنے واسطے پسند کر لیتے تھے غنیمت سے قبل قسمت اور اخراج خمس کے
چنانچہ تلوار یا زرہ یا لونڈی اور امام شافعی کے نزدیک حصہ رسول علیہ الصلوۃ والسلام کا خلیفہ کیواسطے ہی اور جو دلیل سقوط کی مذکور ہو چکی وہ اون پر حجت
ہی بحر الرائق میں کہا کہ ہر چند رسالت آپکی موت کے بعد منقطع نہیں چنانچہ علماء کبار نے مذکور کیا ہی لیکن وصف رسالت میں آپکا کوئی خلیفہ نہیں ہی اسواسطے کہ آپکے
بعد کوئی رسول نہیں اور یہہ مطلب نہیں کہ رسالت آپ کی موت کے بعد منقطع ہو گئی جیسا کہ بعض الفقہاء نے مخالف اجماع کے گمان کیا بلکہ حکم منعدم ہو گیا
بسبب معدوم ہونے اسکی علت کے ومن دخل دارھم باذن الامام او منعۃ ای قوۃ فاغار خمس ما اخذ والا لا لانہ غنیمۃ والا لا لانہ اختلاس اور جو شخص
گیا دار الحرب میں امام کی اجازت سے یا قوت سے پھر مال لایا غارتگری سے تو خمس لیا جاویگا اوس سے جو کہ وہ لوگ لائے ہیں اسواسطے کہ وہ غنیمت ہے اور اگر امام سے حکم نہیں لیا یا قوت
اور شوکت سے دار الحرب میں نگیا اور کچھ مال لایا تو انسے خمس نہیں اسواسطے کہ وہ چھپا مارنا اور لے بھاگنا ہے حاصل یہ ہے کہ جس میں قہر اور غلبہ اور قوت ہو اس میں
خمس ہے اور جس میں غلبہ نہیں انمیں خمس نہیں یا شوکت جانے میں تو قوت کا ہونا صریح ہی اور امام کے اذن میں اسواسطے قوت ہوئی کہ جب امام نے اذن دیا تو اسکی
مددگاری کا التزام کیا تو یہہ امر بحکم قوت ہوا وفی المنیۃ لو دخل اربعۃ خمس ولو ثلثۃ لا اور منیہ میں ہے کہ اگر چار شخص دار الحرب میں گئے اور کچھ مال لائے تو انسے
خمس لیا جاویگا اور اگر تین شخص گئے تو نہیں قال الامام ما اصبتم لا اخمسہ فلو لہم منعۃ لم یجز ذلک والاجاز امام نے کہا کہ جو مال تم دار الحرب سے لاؤ گے
میں اوسکا خمس نہوگا تو اگر غازی باقوت ہوں تو جائز نہیں اور اگر انکو قوت اور شوکت نہیں تو جائز ہی وندب للامام ان ینفل وقت القتال حثا وتحریضا

فینفل بان یقول من قتل قتیلا فله سلبه اھ اما لا قتیلا انفل به منه اور امام کو مستحب ہے کہ انعام دینے کا وعدہ کرے لڑائی کے وقت ترغیباً یعنی رغبت دلانے کے واسطے تو
یون کہے کہ جو شخص قتل کریگا کسی مقتول کو تو اوسکے واسطے اسباب ہے اوسکا زندہ کافر کو مقتول کہا باعتبار اوسکے قریب قتل کے ہے نفل بفتحتین لغت مین بمعنی زیادہ کے
غنیمت سے ہے یہ نفل ہوئی اسواسطے کہ اس امت پر اور حلال چیز و نیز غنیمت زیادہ ہوئی کیونکہ اور امتون پر غنیمت حلال نہ تھی اور اصطلاح شرع مین نفل وہ ہے جسکو
امام بعض غازیون کے واسطے مخصوص کردے کذا فی المحیط اور انعام مین وقت قتال کی قید لگا کے یہ اشارہ کیا کہ قبل قتال بطریق اولی جائز ہے اور بعد قتال کے
جائز نہیں او یقول من اخذ شیئا فہو له وقد یکون بدفع المال او غیر مال یا امام یون کہے کہ جو غازی کسی چیز کو لیگا وہ اوسکی ہے اور کاہے تنفیل
مال دینے سے ہوتی ہے یا مال کی ترغیب خواہ وہ مال امام کے پاس ہو یا مقتول کا اسباب ہو فالتحریض نفسه واجب للامر به واختیارا لا دعی للمقصود
مندوب جو ترغیب ہے نفسہ واجب ہے اوسکے امر کے سبب سے اور انعام مین اوسکا اختیار کرنا مستحب ہے جو زیادہ تر باعث مقصود اور شوق انگیز ہو ولا یخالفه تعبیر
القدوری بلا باس لانه لیس مطردا لما ترکه اولی بل یستعمل فی المندوب ایضا قال المصنف ولذا عبر فی المبسوط بالاستحباب اور استحباب
تنفیل کے مخالف نہیں تعبیر کرنا قدوری کا لا باس کرکے اسواسطے کہ لفظ لا باس کا فقط ترک اولی کو مطرد نہیں بلکہ لا باس مستحب مین بھی مستعمل ہوتا ہے ویسا کہا ہے مصنف نے
اپنی شرح مین اور اسیواسطے مبسوط مین تنفیل کو مستحب کہا ہے ویستحق الامام لو قال من قتل قتیلا فله سلبه اذا قتل هو استحسانا اور انعام کا امام
مستحق ہوگا اگر اوسنے یون کہا کہ جو کسی مقتول کو ماریگا تو اوسکے واسطے ہے اوسکا اسباب ہے جب امام ہی قتل کرے بنابر استحسان کے ہے قیاس مین اسواسطے جائز نہین
کہ اس قول سے امام اپنی ذات کا انعام دینے والا ہوا تو متہم ہوگا اور استحسان مین اسواسطے جائز ہوا کہ یہ قول قضا نہیں تو در صورت عدم تخصیص تہمت نہیں
بخلاف ما لو قال منکم او قال من قتلته انا فلی سلبه فلا یستحقه الا اذا عمم بعده کا ظہیریه بخلاف سابق یہہ ہے اگر امام نے کہا
کہ جو شخص تم مین سے ماریگا یا یون کہا کہ جسکو مین قتل کردون تو اوسکا اسباب میرا ہے سو امام اس قول سے اوسکے اسباب کا مستحق نہوگا مگر اوسوقت مستحق ہوگا جب
تعمیم کرے بعد اس تخصیص مذکور کے کذا فی الظہیریه ہم پہلی صورت مین اسواسطے مستحق نہوا کہ انعام کو غازیان مخاطب کے واسطے خاص کریگا اور دوسری صورت مین اسیسبب
سے مستحق نہوا ویستحقه مستحق سہم او رضخ فمن لا شئی له کذمی او خیرة اور انعام کا مستحق ہو سہم یا رضخ کا حقدار تو انعام عام ہوگیا ذمی وغیرہ کو ولذا
ای للتنفیل انما یکون فی مباح القتل فلا یستحقه بقتل امرأة ومجنون ونحوهما ممن لم یقاتل اور تنفیل تو مباح القتل ہی کے مارنے مین ہوتی
ہے تو اسکا مستحق نہوگا عورت اور مجنون اور اونکے مانند کے قتل سے منجملہ اون لوگون کے جنہون نے قتال نہین کیا وسماع القائل مقالة الامام لیس بشرط فی
استحقاقه ما نفله اذ لیس فی الوسع اسماع الکل اور ساعت قائل کی امام کے کلام کو شرط نہیں اوسکے استحقاق تنفیل مین اسواسطے کہ سب لشکر کو سنانا انسان
کے مقدور مین نہیں یعنے اظہار خطاب البتہ ہو سکتا ہے سو پایا گیا کذا فی المنح ویعم کل قتال فی تلک السنة ما لم یرجعوا وان مات الوالی او عزل
ما لم یمنعه الثانی نهر اور تنفیل مذکور شامل ہے اس سال کی ہر لڑائی کو جبتک غازی نہ پلٹ آوین اگرچہ والی مرجاے یا معزول ہو جبتک دوسرے والی نے
اوسکو منع کر دیا ہو کذا فی النہر یہہ اوسوقت ہے جب تنفیل قتال کے وقت نہوئی ہو اور اگر عین حالت قتال مین ہوئی ہو تو اوسی لڑائی تک مقید رہیگی کذا فی
البحر وکذا تعم کل قتیل لانه نکرة فی سیاق الشرط وهی تعم اور اسیطرح تنفیل شامل ہے ہر مقتول کو اسواسطے کہ لفظ قتیل کا نکرہ ہے شرط کی بحث مین اور وہ
شرط نظر مین ہے لینے من قتل قتیلا فله سلبه مین ہم حلبی نے تحریر سے نقل کیا کہ عموم نکرہ نفی مین ضروری ہے اور سیاق شرط مین عام نہیں ہوتا مگر مین علاوہ
اسکے من قتل قتیلا اور ان قتلت قتیلا مین کچھ فرق ظاہر نہیں ہوتا اسواسطے کہ دونون مثالون مین قتیل نکرہ ہے سیاق شرط مین کما لا یخفی بخلاف
ان قتلت قتیلا بخلاف اس قول کے کہ امام نے غازی سے کہا کہ اگر تو مقتول کو ماریگا تو اوسکا اسباب تیرا ہے تو یعنے اگر ایک غازی سے یہہ خطاب کیا اور
اوسنے دو کافر کو مارا تو اوسکو اول مقتول کا اسباب ملیگا فقط اور اگر واسطے العموم اسیطرح لشکر سے خطاب کیا کہ اگر کوئی تم مین سے کسی قتیل کو ماریگا
تو اوسکو اوسکا اسباب ملیگا پھر ایک نے دو یا تین کو قتل کیا تو سبکے اسباب کا مستحق ہوگا اور یہہ استحسان ہے کذا فی البحر ولو قال ان قتلت ذلک الفارس
فلک کذا فیہ وان قطعت رأس اولئک القتلی فلک کذا صح قنیه اور اگر امام نے یون کہا کہ اگر تو اوس سوار کو قتل کرے تو تیرے

مرقوم ہو کہ کیا حلال ہے جماع اون لونڈیون کا جو خرید کیجاتی ہین اغازیون سے جبکہ واقع ہوا ہی اشتباہ غازیون کی قسمت مین بوجہ شرعی تو جواب اس سوال کا دیا
مفتی ممدوح نے کہ ہمارے زمانے مین قسمت شرعی موجود نہین لیکن سنہ ۹۴۸ مین سلطان روم کیطرف سے تنفیل کلی واقع ہو گئی ہے سو بعد خمس دینے کے شرع کی
شبہہ حرمت کا باقی نرہا انتہے کلام المفتی تو اسکو یاد رکہنا چاہیئے ہم تنفیل کلی سے یہہ مراد ہے کہ جو غازی کو ئی چیز پاوے وہ مالک ہی اوسکا اور کل غنیمت کی تنفیل
بعضون کے واسطے مراد نہین اور عنقریب بیان کور ہو چکا فتح القدیر سے کہ تنفیل کل کے نہ لشکر کے واسطے جائز ہی نہ سریہ کیواسطے تو معلوم ہوا کہ جواب مفتی ممدوح کا
صحیح نہین اور بالفعل اہل روم کے خمس دینے کو تحقیق کرنا چاہیئے ظاہر ایہہ ہے کہ خمس نہین دیتے تو شبہہ موجود رہی علاوہ اسکے یہہ جواب اوسوقت مسلم ہو جب تنفیل مذکور ہماری
زمانے تک باقی رہی ہو حالانکہ مذکور ہو چکا کہ وہ رجوع حاکم سے منقطع ہو جاتی ہی تو امام سابق کی تنفیل امام لاحق پر بطریق اولے جائز ہو گی مگر اوسوقت جب
سلطان متاخر بہی تنفیل مذکور کو قائم رکہے واللہ سبحانہ اعلم کذا فی الطحطاوی

## باب استیلاء الکفار علی بعضہم بعضا وعلے اموالنا

یہہ باب ہے غلبہ کفار کے احکام مین بعضون کے بعضون پر یا ہمارے مالون پر ہم حلبی نے کہا کہ علی بعضہم بعضا کی ترکیب فاسد ہی یون کہنا صواب تہا کہ بعضہم علی بعض
اذا اسبی کافر کافر آخر بدار الحرب اخذہ ما لہ ملکہ لاستیلائہ علی مباح ہم جب گرفتار کیا ایک کافر نے دوسری کافر کو دار الحرب مین اور اوسکا مال چہین
لیا تو وہ مالک ہو گیا اوسکا سبب غالب ہونے کے مباح چیز پر ہم شرح ملتقی مین کہا کہ اطلاق دار الحرب کا اسکا مقتضی ہے کہ احراز دار مالک سے شرط نہین تو اگر کفار ترک
اور ہند کفار روم پر غالب ہون اور رومیون کو ہند مین بکو لیجاوین تو وہان کفار ترک کی بہی ملک ثابت ہو گی کفار ہند کے مانند کفار کی نفوس اور اموال
دار الحرب مین مباح ہین اور استیلاء علی المباح ملک کا سبب ہے مانند استیلاء علی الصید کے ولو سبی اہل الحرب اہل الذمۃ من دارنا لا یملکونہم لانہم احرار ہم
اور اگر گرفتار کر لیگئے کافر حربی ذمیون کو دار الاسلام سے تو اونکے مالک نہونگے سواسطے کہ ذمی دار الاسلام مین آزاد ہین اور آزاد استیلا سے مملوک نہین ہوتا اور ذمیون کے
اموال مثل اموال مسلمین کے اونکے مملوک ہو جاتے ہین وملکنا ما نجدہ من ذلک السبی للکافر ان غلبنا علیہم اعتبارا بسائر املاکہم اور ہم
اہل اسلام مالک ہونگے جو ہم پاوینگے اوس بندی کافر سے اگر ہم اونپر غالب ہون باعتبار اونکی باقی املاک کے یعنے اگر ایک کافر حربی نے دوسرے کافر حربی کو گرفتار
کیا پہر مسلمین اونپر غالب ہوئے تو اوس بندی کے مالک ہونگے جیسے حربیونکے اموال کے مالک ہوتے ہین فتاوی قاضیخان مین ہے کہ اگر کافر حربی دار الاسلام مین اپنے
ولد کو بیچے تو باتفاق روایات جائز نہین اور اگر مسلم دار الحرب مین جا کر حربی کا ولد مول لے اسمین اختلاف ہی امام سے ایک روایت یہہ ہے کہ جائز ہی او حسن کی روایت
امام سے یہہ ہے کہ یہہ بیع باطل ہے اور یہی صحیح ہی پہر جب بیع دار الحرب کی جائز نہوئی بموجب قول جمہور کے تو اگر مشتری دار الاسلام مین نکال لایا اسمین اختلاف ہے
بعضون نے کہا کہ نکال لانیسے مالک ہو گا اسواسطے کہ بیع اگرچہ باطل ہے لیکن جب اوسنے بجبر نکالا تو اوسکا مالک ہو گیا بسبب قہر اور زبردستی کے اور بعضون
نے کہا کہ وہ معزول ہی اور بعضون نے یعنی کرخی نے کہا کہ اگر بائع کے نزدیک بیع جائز ہی تو مشتری بسبب اخراج دار الاسلام کے مالک ہو گا خواہ خوشی سے اسکو
لایا ہو یا جبر سے اور اگر بائع کے نزدیک بیع جائز نہیں تو اگر زبردستی سے لایا تو مالک ہی اور اگر وہ بخوشی آیا تو مالک نہین اور صحیح قول یہہ ہے کہ اگر اوسکو زبردستی
سے نکال لایا تو مالک ہو گا اور اگر اوسکو بخوشی لایا تو مالک نہو گا خواہ بائع جوازبیع کا معتقد ہو یا نہو واللہ اعلم وان غلبوا علی اموالنا ولو عبدا مؤمنا واحرزوہا
بدارہم ملکوہا لان الاستیلاء علی مباح لما ان الصحیح من مذہب اہل السنۃ ان الاصل فی الاشیاء التوقف والاباحۃ رای فقہا
المعتزلۃ بل لان العصمۃ من جملۃ الاحکام الشرعیۃ وہم لم یخاطبوا بہا فبقی فی حقہم مالا غیر معصوم فیملکونہ کذا حققہ صاحب
المجمع فی شرحہ اور اگر کفار غالب ہوئے ہمارے اموال پر اگرچہ منجملہ ہمارے اموال کے عبد مؤمن ہے اور اموال کو دار الحرب مین لیگئے تو اونکے مالک ہونگے بسبب استیلا علی
المباح کے ہواسطے کہ اہل سنت کا صحیح مذہب یہہ ہے کہ اشیا مین اصل توقف ہی اور اباحت معتزلہ کا مذہب ہے بلکہ کفار ہمارے اموال کے مالک ہو گئے اسواسطے کہ عصمت یعنے
وجوب حفاظت اموال منجملہ احکام شرعیہ کے ہی اور کفار احکام شرعیہ کے مخاطب نہین تو ہمارے اموال اونکے حق مین مال غیر محفوظ باقی رہی تو وہ مالک اوسکے ہو گئے چنانچہ
اوسکی تحقیق صاحب مجمع نے اپنی شرح مین کی ہی ہم اشباہ مین مذکور ہی کہ اصل اشیا مین اباحت ہی اوسوقت تک کہ دلیل اوسکے خلاف پر قائم ہو اور یہہ مذہب امام شافعی کا
یا اصل تحریم ہی تا وقتیکہ اباحت پر دلیل دلالت کری اور شافعیون نے اسکو امام اعظم کیطرف نسبت کیا ہی اور بدائع مین کہا کہ مذہب مختار یہہ ہی کہ افعال

میں قبل شرع کے کچھ حکم نہیں اتھے اور مصنف کی طرح مشائخ میں سے کہ ہیں کہ اشیا میں اباحت ہے بعض حنفیون کے نزدیک اور یہی بین کرخی ہے اور بعض اصحاب حدیث نے کہا کہ اصل اشیا میں توقف ہی یا یہہ معنی کہ واقع میں اشیا کے واسطے اباحت یا تحریم کا حکم ضرور ہے لیکن ہم اوسپر واقف نہیں ہو سکتے عقل سے بدون بیان شرع کے اور ہدایہ کی فصل حداد میں مذکور ہے کہ اصل اشیا میں اباحت ہے طحاوی نے کہا کہ شاید صاحب ہدایہ یہاں بعض اہل مذہب کی رای پر چلا ہو نہ بہ امام شافعی جیسا ثابت ہوا تو شارح کو نسبت کرنا اباحت کے قول کو معتزلہ کیطرف مناسب تھا اور یہہ جو شارح نے کہا کہ کفار مخاطب باحکام شرعیہ نہیں ہیں یہہ قول غیر صحیح ہے اور قول اصح یہہ ہے کہ وہ مخاطب باحکام شرعیہ ہیں بنا بر ادا اور اعتقاد کے اور یہہ جو کہا کہ جب کفار مخاطب احکام شرعیہ کے نہوئے تو اونکے حق میں مال غیر معصوم باقی رہا یعنی تو اونکے واسطے مباح ہوا تو اسوقت میں قول بالا باحت کیطرف رجوع ثابت ہوا تو شارح جسکا منکر تھا اوسیکا قائل ہو گیا ویفترض علینا اتباعہم اور ہم پر فرض ہے اونکا پیچھا کرنا یعنی کفار کا پیچھا اور اون سے لڑنا اموال چھوڑانیکے واسطے فرض ہے تاوقتیکہ وہ دار الاسلام میں ہیں اور جب دار الحرب میں چلے گئے تو فرض نہیں بلکہ مستحب ہے اور اگر اولاد کو پکڑ لیگئے تو مطلقا اونکا پیچھا کرنا فرض ہے کذا فی النہر عن البحر عن المحیط فان اسلموا فالکل لہم اور اگر کفار مسلمان ہو گئے تو اونکی ملک ثابت ہو گئی یعنے کفار مسلمین کے اموال لیکر دار الحرب میں جا کر مسلمان ہو گئے تو وہ مالک اموال کے ہو گئے اما حالہ اموال اور ہے نہیں لینگے کذا فی النہر عن شرح الطحاوی وان غلبنا علیہم ای بعد ما احرزوھا بدارہم اما قبلہ فہو لملاکہا مجانا مطلقا اور اگر ہم غالب ہوئے اونپر بعد اسکے کہ کفار اموال کو دار الحرب میں لیگئے اور قبل دار الحرب کے پہنچنے کے تو اموال مذکورہ اونکے مالکون کو مفت ملینگے ہر طرح سے خواہ قبل قسمت اونکو پایا ہو خواہ بعد قسمت کے فمن وجد ملکہ قبل القسمۃ بین المسلمین لا بین الکفار کما حققہ فی الدرر فہو لہ مجانا یعنی اگر ہم غالب ہوئے کافرون پر تو جو مسلمان اپنا مال مملوک پاوے قبل تقسیم بین المسلمین کے نہ کفار کے درمیان چنانچہ اسکو درر میں محقق کیا ہے تو وہ مال بغیر مال کو مفت ملیگا بدون کسی چیز کے وان وجدہ بعدہا فہو لہ بالقیمۃ جبرا للضررین بالقدر الممکن اور اگر صاحب مال نے اسکو بعد قسمت بین المسلمین کے پایا تو اسکو بعوض قیمت کے ملیگا تا بقدر ممکن دونون نقصان جبر ہو جاوین یعنی مالک قدیم کی ملک بلا رضامندی کے زائل ہو گئی تو یہہ نقصان ہوا اور اسکے لینے کا اسکو حق ہے لیکن بعد قسمت کے مفت لینے سے اسکا ضرر ہو جسنے اسکو اپنے حصے میں پایا لہذا اس مال کو بقیمت لینا چاہیے تا جانبین کی حق تلفی نہو یہہ دلیل عقلی ہے اور اسکے موافق کنز الدقائق میں حدیث منقول ہے ولو کان مثلیا فلا سبیل لہ علیہ بعدہا اذ لو اخذہ اخذہ بمثلہ فلا یفید الذی اشتراہ بہ ولو فیکما اخذہ مجانا کما مر اور اگر مالک قدیم کا مملوک مثلی ہو یعنی کیلی یا وزنی تو اوسکے واسطے کوئی راہ لینے کی نہیں اوسپر بعد قسمت کے ہے اسواسطے کہ اگر اسکو لیگا تو بعوض اسکی مثل کے لیگا مثلا گیہون عوض گیہون کے لیگا تو اسکی خرید میں کچھ فائدہ نہیں اور جو شخص اپنا مثلی مال قبل قسمت کے پاوے تو اوسکو مفت لے چنانچہ منقریب گذرا وبالثمن الذی اشتراہ بہ لو اشتراہ منہم تاجر ای من العدو واخرجہ الی دارنا وبقیمۃ العرض لو اشتراہ بہ اور مالک قدیم بعوض اوس قیمت کے لے جسقیمت سے سوداگر نے اوس سے مول لیا یعنی دشمن سے خرید کیا اور اسکو ہماری دار الاسلام میں نکال لایا اور بقیمت جنس کے لے اگر سوداگر نے بعوض جنس کے خرید کیا ہو وبالقیمۃ لو وھبہ منہم زاد فی الدرر او ملکہ بعقد فاسد اور بعوض قیمت کے اگر کفار سے اوس نے بطریق ہبہ کے پایا ہو درر میں اتنا زیادہ کہا ہے … قیمت کے لکن فی البحر شراہ بخمر او خنزیر لیس لمالکہ اخذہ باتفاق الروایات وکذا لو اشتراہ بیعا فاسدا لعدم الفائدۃ فلو بالف قدرا او ادنی وصفا فلہ اخذہ لانہ یفید ولیس ربوا لانہ فداء لکن بحر الرائق میں ہے کہ جب کیا ایک شخص نے مال مذکور کو کفار سے بعوض شراب یا سور کے تو اوسکے مالک کو اوس کا لینا باتفاق روایات جائز نہیں اور اسیطرح اگر اسکو بعوض اوسکی مثل کے بوعدہ ادای قیمت خرید کیا یا بعوض اوس چیز کے خرید کیا جو مقدار اور وصف میں اوسکے مثل ہے خواہ بیع صحیح خرید کیا خواہ بعقد فاسد تو جائز نہیں بسبب عدم فائدہ کے سو اگر بعوض اوس مقدار کے خرید کیا یا بعوض ناقص جنس کے خرید کیا تو مالک کو اوسکا لینا جائز ہی ہو اسواسطے کہ یہہ خرید مفید ہے اور یہہ بیاج نہیں اسلیے کہ یہہ فدیہ ہے یعنی مثلی کی مساوات یہان بیاج میں داخل نہیں اسواسطے کہ مالک نے اپنی مال کو غلامی کیا تو یہہ فی الحقیقۃ فدیہ ہے فرع کذا فی النہر عن البحر وان فقئت عینہ وقطع یدہ واخذ مشتریہ ارشہ ای

اسواسطے کہ تضعیف یعنی دونا لینا بھی انصاف ہو تو نصف خارج سے زیادہ نکیا جاوے بنائی کے محصول میں اور نہ کبھی محصول میں زیادتی چاہیے اس مقدار سے جسکو امیر المومنین
عمر رضی اللہ تعالی عنہ نے مقرر فرمایا اگرچہ زمین خراج فاروقی سے زیادہ کی طاقت رکھتی ہو بنابر قول صحیح کے کہ مشائخ نے کہا کہ خراج فاروقی سے زیادہ لینا روا
جائز نہیں کہ عمر فاروق رضی اللہ تعالی عنہ نے اپنے عاملوں سے پوچھا کہ شاید تمنے زمین پر زیادہ محصول مقرر کیا جسکی اسکو طاقت نہیں اونہوں نے کہا نہیں بلکہ جو مقدار
طاقت کی ہے اس سے کم ہے اور اگر ہم اس سے بھی زیادہ مقرر کرتے تو بھی اسمیں گنجائش تھی تب تو اس سے ثابت ہوا کہ باوجود طاقت اور گنجائش کے بھی زیادہ لینا جائز
نہیں اسواسطے کہ فاروق عادل نے باوجود طاقت اور گنجائش کے بھی زیادہ لینا تجویز نکیا اور یہی قول امام اعظم کا صحیح ہے چنانچہ کافی میں موجود ہے تو جو زمین کہ بعد
فاروق کے فتح ہوئی سو اگر اسمیں گیہوں یا جو پیدا ہوتے ہوں اور حاکم چاہے کہ دو سیر فی جریب درہم مقرر کرے باوجود طاقت اور گنجائش کے تو ہرگز جائز نہیں
کذا فی النہر طحطاوی نے کہا کہ یہہ نص صریح ہے اوس محصول کے حرام ہونے پر جسکو ہمارے زمانہ کے ظالمین خراج فاروقی سے زیادہ لیتے ہیں اور اگر یہہ بے ظلم کبھی
کم ہو کر ستا بہرہ ہو گئی سے خراج یہ باقی نرہی تو بھی ابرت کی زیادتی طرح سے جائز نہیں چنانچہ تاتارخانیہ سے مذکور ہو چکا وینقص مما وظف علیہا ان لم تطق
بان لم یبلغ الخارج ضعف الخراج الموظف ینقص الی نصف الخارج وجوبا وجوازا عند الاطاقۃ وینبغی ان لا یزاد علی النصف ولا ینقص
عن الخمس حدادی اور کم کر ڈالا جاوے اس خراج سے جو زمین پر مقرر ہو گیا اگر زمین کو اسکی طاقت نہو اسطرح پر کہ زمین کا غلہ خراج موظف کو دو چند نکرے اور سے پہونچے
تو خراج گھٹایا جاوے نصف خارج تک بنابر وجوب کے اور بنابر جواز کے طاقت کیوقت اور لائق یون ہے کہ زیادہ نلیا جاوے نصف خارج سے اور کم نکیا جاوے خمس سے کذا
ذکرہ الحدادی یعنی اگر مثلا دس سیر فی جریب غلہ پیدا ہو تو محصول پانچ سیر سے زیادہ نلے اور دو سیر سے کم نکرے اور یہہ حکم بنائی کا ہے کذا فی الحلبی عن البحر وفیہ
لو غرس بارض الخراج کرما او شجرا فعلیہ خراج الارض الی ان یطعم اور اسمیں یعنی جوہرہ حدادی میں ہے کہ اگر ایک شخص خراج کی زمین میں انگور بوئے
یا کوئی اور درخت پہلدار تو اوس زمین کا خراج واجب ہے یہانتک کہ انگور وغیرہ کہانے کے لائق ہو ہم خراج زمین سے خراج زراعت مراد ہے یعنی ایک صاع اور ایک درہم
وکذا لو قلع الکرم وزرع الحب فعلیہ خراج الکرم اور اسیطرح اگر انگور کو اوکھاڑے اور اناج بوئے تو اوس پر انگور کا خراج واجب ہے اور یہہ پیشہ انگور کا
خراج واجب ہوگا اسواسطے کہ اوس نے اعلی کو چہوڑکر ادنی کو اختیار کیا فتاوی عالمگیری میں ہے کہ جو شخص اخس الامرین کی طرف انتقال کریگا بدون عذر کے اوس پر اعلی کا خراج
واجب ہوگا جیسے زعفران چہوڑکر مثلا باجرا بووے اور اس مسئلہ کو دریافت کرنا چاہیے پر اسکا فتوی ندینا چاہیے تا حاکم ظالم لوگوں کے مال نہ چہین لیں یہہ جسکا مال
ظلم سے لیا چاہیں گے تو اوسیپر رکہیں گے کہ اوس نے مثلا انگور یا زعفران کی زراعت چہوڑکے جوار یا باجرا بویا اور اوس سے خراج زعفران اور انگور کا لیں گے فاذا
اطعم فعلیہ قدر ما یطیق ولا یزید علی عشرۃ دراہم ولا ینقص عما کان اور جب کہ انگور کہانے کے لائق ہو تو اوسپر خراج لازم آویگا بقدر اوسکی
طاقت کے اور نہ زیادہ کرے دس درہم پر اور نہ کم کرے اوس محصول سے جو اوس زمین پر قبل انگور بونے کے تہا طحطاوی نے کہا اوشا مسئلہ اسلئے ہے کہ جریب
تو بہتر یون تہا کہ بعد ان یطعم کے ذکر کرتا وکل ما یمکن الزرع تحت شجرۃ فبستان وما لا یمکن فکرم اور جہان زراعت ممکن ہو درخت کے نیچے وہ بستان
اور جہان ممکن نہو وہ کرم ہے یہہ مضمون گذر ہو چکا واما الاشجار التی علی المسناۃ فلا شیء فیہا انتہی اور جو درخت کہ پانی کے بان پر ہوتے ہیں اونپر
کچھ خراج نہیں انتہی فی الجوہرۃ والحدادی مسناۃ بضم میم وتشدید نون جامع اللغۃ میں کہا کہ وہ عرم ہے یعنی جو سیلاب کے تہمنے کے واسطے بنایا جاوے کذا فی الطحطاوی وفی الخلاصۃ
الخانیۃ قوم اشتروا ضیعۃ فیہا کروم وارض فشری احدھما الکرم والآخر الارض وارادوا قسم الخراج فلو علما کما کان قبل الشراء
والا کان علی ما کان جملۃ فان لم تعرف الکروم بالارض وما فیستوی بقدر الحصص اور خانیہ کی کتاب الزکوۃ میں مذکور ہے کہ ایک قوم نے ایک قریہ خرید کیا جسمیں
انگور اور زمین ہے سو ایک شخص نے انگور کے باغ مول لیے اور دوسرے نے اراضی مول لی اور دونوں نے قسمت خراج کا ارادہ کیا تو اگر خراج معلوم ہے یعنی انگور کا
خراج علیحدہ اور اراضی کا خراج علیحدہ معلوم ہو تو ویسا ہی خراج باقی رہیگا جیسا خرید کرنے سے پہلے تہا اور اگر انگور اور زمین کا خراج جدا جدا معلوم نہو تو خراج
وہاں کا مجمل اور مجموعہ رہیگا سو اگر انگور سوا انگور کے کچہہ اور نام سے مشہور نہوں تو خراج کی تقسیم ہوگی بقدر حصون کے یعنی کوئی شخص انگور کو اراضی نہ جانتا ہو
اور اراضی کو انگور نجانتا ہو تو مجموع خراج قریہ کا بقدر اونکے حصون کی قسمت پذیر ہوگا کذا فی الحلبی من الخانیۃ قریۃ خراجہم متفاوت فطلبوا التسویۃ

اِن لم یُعلَم قدرُہ لا ابتداءً اعتبر ترک علیٰ ما کان ایک قریہ ہو کہ وہان کے لوگون کا خراج مختلف ہو کسی پر کم اور کسی پر زیادہ پہر اہل قریہ نے خراج برابر کرنیکی درخواست کی اگر مقدار خراج کی ابتدا سے معلوم نہو کہ برابر تہا یا کم و بیش تو بطور سابق چہوڑا جاویگا و لا خراج اِن غلب الماء علیٰ ارضہ او انقطع الماءُ او اصاب الزرع آفاتٌ سماویۃ کغرقٍ وحرقٍ وشدۃ برد الّا اذا بقی من السنۃ ما یمکن الزرع فیہ ثانیًا اور محصول نہین اوس کشتکار پر جسکی زمین پر پانی غالب آیا یا پانی وہان سے منقطع ہو گیا یا کہیت کو آسمانی آفات پہنچین جیسے کہیتی کا ڈوبنا یا جل جانا یا زیادتی سردی کی برف ریزی سے مگر ہان البتہ محصول ہوگا جبکہ ان آفات کے بعد سال بہر سے بقدر مدت باقی رہی جسمین دوسرے بار زراعت ہو سکے فتح القدیر مین کہا فتوی اس پر ہے کہ اگر بعد آفات مذکور کے سال مین تین مہینے باقی رہین تو خراج ساقط نہوگا اور آفات سماویہ سے وہ مراد ہے جسکو انسان دفع نکر سکے فتاوی خیریہ مین کہا کہ بزازی نے ٹڈی کو بہی غرق اور حرق کے ساتھ ملحق کیا ہے اسواسطے کہ اوسکا دفع کرنا نہین ہو سکتا اور شک نہین کہ کہیت مین کیڑا لگنا اور چوہا اور بندر اور چینٹا بہی اسیطرح ممکن الدفع نہین لیکن ہمارے اکثر علماء نے بندر اور درندے جانور اور افعی مین عدم سقوط کی تصریح کی ہے اور کچہ فرق نہین خراج وظیفہ اور خراج مقاسمہ اور عشر مین اور زراعت کے مانند رطبہ اور کرم اور باغ لگانے مین اور یہی قول یعنی سقوط خراج با آفات مذکورہ انصاف سے قریب تر ہے اور ظلم سے دور تر ہے اور فتاوی عالمگیری مین وجیز کردری سے منقول ہے کہ ملوک عجم یعنی نوشیروان کا کیا خوب طریقہ تہا کہ جب مزارع کی زراعت اوسکے وقت مین آفت رسیدہ ہوتی تہی تو اوسکو بیج وغیرہ مصارف اپنی خزانے سے دیتے تہے اور کہتے تہے کہ ہم اپنی رعیت کشتکار کے نفع مین شریک ہین تو ہم اوسکے نقصان مین کیون نہ شریک ہون تو بادشاہ اسلام اس نیک خصلت مین سزاوار تر ہے انتہی بحر الرائق مین کہا کہ اگر بادشاہ مزارع کو کچہ نہ دے تو لا اقل یہ کہ اوس سے خراج کا دعوی نکرے اما اذا کانت الآفۃ غیر سماویۃ ویمکن الاحتراز عنہا کأکل قردۃٍ وسباعٍ ونحوہا کالانعام والفارۃ والدودۃ فیجب وہلاک الخارج بعد الحصاد لا یسقط وقبلہ یسقط اور جب کہ آفت آسمانی نہو اور اوس سے بچ رہنا ممکن ہو جیسے بندر اور درندے جانور اور ڈھور کا مانند کہیتی کہا جانے سے جیسے چوپایہ جانور اور چوہا اور کیڑا کذا فی البحر یا ہلاک ہو گیا غلہ کہیت کاٹنے کے بعد تو خراج ساقط نہوگا اور قبل کہیت کاٹنے کے اگر غلہ تلف ہوگا تو خراج ساقط ہوگا مگر شرط یہ ہے کہ باقی نہو جس سال مین اتنی مدت باقی ہو جسمین دوبارہ کہیتی ہو سکے چنانچہ یہ قید کلام سابق سے مفہوم ہوتی ہے نہر الفائق مین کہا کہ کیڑی کو آفت سماوی مین داخل کرنا مسلم نہین بلکہ یہ آفت آسمانی ہوتین تر دو کرنا لائق نہین اسواسطے کہ اوس سے احتراز ممکن نہین ولو ہلک بعضہ اِن فضل عما انفق شیءٌ اُخِذ منہ مقدار ما بیّناہ مصنف سراج وتمامہ فی الشرنبلالیۃ معزیًا للبحر اور اگر تمام غلہ ہلاک ہوا بلکہ بعض ہلاک ہوا تو اگر کچہ غلہ فاضل پڑی خرچ سے تو اوس سے خراج لیا جاوے اوس قدر جسکو ہمنے بیان کیا کذا ذکر المصنف فی شرحہ عن سراج الوہاج اور پوری بحث اسکی شرنبلالیہ مین ہے بحر الرائق سے عم منح الغفار مین سراج وہاج سے منقول ہے کہ اگر بعض خارج ہلاک ہوا تو محمد نے کہا کہ اگر غلہ خراج کا دونا باقی رہا اسطرح پر کہ فی جریب ایک درہم اور دو صاع کے باقی رہا تو خراج واجب ہے اور اگر مقدار خراج سے کم باقی رہا تو نصف واجب ہے ہمارے مشائخ نے کہا اسمین صواب یہ ہے کہ اول یہکو دیکہنا چاہیے کہ مزارع کا اس کہیت مین کتنا خرچ ہوا پہر غلہ کی پیدائش کو دیکہنا چاہیے تو پہلے غلہ سے مزارع کے خرچ کو مجرا کرے پہر اگر کچہ بچے تو اوس مین سے وہ مقدار خراج لی جسکو ہمنے بیان کیا یعنے نصف سے قال وکذا الحکم فی الاجارۃ فی الارض المستأجرۃ شرنبلالیہ مین کہا اور یہی حکم ہے اجارہ ارض مستاجرہ مین ہم طحطاوی نے کہا بحر الرائق مین مذکور ہے کہ حکم اجارہ مخالف حکم خراج ہے اسواسطے کہ بقدر استیفا اجرت لیجاتی ہے بخلاف خراج کے تو اجارہ کو خراج کے ساتھ ملحق کرنا ظاہر صحیح نہین فاِن عطّلہا صاحبہا وکان خراجہا موظفًا او اسلم صاحبہا او اشتری مسلمٌ من ذمی ارض خراجٍ یجب الخراج پہر اگر خراجی زمین کو اوسکے مالک نے معطل رکہا نہ بویا اور اوس زمین کا خراج موظف یعنی جمعی تہا یا اوس زمین کا مالک مسلمان ہو گیا یا مسلمان نے ذمی سے زمین خراج کی مول لی تو ہر صورت مین خراج واجب ہے ہم مصنف نے نسبت تعطیل سے اشارہ کیا کہ صاحب ارض زراعت پر قادر تہا اور اوسنے زراعت کی تو تقصیر اوسکی ثابت ہوئی لہذا خراج اوسپر لازم آیا اور اگر مالک زراعت کرنیسے عاجز ہو بسبب اپنے یا طاقت ہونیکے یا بسبب ان اسباب کے تو حاکم کو چاہیے کہ اسکی زمین کسی شخص کو بٹائی پر دیوے اور مالک کی حصے سے خراج لیکر باقی مالک کیواسطے رکہے اور اگر حاکم چاہے زمین کو اجارہ پر دیوے اور خراج جتنی ہے اوسیسے لیوے یا بیت المال کے مال سے زراعت کراوے یا اگر اس سے کچہ نہو سکے تو زمین کو بیچ ڈالے اور اوسکی قیمت سے خراج لیوے اور یہ حکم بلا خلاف ہے کذا فی البحر اور خراج لینے کے

یغیر لیکن اگر وہ غنی ہو تو سلطان عشر کا ضامن ہووے خراج کے بیت المال سے صدقات کے بیت المال کو اور اگر وہ تقصیر تو ضمانت نہیں انتہی یہہ میں نے برجندی
میں دیکھا مصرف جزیہ میں اور اسیطرح اگر عشر مقاتلین کو امام دے تو جائز ہی ہو واسطے کہ عشر مقاتلین کی قوت سے حاصل ہوا انتہی چلپی نے کہا تو اسکو یاد رکھنا چاہیے
کہ یہہ روایت رافع اختلاف ہی یعنی عشر کا چھوڑنا جو منع ہے تو اون پر منع ہی جو مقاتل اور غازی نہیں اور بزازیہ میں جو جواز کا قول ہے تو مقاتلین پر
محمول ہی واللہ تعالی اعلم کذا فی الطحطاوی وفی النہر یعلم من قول الثانی حکم الاقطاعات من اراضی بیت المال اذ حاصلھا ان الرقبۃ لبیت
المال والخراج لہ وحینئذ فلا یصح بیعہ ولا ھبتہ ولا وقفہ نعم لہ اجارتہ تخریجا علی اجارۃ المستاجر اور نہر الفائق میں ہی کہ ابو یوسف کے
قول سے یعنی جواز ترک خراج یا اوسکے ہبہ کرنے سے مصرف خراج کو اسطرح معلوم ہوتا ہی بیت المال کی اراضی کی معافی کا حکم ہو واسطے کہ معافی کا حاصل
یہہ ہی کہ رقبہ زمین بیت المال کا مملوک ہی اور محصول زمین کا معافیدار کے واسطے ہی اور اس صورت میں تو بیع صحیح نہیں معافیدار کی بیع اور نہ اوسکا ہبہ اور نہ اوسکا
وقف ہاں اوسکو جائز ہے اجارہ بنا بقیاس اجارہ مستاجر ہم اقطاعات کو بعضی عرف میں انعام کہتے ہیں اور بعضے اوسکو برآور صلہ بولتے ہیں اور صورت
اوسکی یہہ ہے کہ بادشاہ قطعہ ارض خراجیہ کو بعضے لوگون کو عطا کرے کہ وہ اوس سے فائدہ پاوین تو یہہ جائز ہی بشرطیکہ منعم علیہ یعنی جسکو کہ بادشاہ نے
عطا کی وہ مصرف خراج ہو ابو یوسف کے نزدیک کذا فی حاشیۃ الطحطاوی اور ہندوستان کے عرف میں اقطاعات کو معافی کی زمین اور ایمہ اور ملک اور معاش
بولتے ہیں اور جسکو وہ زمین ملی اوسکو معافیدار اور ایمہ دار اور ملکی کہتے ہیں اراضی معافیہ کا بیچنا اور وقف کرنا اسواسطے جائز نہیں کہ وہ معافیدار کی مملوک
نہیں ہے اسکو فقط خراج میں اختیار ہی نہ رقبہ ارض میں ومن الحوادث لو اقطعہا السلطان لہ ولاولادہ ونسلہ وعقبہ علی ان من مات منھم انتقل
نصیبہ الی اخیہ ثم مات السلطان وانتقل من اقطع لہ السلطان فی زمان سلطان اخر ھل یکون لاولادہ لم ارہ ومقتضی
قواعدھم الغاء التعلیق بموت المعلق فتدبرہ اور نئے حوادث فتوی میں یہہ ہے کہ اراضی کو اگر معاف کردیا سلطان نے اوسکو اور اوسکی اولاد کو اور اوسکی
نسل اور ذریت بنسل باندھ کر اس شرط پر کہ اوسکی اولاد سے جو مرے اوسکا حصہ اوسکے بھائی کو پہونچے پھر معاف کرنیوالا سلطان مرگیا اور جسکے واسطے
معافی ہوئی وہ دوسرے سلطان کے زمانہ میں منتقل ہوا کیا وہ معافی اوسکی اولاد کے واسطے ہوگی صاحب نہر نے کہا کہ اس مسئلہ کو میں نے فقہا کے کلام میں نہیں دیکھا
اور مقتضی اونکے قواعد کا تعلیق کا لغو کرنا ہی تعلیق کرنے والے کی موت سے سو اسکو غور کر تم تعلیق سے یہہ قول مراد ہے کہ جو اوسمیں سے مرے اوسکا حصہ اوسکے
بھائی کی طرف منتقل ہو اور تعلیق کرنیوالے سلطان سے مراد ہی طحطاوی نے کہا ظاہر اسکا یہہ حکم ہے کہ وہ اراضی اوسکی اولاد کے واسطے ہی اسواسطے کہ اوسکی
اولاد بالاصالت معافیدار ہے نہ بطریق تعلیق کے ولو اقطعہ السلطان ارضا مواتا او ملکہا السلطان ثم اقطعہا لہ جاز وقفہ لہا اور اگر سلطان نے
زمین افتادہ ایک شخص کو معاف کردی یا بادشاہ زمین کا مالک ہوا پھر اوسنے ایک شخص کو معاف کردی تو اوسکو وقف کرنا اوس زمین کا جائز ہی ہم زمین افتادہ کی
معافی سے یہہ مراد ہی کہ ایک شخص نے زمین مذکورہ کو آباد کیا باذن سلطان اور ملک سلطان سے مراد یہہ ہے کہ سلطان نے زمین مذکور کو اپنے واسطے آباد کیا وقف کرنا
اس شخص کا اسواسطے صحیح ہوا کہ وہ زمین مذکورہ کا مالک ہو گیا بملک حقیقی تو اوسکو جمیع تصرفات مالکانہ جائز ہوئے وفی الارصاد من السلطان لیس
بایقاف البتۃ اور ارصاد سلطان کا وقف کرنا نہیں ہی البتہ انتہی ما فی النہر سید حموی نے کہا کہ ارصاد اس سے عبارت ہی کہ جو لوگ کہ بیت المال کے
مستحق ہیں اونکے واسطے بیت المال میں سے بقدر اونکے حصے یا بعض حصے کے جدا کر دینا سو یہہ جائز ہے اسکا نقض باتفاق جائز نہیں اور یہہ جو حکم
وزرا و مصر علما اور قرا اور یتامی اور بیوہ اور بناء مساجد اور موذن اور امام اور خطیبوں کے واسطے ارصاد مقرر ہو اوسکا نقض ہرگز جائز نہیں
اسواسطے کہ یہہ لوگ بیت المال کے مصارف سے ہیں اور بیت المال فقط مصالح مسلمین کے واسطے ہے اور ہرگز مصلحت نہیں ارزاق مستحقین بیت
المال کے قطع کرنے میں اور ابن عبد السلام اور اکمل الدین اور بلقینی اور ابن جماعہ کا اسی پر فتوی ہے انتہی اور شیخ عیسی حنفی نے اپنے رسالہ متعلقہ ارصاد
میں کہا کہ اراضی بیت المال کی مساجد وغیرہ سلطان نور الدین شہید نے اول وقف کی اور ابن عصرون سے اسکا استفتا ہوا سو اونہوں نے اسکے جواز کا
فتوی دیا اور مذاہب اربعہ کے علما اونکے ساتھ متفق ہوئے اور ابن عصرون اور اونکے موافقین نے یہہ ارادہ نہیں کیا کہ یہہ وقف حقیقی ہی اسواسطے کہ وقف

التاتارخانیہ یعنی ہر شہر کا عرف معتبر ہو سو جسکو اہل شہر غنی یا متوسط یا فقیر کہتے ہوں وہی معتبر ہے فتاوی عالمگیری میں اسکو صحیح کہا اور اختیار میں اسکو مختار
کذا فی الطحطاوی ویعتبر وجود ہذہ الصفات فی اٰخر السنۃ فتح لانہ وقت وجوب الاداء نہر اور وجود ان صفات کا علی اختلاف القولین
آخر سال میں معتبر ہے کذا فی فتح القدیر یہ اسواسطے کہ آخر سال وجوب ادا کا وقت ہے کذا فی النہر وتوضع علی کتابی یدخل فی الیہود السامرۃ
لانہم یدینون بشریعۃ موسیٰ علیہ السلام وفی النصاریٰ الفرنج والارمن واما الصابئۃ ففی الخانیۃ تؤخذ منہم عندہ خلافًا لہما اور
مقرر کیا جاوے جزیہ اہل کتاب پر یہودیوں میں قوم سامرہ داخل ہے اسواسطے کہ وہ شریعت موسیٰ علیہ السلام پر چلتے ہیں اور نصاری میں فرنگی اور ارمنی داخل
ہیں اور خانیہ میں ہے کہ قوم صابئی سے امام اعظم کے نزدیک جزیہ لیا جاوے نہ صاحبین کے نزدیک اھ کتابی عربی ہو یا عجمی بہر صورت اوسپر جزیہ ہے اور صابئی امام کے
نزدیک منجملہ نصاری ہیں اور صاحبین کے نزدیک ستارہ پرست ہیں حلبی نے کہا ظاہر کلام نقایہ اس پر دلالت کرتا ہے کہ صابئی منجملہ عرب ہیں اسواسطے کہ اگر وہ عجمی ہیں
تو امام اور صاحبین کا وجوب جزیہ میں اونپر خلاف نہوتا اسواسطے کہ عجمی پر بہر صورت جزیہ لازم ہے کتابی ہو یا مشرک ووثنی عجمی ای غیر عربی لوضعہ علیہ الصلوٰۃ
والسلام علی مجوس ہجر اور مجوس آتش پرست ہیں اگرچہ مجوسی عربی ہوں بسبب مقرر کرنے رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ہجر کے مجوسیوں پر ہجر بفتحتین
یمن میں ایک شہر کا نام ہے اور وہ عرب میں داخل ہے ووثنی عجمی لجواز استرقاقہ فجاز ضرب الجزیۃ علیہ اور عجمی بت پرست پر بسبب جائز ہونے اوسکے
استرقاق اور مملوک بنانے کے اوسپر جزیہ بھی جائز ہوا اسم عجمی خلاف عربی ہے وثن وہ ہے جو دیوار میں منقوش ہو اور اوسکا جثہ نہو اور صنم اوسکا نام ہے جو بصورت
انسان ہو اور نصب وہ ہے جسکا نقش ہو نہ صورت کذا فی المنح البحر الرائق میں کہا وثن وہ ہے جسکا جثہ ہو خواہ وہ لکڑی کا بنا ہو یا پتھر یا چاندی یا جوہر کا اور شرح ملتقی
میں ہے کہ وثن وہ ہے جسکی صورت ہو آدمی کی صورت کے مانند اور صنم صورت بلا جثہ ہے کذا فی الطحطاوی لا علی وثنی عربی لان المعجزۃ فی حقہ اظہر فلم یعذر
جزیہ نہ مقرر کیا جاوے عربی بت پرست پر اسواسطے کہ معجزہ اوسکے حق میں ظاہر تر ہے تو وہ معذور نہوا اھ حق عرب میں معجزہ اسواسطے اظہر ہوا کہ رسول کریم صلی اللہ
علیہ وسلم اونہیں میں پیدا ہوئے اور قرآن مجید اونہیں کی زبان میں اوترا تو وہ اوسکے معانی اور نکتوں کے زیادہ تر واقف ہوئے تو کفر اونکا سخت ہوا لہذا اونپر سخت
حکم ہوا کہ اونسے کچھ مقبول نہیں یا اسلام لاوین یا مقتول ہوں اور ہرچند اہل کتاب عرب سے زیادہ تر عارف ہیں حقیقت اسلام کے لیکن اونمیں قیاس ترک کیا گیا بسبب
نص قرآنی کے کہ اہل کتاب سے اخذ جزیہ کا حکم ہوا ہے عرب سے اور عربی سے مراد عربی الاصل ہے تو اہل کتاب اس قید سے خارج ہوگئے اگرچہ وہ عرب میں رہتے ہوں اسواسطے
کہ وہ عربی الاصل نہیں ومرتد فلم یقبل منہما الا الاسلام او السیف اور جزیہ نہیں مرتد پر تو کافر عربی اور مرتد سے کچھ مقبول نہیں سوای اسلام یا
تلوار کے یعنی مسلمان ہوں یا مقتول ہوں اور چونکہ مرتد نے اسلام سے مطلع ہوکر کافر ہوگیا لہذا اوس سے اور عربی سے غیر اسلام یا تلوار کے کچھ مقبول نہیں ولو ظہرنا
علیہم فنساءہم وصبیانہم فیء اور اگر ہم غالب ہوں کفار عرب یا مرتدین پر تو اونکی عورتیں اور لڑکے غنیمت ہیں مگر یہ کہ نساء اور صبیان مرتدین مسلمان ہونے پر مجبور کیے جاوینگے
بخلاف نساء اور صبیان مشرکین عرب کذا فی الطحطاوی عن الشلبی ولا جزیۃ علی امرأۃ وصبی ومکاتب وعبد ومدبر وابن ام ولد اور صغیر نابالغ اور عورت اور غلام اور مکاتب اور مدبر
اور ام ولد کے لڑکے پر جزیہ نہیں اھ ہدایہ میں وارد ہے کہ ام ولد پر جزیہ نہیں اور حالانکہ یہ غیر مناسب ہے کیونکہ جب نساء احرار پر جزیہ نہوا تو ام ولد پر کیونکر ہوگا تو مراد وہاں
ام ولد ابن ام ولد ہے کذا فی المنح وزمن من الزمن زمانۃ نقص بعض اعضائہ وتعطل قواہ فدخل المفلوج والشیخ العاجز اور زمن پر جزیہ نہیں زمن
مشتق ہے زمن بمعنی زمانہ سے یعنی جسکے بعض اعضا ناقص ہوگئے یا اوسکے قوی بیکار ہوگئے تو اس سے فالج زدہ اور عاجز بوڑھا زمن میں داخل ہوگیا واعمی وفقیر
غیر معتمل وراہب لا یخالط الناس لانہ لا یقتل والجزیۃ لاسقاطہ اور اندھے اور محتاج غیر کاسب اور نصاری کے اوس درویش پر جو لوگوں سے نہیں ملتا اوس پر
جزیہ نہیں اسواسطے کہ درویش نصرانی قتل نہیں کیا جاتا اور جزیہ لازم ہے اسقاط قتل کیواسطے وجزم الحدادی بوجوبہا ونقل ابن الکمال انہ القیاس ومفادہ
ان الاستحسان بخلافہ فتامل اور حدادی نے یقین کیا ہے واجب ہونے جزیہ کا راہب یعنی درویش نصرانی پر اور ابن کمال نے ایضاح اور اصلاح میں نقل کیا ہے
کہ یہی قیاس ہے اور قیاس کہنے سے مستفاد یہ ہوا کہ استحسان بخلاف قیاس ہے سو اسکو تامل کرو برجندی نے فتاوی قاضی خان سے نقل کیا کہ راہب اور قسیس سے جزیہ
لینا ثابت ہے ظاہر الروایۃ میں اور ایک روایت محمد سے یہ ہے کہ جزیہ نہ لیا جاوے انتہی تو اس سے معلوم ہوا کہ مصنف نے غیر ظاہر الروایہ کو اختیار کیا کذا

فی الحالات من الحری والیبت ای الاهلیة للجزیة وعدمها وقت الوضع فمن افاق او عتق او بلغ او برئ بعد وضع الامام لم توضع علیه اور
جزیہ کی اہلیت اور عدم اہلیت کا اعتبار امام کے مقرر کرنے کے وقت ہوگا یعنی جو مجنون کہ ہوش میں آیا یا غلام آزاد ہوا یا صغیر بالغ ہو گیا یا بیمار تندرست ہوا بعد وضع
امام کے تو اوس پر جزیہ نہ رکھا جائیگا اور یہہ مراد نہیں کہ بعد وضع امام کے اوس پر جزیہ مقرر نہ ہوگا باوجود اہلیت کے بلکہ مراد یہہ ہے کہ اوس سال مقرر نہ ہوگا بلکہ سال
آئندہ میں مقرر ہوگا کذا فی العالمگیریة عن قاضی خان بخلاف الفقیر اذا ایسر بعد الوضع حیث توضع علیه لان سقوطه بالعجز وقد زال العجز
بخلاف فقیر کے جب وہ مقدور والا ہو گیا بعد جزیہ مقرر کرنیکے ہو واسطے جزیہ اوس پر مقرر کیا جائیگا کیونکہ اوسکا سقوط تھا عاجز ہونیکے سبب سے اور رفع اوسکا
اور اوسکا عجز زائل ہو گیا کذا فی الاختیار وهی ای الجزیة لیست رضیً منا بکفرهم کما طعن الملحدة بل انما هی عقوبة لهم علی اقامتهم علی الکفر
فاذا جاز امهالهم للاستدعاء الی الایمان بدونها ففیها اولی وقال تعالی حتی یعطوا الجزیة عن ید وهم صاغرون واخذها علیه الصلوٰة
والسلام من مجوس هجر ونصاری نجران واقرهم علی دینهم اور وہ یعنی جزیہ لینا رضامندی اہل اسلام کی نہیں اونکے کفر پر جیسا کہ ملحدوں نے طعن دیا ہے
بلکہ جزیہ تو اونکے لئے عقوبت اور عذاب ہے بسبب اونکے قائم رہنے کے کفر پر پھر جب کہ مہلت دینا کافروں کا ایمان کی طرف بلانیکے واسطے بدون جزیہ کے
جائز ہوا تو جزیہ لیکر مہلت دینا بطریق اولیٰ جائز ہے اور حق تعالیٰ نے فرمایا یہاں تک کہ کفار جزیہ دیں ہاتھ سے ذلیل ہوکر اور رسول علیہ الصلوٰة
والسلام نے ہجر کے مجوسیوں اور نجران کے نصاریٰ سے جزیہ لیا اور اونکو اونکے دین پر رہنے دیا یعنی اونکو مہلت دی تا محاسن اسلام دیکھکر مسلمان ہوں اگر
شارح نے یہہ جواب دیا اوس سوال کا جو منح الغفار میں اسطرح مذکور ہے کہ اگر تم کہو کہ کفر معصیت ہے تو اونکے قائم رکھنے پر روپیہ لینا کیونکر جائز ہوگا اور اگر
جائز ہو تو چاہیے کہ زانیوں سے عوض زنا کے اور اسیطرح اور معاصی کے عوض مال لینا جائز ہو خلاصہ جواب یہہ ہے کہ جزیہ لینا رضا بالکفر نہیں بلکہ عقوبت
اور ازالہ اوس امر کا ہے جو کفر ہے اور جزیہ لینے کے جواز پر قرآن اور حدیث دال ہے ثم فرع علیه بقوله تسقط بالاسلام ولو بعد تمام السنة پھر مصنف نے جزیہ کے
عقوبت ہونے پر اپنا یہہ قول متفرع کیا تو جزیہ ساقط ہوتا ہے ذمی کے مسلمان ہونے سے اگرچہ بعد تمامی سال کے اسلام لاوے حلبی نے کہا کہ بعدیت بیان مقارنت پر محمول ہے
کہ اگر مسلمان ہوا سال کے بعد تو سقوط جزیہ کا بسبب اوسکے ادا کے ہوگا نہ بسبب اسلام کے وتسقط المعجل لسنة لا لسنتین یرد علیه سنة خالصة لا
ساقط ہوگا پیشگی جزیہ ایک سال کا نہ دو سال کا سوا ایک سال کا اوسکو پھیر دیا جائیگا کذا فی الخلاصة یعنی اگر ابتدا ہی سال میں جزیہ دیا پھر اوسی سال میں وہ مسلمان ہوا تو اوسکو
جزیہ نہ پھیر دیا جائیگا اور اگر دو سال کا جزیہ پیشگی دیا ہے تو ایک سال کا اوسکو پھیر دیا جائیگا اسواسطے کہ اوس پر وجوب ثابت نہ تھا کذا فی الحلبی ای والموت والتکرار
المتداخل کما سیجیٔ اور ساقط ہوتا ہے جزیہ بسبب موت اور تکرار سال کے اسواسطے تداخل کے چنانچہ ذکر تداخل کا عنقریب آئیگا والعمی والزمانة وصیرورته
فقیرا او مقعدا او شیخا کبیرا لا یستطیع العمل اور ساقط ہوتا ہے جزیہ بسبب اندھا ہونیکے اور ناقص الاعضا ہو جانیکے اور ہو جانے ذمی کے فقیر یا اپاہج
یا پیر فرتوت کہ کام نہیں کرسکتا ثم بیّن التکرار فقال واذا اجتمع علیه حولان تداخلت والاصح سقوط جزیة السنة الاولی بدخول
السنة الثانیة زیلعی لان الوجوب باول الحول بعکس خراج الارض پھر مصنف نے تکرار کو بیان کیا سو یوں کہا اور جب ذمی پر دو سال
مجتمع ہوں تو جزیہ متداخل ہو جائیگا یعنے ایک سال کا جزیہ چند سال کو کفایت کریگا اور پہلے سال کے جزیہ کا ساقط ہونا دوسرے سال کے آنے
سے قول اصح ہے کذا فی شرح الزیلعی اسواسطے کہ وجوب جزیہ کا اول سال میں ہوتا ہے خراج زمین کے بالعکس کہ وہ آخر سال میں واجب
ہوتا ہے یعنی جب وجوب جزیہ اول سال سے ہوا تو دوسرے سال کے داخل ہونے سے تکرار لازم ہوئی ویسقط الخراج بالموت فی الاصح حاوی
وبالتداخل کالجزیة وقیل لا یسقط کالعشر وینبغی ترجیح الاول لان الخراج عقوبة بخلاف العشر بحر قال المصنف وعزاه
فی الخانیة لصاحب المذهب فکان هو المذهب اور ساقط ہوتا ہے خراج قول اصح میں کذا فی الحاوی اور ساقط ہوتا ہے تداخل سے
جزیہ کے مانند اور قول ضعیف میں ساقط نہیں ہوتا مانند عشر کے اور لائق ترجیح دینا قول اول کا ہے اسواسطے کہ خراج عقوبت ہے بخلاف عشر کے
کہ وہ عبادت ہے کذا فی البحر مصنف نے اپنی شرح میں کہا اور خانیہ میں سقوط بالموت کو امام مذہب صاحب مذہب کے طرف نسبت کیا تو

یہی توی مذہب جیاہم محل حتوف وہ یہ جب خراج کہ زمین ہو جاوے بسبب جزیہ سے زمین کے زرہیت سی سو اگر کرار بسبب جزی کے نہو تو بالاتفاق خراج لیا جائیگا
کذا فی البحر صدر الاسلام کی کتاب العشر والخراج مین سقوط اور عدم سقوط مین دو روایتین امام عظم سے نقل کی ہین اور قول صحیح یہ ہے کہ خراج لیا جائیگا کذا فی التاتارخانیہ
عن المحیط تو قول معتمد علیہ عدم سقوط ہوا اور یہ حکم خراج موظف مین ہے اور خراج مقاسمہ تو مین خارج سی متعلق ہے مانند عشر کے کذا فی الطحطاوی و فیہا لا یحل
اکل الغلۃ حتی یوئدی الخراج اور خانیہ مین ہے کہ حلال نہین غلہ کا کہانا تاوقت ادای خراج ہم اور یہی حکم ہے عشر کا چنانچہ باب الخراج کے آخر مین عالمگیری
سی ہے جسمین اوسکو اور عدم سقوط خراج کو نقل کیا ہے ولا تقبل من الذمی لو بعثہا علی ید نائبہ فی الاصح بل یکلف ان یاتی بنفسہ فیعطیہا
قائما والقابض منہ قاعد اھ ہدایہ اور ذمی سے جزیہ قبول نکیا جاوے اگر اوسکو اپنی نائب کے ہاتھ بہیجی قول اصح مین بلکہ اوسکو حکم کیا جاوی کہ آپ لا دی
سو اوسکو کہڑا ہو کر دے اور ذمی سے لینے والا بیٹہہ کر لے کذا فی الہدایۃ و یقول اعط یا عدو اللہ و یصفعہ فی عنقہ لا یا کافر و یاثم القائل
ان آذاہ بہ قنیہ اور جزیہ کا لینے والا ذمی سی کہے ای دشمن خدا کے دی اور اوسکی گردن مین دہپ ماری اور اوسکو یا کافر نکہے اور یا کافر کہنے والا گنہگار
ہوگا اگر اوسکو اس قول سے تکلیف ہوگی کذا فی القنیہ ولا یجوز ان یحدث بیعۃ ولا کنیسۃ ولا صومعۃ ولا بیت نار ولا مقبرۃ ولا صنما حاوی
فی دار الاسلام ولو قریۃ فی المختار فتح اور جائز نہین ذمیکو کہ نیا بنا دی بیعہ اور نہ کنیسہ اور نہ صومعہ اور نہ آتشکدہ اور نہ قبرستان اور نہ صنم کذا فی الحاوی
دار الاسلام مین اگرچہ دار الاسلام کی قریہ مین احداث کری تو بہی جائز نہین قول مختار مین کذا فی الفتح ہم اصل لغت مین عبادتخانہ یہود اور نصاری کو مطلقا بیعہ کہتے ہین
پہر غلبہ استعمال سے عبادت خانہ یہود کو کنیسہ کہتے ہین اور عبادتخانہ نصاری کو بیعہ بولتی ہین اور دیر کا لفظ نصاری کے واسطے مخصوص ہے اور صومعہ وہ عبادتخانہ ہے
جس کا سر لنبا بنایا جاوے تاکہ خلق سی منقطع ہو کر اوسمین عبادت کیجاوے کذا فی النہر ہندوستان مین نصاری اپنے عبادت خانہ کو گرجا کہتے ہین و یعاد المنہدم ای
لا ما ہدمہ الامام بل ما انہدم اشباہ فی آخر الذکاح برفع الطاعون اور ویسا منہدم عبادتخانہ دوبارہ بنایا جاوے یعنی نہ وہ عبادتخانہ جسکو امام
نے ڈہایا بلکہ وہ بنایا جاوے جو خود بخود منہدم ہو گیا چنانچہ اشباہ کی دفع وبا کی دعا کے اخیر مین مذکور ہے ہم مصنف کے کلام سی معلوم ہوا کہ معابد قدیمہ سے تعرض نکیا جاوے
اور جو قدیم گرجاوے اوسکا اعادہ جائز ہے کذا فی النہر من غیر زیادۃ علی البناء الاول ولا یعدل عن النقض الاول ان کفی وتمامہ فی شرح
الوہبانیہ اعادہ منہدم جائز ہے بدون زیادہ کرنیکے پہلی عمارت پر اور بنا ونکرا جاوے پنجہ شکست اول سے اگر وہ کافی ہو اور پورا بیان اسکا شرح وہبانیہ
مین ہے ہم اگر بناء اول سے عدول ہو بارجود کفایت کے تو اسمین بناء ثانی کی زیادتی ہے اول پر کذا فی النہر شرح وہبانیہ مین مذکور ہے کہ فقہاء نے تصریح کی ہے
منع زیادتی کی تو اس سے معلوم ہوا کہ جو کچی اینٹ سی بنا ہو اوسکو پکی اینٹ سی نہ بناوے اور جو پکی اینٹ سے ہو اوسکو پتھر سے نہ بناوے کذا فی الطحطاوی وانما
القدیمۃ فتترک مسکنا فی القریۃ ومعبدا فی المصلحۃ بحر خلافا لما فی القہستانی فتنبہ اور معابد قدیمہ تو رہنی کیواسطے چہوڑ دیجائین
بلاد مفتوحہ مین اور عبادت کے واسطے چہوڑی جائین بلاد صلحیہ مین کذا فی البحر یہ قول مخالف ہی قہستانی کے سو خبردار رہنا علامہ حلبی نے کہا قہستانی مین جو ہے
منقول ہی کہ جو بلاد صلح سی قابو مین آوی اوسکے کل معابد منہدم کیے جائین جمیع روایات مین ویمیز الذمی عنا فی زیہ بالکسر لباسہ وہیئتہ ومرکبہ
وسرجہ وسلاحہ اور ممتاز و جدا کیا جاوے ذمی اہل اسلام سے اپنی لباس اور ہیئت مین اور اپنی سواری اور زین اور ہتہیار مین شارح نے کہا زی بالکسر
ہی لباس اور ہیئت سی اور نووی نے شرح مسلم مین کہا کہ زی بالفتح ہی کذا فی الطحطاوی فلا یرکب خیلا الا اذا استعان بہم الامام فحارب
وذب عنا ذخیرہ و حاذ یعلل کحمار تاتارخانیہ تو ذمی سوار نہو گہوڑے پر مگر اوسوقت جب امام اون سی مدد چاہے لڑائی کے واسطے اور واسطے حمایت
کفار کے مسلمین سے کذا فی الذخیرہ اور جائز ہے ذمیکو سوار ہونا خچر کا مانند گدہے کے کذا فی التاتارخانیہ وفی الفتح ہذا عند المتقدمین والمختار
المتاخرین انہ لا یرکب اصلا الا لضرورۃ وفی الاشباہ والمعتمد ان لا یرکبوا مطلقا ولا یلبسوا العمائم وان رکب لحمار لضرورۃ
نزل فی المجامع اور فتح القدیر مین ہے کہ یہ یعنی خچر اور گدہے پر سوار ہونا متقدمین کے نزدیک ہے اور متاخرین نے یہ قول مختار کیا ہے کہ ذمی
ہرگز سوار ہی نہو مگر بسبب ضرورت کے یعنی سفر یا مرض مین اور اشباہ مین ہے اور قول معتمد یہ ہے کہ اہل ذمہ مطلقا نہ سوار ہون اور پگڑیان نہ باندہین

ملاحظہ پیراگراف ... [illegible]

انه اوکد فیه ما استقر علیه الحال انتہی اور نہایہ کی شرح وحیفیہ میں ہے اور کفار ذمی وغیرہ جائیں مکہ اور مدینہ کے وطن بنانے سے اسواسطے کہ
حرمین شریفین عرب کی زمین ہے اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جمع نہوں عرب کی زمین میں دو دین اور اگر ذمی وہاں سوداگری کے واسطے جاوے تو جائز
ہے اور وہاں زیادہ قیام نکرے اور مسجد الحرام میں اوسکا جانا سو سیر کبیر میں تو منع مذکور ہے اور جامع صغیر میں عدم منع ثابت ہے اور سیر کبیر کی تصنیف محمد بن
حسن رحمہ اللہ کی تو ظاہر یہ ہے کہ سیر کبیر میں اوسی قول کو ذکر کیا ہے جو آخر الامر میں ثابت ہو گیا تھا یعنی منع دخول راجح ہے وفی الخانیة ویمیز نساؤهم لا عبیدهم
بالکستیج اور خانیہ میں ہے اور امتیاز کی جاوے ذمیون کی عورتوں میں نہ اونکے غلامون میں زنار سے ہم اونکی عورتون کے گلون میں لوہے کے طوق ڈالی
جائیں اور اونکی ازار میں سیلات کی ازارون سے مخالف ہون کذا فی الاختیار والذمی اذا اشتری دارا اراد ان یتخذها فی المصر لا ینبغی ان تباع منه فلو اشتری
یجبر علی بیعها من المسلم وقیل لا یجبر الا اذا کثرت در اور ذمی نے جب مکہ کہ گہر مول لیا یعنی اوسکے مول لینے کا ارادہ کیا شہر میں تو اوسکے ہاتھ
بیع کرنا لائق نہیں سو اگر اوسنے مول لیا تو اوسپر جبر کیا جاوے اوسکے بیچڈالنے پر مسلم کے ہاتھ اور قول ضعیف یہ ہے کہ بیع پر جبر اور زبردستی نہیں مگر جب کہ بکثرت گہر
خرید کیا ہو کذا فی الدرر قلت وفی معروضات المفتی ابی السعود من کتاب الصلوة سئل عن مسجد لم یبق فی اطرافه بیت احد من المسلمین
واحاط به الکفرة فکان الامام والمؤذن فقط لاجل وظیفتهما یذهبان الیه فیؤذنان ویصلیان به فهل تحل لهم الوظیفة فاجاب بقوله
تلک البیوت یاخذها المسلمون بقیمتها جبرا علی الفور وقد ورد الامر الشریف السلطانی بذلک ایضا فالحاکم لا یؤخر هذا الاصلاح کتبه
اور مفتی ابو السعود کے معروضات میں کتاب الصلوة میں وارد ہے کہ اون سے سوال ہوا اوس مسجد کا کہ اوسکے گردپیش کسی مسلمان کا گہر باقی نہیں رہا اور اوسکو کافرون نے
گہیر لیا سو امام اور مؤذن وہاں جایا کرتے ہیں اپنے مہینے پانے کیواسطے سو وہاں اذان دیتے اور نماز پڑہتے ہیں تو اونکو مہینہ یا سالانہ حلال ہے یا نہیں سو مفتی
موصوف نے یون جواب دیا کہ اون گہرون کو اہل اسلام قیمت دیکر زبردستی سے فورا لیلیں اور البتہ امر شریف سلطانی بہی اسی باب میں وارد ہوا ہے تو حاکم کو
ہرگز تاخیر نکرے ہم شارح جواب میں ہے بقدر مناسب مقام ذکر کیا اور سوال مذکور کا جواب کہتے ہے کہ امام اور مؤذن مستحق وظیفہ ہیں کہ اپنے کام پر مستعد اور قائم
ہیں کذا فی الخطاب وفیها من الجهاد وبعد ان ورد الامر الشریف السلطانی بعدم استخدام الذمیین للعبید والجواری لو استخدم ذمی عبدا
وجاریة ماذا یلزمه فاجاب یلزمه التعزیر الشدید والحبس کذا فی الخانیة وغیرها ویؤمرون بما کان استخفافا لهم ولذا تمیز دورهم
عن دورنا انتهی فلیحفظ ذلک اور مفتی ممدوح کے معروضات میں کتاب الجہاد میں ہے اور بعد وارد ہونے امر شریف سلطانی کے غلامون اور لونڈیون کو خدمت کرنے
ذمیون کا اگر ذمی خدمت لے غلام یا لونڈی سے اوسپر کیا لازم ہے تو مفتی موصوف نے جواب دیا کہ اوسپر تعزیر شدید اور قید کرنا لازم ہے سو خانیہ وغیرہا میں ہے کہ ذمیون
اور ذمیون کو وہ امر کیا جاوے جسمین اونکی ذلت ہو اور اسیطرح جدائی کی جاوے اونکے گہرونکی ہمارے گہرون سے انتہی تو اسکو یاد رکہنا چاہیے یعنی جب کہ ذمیون کو استخفاف ہو
تو استخدام میں اونکی تعظیم ہوتی ہے لہذا اوپر تعزیر شدید لازم آوئیگی ولو اتخذ اهل الذمة دورا فیما بین المسلمین لیسکنوا فیها فی المصر جاز لعود
نفعه علینا ولیروا تعاملنا فیسلموا بشرط عدم تقلیل الجماعات بسکناهم شرطه الامام الحلوانی اور اگر اہل ذمہ گہرونکو کرایہ لیں مسلمانون کی
آبادی کے اندر تاکہ اوسمین رہین شہر میں تو جائز ہے بسبب عائد ہونے اوسکی منفعت کے مسلمین پر کرایہ پانے سے اور تاکہ اہل ذمہ اہل اسلام کی حسن معاشرت کو دیکہیں تو اسلام
قبول کریں بشرطیکہ کم نہوں جماعات مسلمین کے اونکی سکونت سے یہ شرط عدم تقلیل کی امام حلوانی نے کی ہے فان لزم ذلک من سکناهم امروا بالاعتزال
عنهم والسکنی بناحیة لیس فیها مسلمون وهو محفوظ عن ابی یوسف بحر عن الذخیرة سو اگر اونکے رہنے سے تقلیل جماعات لازم آوے تو اون کو
مسلمین سے علیحدہ ہونیکا اور اوس کنارے میں سکونت کرنے کا حکم کیا جاوے جسمین مسلمین نہ رہتے ہون اور یہی قول ابی یوسف سے محفوظ ہے کذا فی البحر عن الذخیرة وفی
الاشباه واختلف فی سکناهم بیننا فی المصر والمعتمد الجواز فی محلة خاصة انتهی واقره المصنف وغیره لکن رده شیخ
الاسلام جوی زاده وجزم بانه فهم خطأ فانه فهم من الناحیة المحلة ولیس کذلک فقد صرح التمرتاشی فی شرح الجامع الصغیر
بعد ما نقل عن الشافعی انهم یؤمرون ببیع دورهم فی امصار المسلمین وبالخروج عنها وبالسکنی خارجها لئلا یکون لهم محلة

اور یہہ کلام شیخ شاہین نے ذخیرہ سے بتفصیل ہمین نقل کی ہے کہ اگر ذمی نے اپنے اعتقاد کے موافق یون کہا کہ آنحضرت رسول نہتھے یا انہون نے یہود یون کو
ناحق قتل کیا یا حضرت کے طرف نسبت کذب کی تو بعضے علما کے نزدیک اوسکا عہد نہین ٹوٹتا اور اگر ذمی نے ایسے خلاف اعتقاد ذکر کیا اسطرح کہ حضرت
کے طرف زنا کی نسبت کی یا آپ کے نسب مین طعنہ کیا تو عہد ٹوٹے گا انتہی اور یہہ محمول ہے عدم اعلان پر کذا فی الطحطاوی ویؤدب الذمی ویعاقب

علی سبہ دین الاسلام او القرآن او النبی صلی اللہ علیہ وسلم حاوی وغیرہ قال العینی واختیاری فی السب ان یقتل انتہی و
تبعہ ابن الہمام قلت وبہ افتی شیخنا الخیر الرملی وہو قول الشافعی اور ذمی تعزیر دیا جاوے اور ادب دیا جاوے دین اسلام یا قرآن یا نبی صلی اللہ علیہ
وسلم کی بدگوئی پر کذا فی الحاوی وغیرہ علامہ عینی نے کہا اور میرے نزدیک قول مختار بدگوئی مین یہہ ہے کہ وہ قتل کیا جاوے اور تابع ہوا عینی کا ابن ہمام صاحب
فتح القدیر مین کہتا ہون اور اسیکا فتوی دیا ہے ہمارے استاد خیر الدین رملی نے اور یہی قول ہے امام شافعی کا اھ بحر الرائق مین کہا کہ ابن ہمام نے یہان بحث بخلاف
اہل مذہب کے کی ہے عینی کا تابع ہوکر اور علامہ قاسم نے تصریح کی ہے کہ ابن ہمام کی ابحاث مخالفہ پر عمل نکرنا چاہیئے ہان یہہ البتہ ہے کہ مومن کا دل سب سنے مین
قول مخالف کی طرف مائل ہوتا ہے لیکن ہمکو اتباع مذہب اوجب ہے ثم رأیت فی معروضات المفتی ابی السعود انہ ورد امر سلطانی بالعمل بقول ائمتنا
القائلین بقتلہ اذا ظہر انہ معتادہ وبہ افتی پھر مین نے مفتی ابو سعود کے معروضات مین دیکھا کہ البتہ امر سلطانی وارد ہوا ہے ہمارے ان علما کے اقوال پر عمل کرنیکا
جو قائل ہین ذمی کے قتل کرنے کے جبکہ ظاہر ہوجاوے کہ بدگوئی اوسکی عادت ہے اور اسیکا فتوی دیا ہے مفتی ممدوح نے اھ طحطاوی نے شرح ملتقی سے نقل کیا کہ
جب ذمی علی الاعلان بدگوئی کرے یا اوسکی یہی عادت ہو تو اوسکو قتل کرنا چاہیئے اگرچہ عورت ہو ثم افتی فی بکر الیہودی قال لبشر النصرانی نبیکم عیسی ولد
الزنا بانہ یقتل لسبہ الانبیاء علیہم الصلوۃ والسلام انتہی پھر مفتی ابو سعود نے بکر یہودی کے بشر نصرانی سے یون کہنے مین معاذ اللہ کہ تمہارا نبی
عیسی ولد الزنا ہے یہہ فتوی دیا کہ وہ قتل کیا جاوے بسبب اسکے گالی دینے کے حضرات انبیا علیہم الصلوۃ والسلام کو انتہی قتل کا فتوی دیا بسبب اعلان سب کے قلت ویؤیدہ
ان ابن کمال باشا فی احادیثہ الاربعینیۃ فی الحدیث الرابع والثلثین یا عائشۃ لاتکونی فاحشۃ ما نصہ والحق انہ یقتل عندنا اذا
اعلن بشتمہ علیہ الصلوۃ والسلام صرح بہ فی سیر الذخیرۃ حیث قال واستدل محمد لبیان قتل المرأۃ اذا اعلنت بشتم الرسول
بما روی ان عمیر بن عدی لما سمع عصماء بنت مروان تؤذی الرسول فقتلہا لیلا مدحہ صلی اللہ علیہ وسلم علی ذلک انتہی فلیحفظ
کہتا ہے مین کہتا ہون اور مفتی ممدوح کے فتوی کا یہہ مؤید ہے کہ ابن کمال باشا نے اپنی چہل حدیث مین چونتیسوین اس حدیث کے اندر یعنی یا عائشۃ لاتکونی فاحشۃ
مین جو اسطرح تصریح کی ہے اور حق یہہ ہے کہ ذمی قتل کیا جاویگا ہمارے نزدیک جبکہ آنحضرت علیہ الصلوۃ والسلام کی بدگوئی کو ظاہر کرے تصریح کی ہے اس مسئلہ کی
ذخیرہ کی کتاب السیر مین چنانچہ یون کہا ہے اور امام محمد نے واسطے بیان قتال کرنے عورت کے جبکہ وہ رسول علیہ الصلوۃ والسلام کی بدگوئی کا اعلان کرے استدلال
کیا ہے اس روایت سے کہ عمیر بن عدی نے جب کہ سنا عصما بنت مروان سے کہ رسول علیہ الصلوۃ والسلام کو ایذا دیتی ہے تو اوسکو قتل کر ڈالا رات مین تو رسول
علیہ الصلوۃ والسلام نے اوسکے قاتل کی مدح کی انتہی ما فی الذخیرۃ تو اسکو یاد رکھنا چاہیئے ھم خلاصہ یہہ ہوا کہ ذمی مقتول نہوگا حضرت کی بدگوئی سے مگر جبکہ اسکو
بدگوئی کی عادت ہوگئی ہو کما فی المعروضات یا وہ اعلان کرتا ہو کما فی الذخیرۃ تو عدم قتل کی روایت عدم اعتیاد یا عدم اعلان پر محمول ہے تو اب دونون قولون

مین تعارض باقی نرہا واللہ تعالی اعلم ویؤخذ من مال بالغ تغلبی وتغلبیۃ لا من طفلہم الا الخراج ضعف زکوتنا مما تجب فیہ الزکوۃ
المعہودۃ بیننا لان الصلح وقع کذلک اور لیا جائیگا بالغ تغلبی اور تغلبیہ کے مال سے نہ انکے اطفال سے سوائے خراج کے اہل اسلام کی زکوۃ کا دونا لیا
جائیگا باحکام متعلقہ زکوۃ اوس مال سے جسمین زکوۃ مقرری بین المسلمین واجب ہوتی ہے ہو اسواسطے کہ صلح اوس قوم سے اسیطرح پر واقع ہوئی تھی ھم تغلبی بکسر لام
منسوب ہے تغلب بن وائل بن ربیعہ کے طرف وہ عرب کی ایک قوم ہے جو جاہلیت مین نصرانی ہوگئی تہی اور روم کے متصل سکونت اختیار کی تہی جب زمانہ اسلام کا
آیا تو عمر فاروق رضی اللہ تعالی عنہ نے اون سے جزیہ طلب کیا انہون نے جزیہ دینے کا انکار کیا عار سمجھکر اور بولے کہ ہم لوگ بھی عرب ہین ہم سے
بھی زکوۃ لیجئے جیسے اور عرب سے زکوۃ لیتے ہو فاروق اعظم نے فرمایا کہ مشرک سے ہم زکوۃ نہین لیتے تو بعضے لوگ اوس قوم کے روم کو بھاگ گئے

له ای عادت ہو اور ذمی کے دالی ۱۲
عه صواب یہہ ہے کہ ترجمہ یون کیا جائے کہ تغلبی بفتح لام ولام مکسور بھی آیا ہے ... تغلب بکسر لام کیطرف منسوب ہے ... نجون ۱۲

حکم ملک الله تعالیٰ وصرف منفعتها علی من احبّ ولو غنیًّا فیلزم فلا یجوز له ابطاله ولا یورث عنه وعلیه الفتوی ابن کمال وابن الشحنة
اور صاحبین کے نزدیک وقف عبارت ہے عین کے حبس کرنے سے اللہ تعالیٰ کی ملک کے حکم پر اور اوسکی منفعت کے صرف کرنے سے جسپر چاہے اگرچہ موقوف علیہ غنی ہو پس جب واقف کی
ملک سے خارج ہوا تو وقف لازم ہوگیا تو واقف کو اوسکا باطل کردینا جائز نہیں اور اوسکا وارث اوسکو وراثت میں نپاویگا اور صاحبین ہی کے قول پر فتوی ہے
کذا صرح ابن کمال وابن الشحنة وسببه ارادة محبوب النفس فی الدنیا ببر الاحباب وفی الآخرة بالثواب اور سبب وقف کا ارادہ کرنا ہے محبوب ملی اور پسندیدہ
جانی کا دنیا میں دوستون کے اندر اور آخرت میں ثواب حاصل کرنے سے یعنی بالنیة من اهلها لانه مباح بدلیل صحته من الکافر یعنی حصول ثواب وقف
اوس شخص کی نیت سے ہوتا ہے جو اہل ہے نیت کا یعنی مسلمان عاقل بالغ ہو اسواسطے کہ وقف کرنا مباح ہے بدلیل صحیح ہونے وقف کے کافر سے یعنی جب کافر کا وقف صحیح ہوا گرچہ وقف فی نفسہ
عبادت نہیں تو ثواب نیت سے ہوگا نہ اصل وقف سے وقد یکون واجبًا بالنذر فیتصدق بها او بثمنها ولو وقفها علی من لا یجوز له الزکوٰة جاز فی
الحکم ویبقی نذره وبهذا عرفت صفته اور وقف کرنا کبھی واجب ہوتا ہے نذر کرنے سے تو چیز موقوف کو تصدق کرے یا اوسکی قیمت کو اور اگر اوسکو وقف کیا اوسپر
جسکو زکوٰۃ دینا جائز نہیں تو حکم میں وقف جائز ہوگا اور نذر باقی رہیگی اور اس تقریر سے صفت وقف کی معلوم ہوگئی م صفت وقف کی یہ ہے کہ وہ مباح اور قربت
اور فرض ہوتا ہے مباح وہ وقف ہے جو بلا قصد قربت ہو لہذا ذمی سے وقف صحیح ہے اور اوسکو کچھ ثواب نہیں اور وقف قربت بقصد عبادت ہوتا ہے مسلم سے اور وقف
فرض منذور ہے چنانچہ یون کہا کہ اگر میرا ولد آوے تو مجھپر اس گھر کا وقف کرنا مسافرون پر لازم ہے پھر اگر نذر کرنیوالا اپنے اصول اور فروع پر وقف کریگا تو وقف
جائز ہوگا لیکن نذر ادا نہوگی کذا فی البحر اور یہ جو شارح نے کہا کہ اوسکو تصدق کرے یا اوسکی قیمت کو تو مسئلہ نذر بالوقف کو اوس مسئلہ کے ساتھ مخلوط کردیا جب
صیغہ وقف کا نذر ہو حالانکہ دونون کا حکم مختلف ہے نذر بالوقف کا حکم تو ابھی معلوم ہوچکا اور صیغہ وقف کے نذر ہونیکا بحر الرائق میں یہ حکم ہے کہ اگر بحکم عرف
یا قائل کے پوچھنے سے وقف ثابت ہو تو وہ وقف ہے اور اگر وہ کہے کہ مینے صدقہ کا ارادہ کیا تو وہ نذر ہے اوسکو تصدق کرے یا اوسکی قیمت کو اور اگر کچھ نیت
نہو تو وہ میراث ہے کذا فی الطحطاوی ملخصا وحکمه مرّ فی تعریفه اور حکم وقف کا گذر گیا اوسکی تعریف میں م حکم یعنی اثر مرتب جو تعریف میں مذکور ہوا سو
تصدق ہے منفعت کا ومحلّه المال المتقوّم اور وقف کا محل مال متقوم ہے جو قابل وقف ہو طحطاوی نے لکھا مال سے وہ مال مراد ہے جو واقف کا مملوک ہو وقف کرنیکے
وقت تو اگر زمین کو غصب کرکے وقف کیا پھر اوسکو خرید لیا مالک سے تو صحیح نہیں ورکنه الالفاظ الخاصة کارضی هذه صدقة موقوفة مؤبدة علی
المساکین ونحوه من الالفاظ کموقوفة لله او علی وجه الخیر او البر واکتفی ابو یوسف بلفظ موقوفة فقط قال الشهید ونحن نفتی به للعرف
اور رکن وقف کا الفاظ مخصوصہ ہیں چنانچہ یون کہنا کہ میری یہ زمین صدقہ موقوفہ دائمی ہے مساکین پر اور مانند ان الفاظ کے چنانچہ یون کہنا کہ یہ زمین
خدا کیواسطے موقوف ہے یا علی وجہ الخیر یا علی وجہ البر موقوف ہے اور ابو یوسف نے فقط بلفظ موقوف اکتفا کی ہے یعنی اگر اسیقدر کہے کہ یہ زمین یا یہ باغ موقوف
ہے بلا ذکر محتاجین اور بلا قید دوام تو کافی ہے صدر شہید نے کہا کہ ہم اسی قول کا فتوی دیتے ہیں بسبب عرف کے م الفاظ کو رکن اسواسطے کہا کہ اگر وقف
مع الشرائط لکھے بلا تلفظ تو وقف صحیح نہیں بالاتفاق کذا فی القهستانی اور شرح ملتقی میں ہے کہ طرفین کے نزدیک وقف صحیح نہیں جب تک اوسکو اپنے ہاتھ سے
لکھے اور شاہدون کو اوسکے مضمون پر گواہ نکرے اور انہی مشائخ بلخ نے ابو یوسف کے قول پر فتوی دیا ہے کہ مجرد لفظ وقف بلا ذکر دوام اور جہت مصرف کافی ہے اور اکثر
علمائے محمد کے قول پر فتوی دیا اشتراط التسلیم میں کذا فی الطحطاوی وشرطه شرط سائر التبرعات کحریة وتکلیف اور شرط وقف کی وہ ہے جو باقی تبرعات
کی شرط ہے چنانچہ آزادی اور تکلیف تو غلام اور صغیر اور مجنون کا وقف صحیح نہیں وان یکون قربة فی ذاته اور شرط وقف یہ ہے کہ فی ذاتہ قربت ہو م تو مسلم یا
ذمی کا وقف نصاری یا یہود کے معبد اور فقراء اہل حرب پر صحیح نہیں اور غنی پر وقف کرنا قربت ہے اسواسطے کہ ذخیرہ میں ہے کہ تصدق علی الغنی میں ایکطرح کی قربت
ہے کمتر قربت فقیر سے معلومًا منجزًا لا معلقًا الا بکائن شرط وقف کی یہ ہے کہ معلوم ہو نہ مجہول منجز ہو نہ معلق کسی شرط پر مگر معلق بشرط موجود جائز ہے م تو
اگر اپنی کچھ زمین وقف کی بلا تعیین تو صحیح نہیں یا یون کہا کہ یہ زمین فقرا یا میری قرابت والون پر وقف ہے تو باطل ہے بسبب شک کے کذا فی العالمگیریہ اور
اسیطرح وقف زمین باستثناء اشجار صحیح نہیں بسبب عدم تعیین وقف اور اگر بولا کہ اگر میرا بیٹا مر تو میرا گھر وقف ہے مساکین پر تو صحیح نہیں بسبب تعلیق کے اور اگر

مستثنی دا یہ او بالموت اذا علق بہ ای بموتہ کاذا مت فقد وقفت داری علی کذا فالصحیح انہ کوصیۃ تلزم من الثلث بالموت لا قبلہ ولو لوارثہ
وان ردوہ لکنہ یقسم کالثلثین بالملک زائل ہوتی ہو واقف کی موت سے جبکہ وہ اپنی موت پر وقف کو معلق کرے اسطرح کہ جب مین مرجاؤن تو اپنا گھر کو فلانے پر وقف کیا تو
صحیح یہ ہو کہ وقف وصیت کی مانند لازم ہوتا ہو ثلث مال سے بسبب موت کے نہ قبل اسکے اگرچہ واقف نے اپنے وارث کیواسطے وقف کیا ہو مگر اوسکو وارثون نے اوسکو جائز نہ کہا ہو لیکن ثلث
تقسیم ہوگا وارثون پر دو ثلث کی مانند نظیر یہ ہو کہ ایک عورت نے گھر کو اپنے مرض الموت مین اپنی بیٹیون پر وقف کیا اور انکے بعد اونکی اولاد پر اور انکی اولاد کی اولاد پر جبتک کہ
نسل باقی رہو بعد اوسکے محتاجون کیواسطے پہر وہ عورت مرگئی اور دو بیٹیان اور ایک بہن وارث چھوڑ گئی اور بہن اوسکو وقف کرنے پر راضی نہین اور میت کا کچھ مال نہین سوا
اوس گھر کے تو وقف جائز ہوگا ایک ثلث مین اور دو ثلث مین تو دو ثلث وارثون مین بقدر اونکے سہام کے تقسیم ہونگے اور ایک ثلث وقف رہیگا تو اوسکا جو کرایہ وغیرہ
ہوگا وارثون پر تقسیم ہوا کریگا بقدر اونکے حصون کے جبتک وارث زندہ رہینگے یعنی بیٹیون پر پہر اونکی اولاد پہر اولاد کی اولاد پر واقفہ کی شرط کی مانند اور وارثون کا
اوسمین حق نہین یعنی اوسکی بہن کا یا اوسکی اولاد کا انتہی بزازیہ کی عبارت یہ ہو قال ارضی ہذہ موقوفۃ علی ابنی فلان فان مات فعلی ولدہ وولد ولدہ ونسلی ولم تجز الورثۃ فہی
ارث بین کل الورثۃ ما دام الابن الموقوف علیہ حیا فان مات صار کلہا للنسل انتہی یعنی ایک شخص نے کہا کہ میری یہ زمین وقف ہو میرے فلانے بیٹے پر پہر جب وہ مرجاوے تو اوسکے
ولد پر اور میری نسل پر اور وارثون نے اوسکو جائز نہ کہا تو وہ ارث ہو سب وارثون مین جبتک کہ ابن موقوف علیہ زندہ رہیگا پہر جب کہ وہ مرگیا تو تمام زمین نسل کیواسطے
ہے انتہی الترجمہ صاحب بحر الرائق نے کہا تہا کہ عبارت بزازیہ کی صحیح نہین اسواسطے کہ ظہیریہ سے مذکور ہوچکا کہ دو ثلث ملک ہین اور ایک ثلث وقف ہو اور اوسکا محصول وارثون
پر تقسیم ہوگا جبتک کہ وارث موقوف علیہ زندہ رہیگا شارح نے اس اعتراض کا جواب قول آیندہ مین دیا فیقول البزازیۃ انہ ارث ای حکما فلا خلل فی عبارتہ
فاعتبروا الوارث بالنظر للغلۃ الوصیۃ وان ردوا بالنظر للغیر ان لو تنفذ لوارثہ لانہا لم تتمحض لہ بل للغیر بعدہ فافہم تو بزازیہ کا یہ قول کہ
ثلث وقف کا ارث ہو یعنی محصول ہو وارث تک پہنچتا باوجود وقف ہونیکے تاحیات موقوف علیہ تا میراث کے منقسم ہوگا تو اب کچھ خلل نہ رہا بزازیہ کی عبارت مین تو فقہانے وارث
کا اعتبار کیا بنظر محصول وقف کے اور وصیت کا اعتبار کیا اگرچہ وارثون نے اوسکو جائز نہ کہا بنظر غیر کے کہ وصیت جاری نہو وارث کیواسطے اسواسطے کہ وصیت یہان
محض وارث کیواسطے نہین ہوئی جو جائز نہو بلکہ غیر وارث کیواسطے بہی ہوئی ہو بعد وارث کے تو سمجہ لے یعنی چونکہ وصیت فقط وارث کیواسطے خالص نہتی لہذا اوسمین دونون
اعتبار کی رعایت کی وارث کا اعتبار بنظر محصول کے کیا اور غیر وارث کا اعتبار بنظر وصیت کے کیا تا وصیت لازم ہوجاوے طحطاوی نے کہا شارح کا رد ظاہر نہین اسواسطے کہ
عبارت بزازیہ مین صریح ہو کہ تمام زمین ارث ہو جبتک ابن موقوف علیہ زندہ ہو اور اوسکی موت کے بعد بالکل نسل کیواسطے ہوجاویگی اور شارح کا جواب حیات ابن تک ہوسکتا ہو لیکن بنظر
نسل نہین ہوسکتا اسلیئے کہ نسل کیواسطے ثلث ہو نہ سب زمین انتہی اوبقولہ وقفتہا فی صحتی او بعد وفاتی مؤبدا فانہ جائز عندہم لکن عند الامام مادام حیا
ہو نذر بالتصدق بالغلۃ فعلیہ الوفاء ولہ الرجوع ولو لم یرجع حتی مات جاز من الثلث یا ملک زائل ہوتی ہو یون کہنے سے کہ مین نے اوسکو وقف کیا اپنی
زندگی مین اور بعد وفات اپنی کے ہمیشہ کو تو یہ جائز ہو امام اور صاحبین کے نزدیک لیکن امام کے نزدیک جبتک وہ زندہ ہو تو وہ تصدق محصول کی نذر ہو تو اوسپر وفای نذر
لازم ہو اور اوسکو اوس سے رجوع کرنا بہی جائز ہو اور اگر اوسنے رجوع نکیا یہان تک کہ وہ مرگیا تو وقف جائز ہوگا ثلث مال سے ش جواز بمعنی مذکور صاحبین کے نزدیک ثابت ہی
لزوم نہین قلت فیفید ہذہ ثبوت الاحر لہ الرجوع مادام حیا غنیا او فقیرا بامر قاض او غیرہ شرنبلالیہ فیقول الدرر لو افتقر یفسخہ القاضی او غیرہ
مستحیل منظور فیہ مین کہتاہون تو ان دو امر یعنی وقف معلق بالموت اور وقف بشرط حیات و بعد حیات مین واقف کو رجوع کرنا جائز ہو جبتک کہ وہ زندہ ہو مالدار
ہو یا محتاج قاضی کے امر سے رجوع کرے یا سوا اوسکے کذا فی الشرنبلالیہ تو درر غرر کا یہ قول کہ اگر واقف محتاج ہو تو قاضی اوسکو فسخ کردے اگر وقف پر قاضی کی
سجل ہو گئی ہو منظور فیہ ہے یعنی مسلم نہین ش اسواسطے کہ فسخ قاضی کی حاجت نہین بلکہ واقف خود فسخ مین مختار ہو اور قید فقر کی بھی کچھ اعتبار نہین اور جیسا
قول مفتی بہ کے وقت کچھ تصرف نہین کرسکتا اور مفتی کو بہی فسخ کا فتوی دینا جائز نہین اسواسطے کہ بحر الرائق مین ہی کذا نہ کسی قول پر کسی ملے فتوی نہین دیا کذا
فی الشرنبلالیۃ ولا یتم الوقف حتی یقبض لم یقل للمتولی لان تسلیم کل شیء بما یلیق بہ ففی المسجد بالافراز وفی غیرہ بنصب المتولی وبتسلیمہ
ایاہ ابن کمال اور وقف تمام نہین ہوتا یہان تک کہ مقبوض ہو مصنف نے یون نہ کہا کہ متولی کا مقبوض ہو اسواسطے کہ تسلیم ہر چیز کی اوسکے لائق ہو تو مسجد مین

تسلیم سے اگرچہ تقسیم ہوتی ہی اور غیر مسجد میں متولی مقرر کرنے اور اسکو تسلیم کر دینے سے ہوتی ہی کذا صرح ابن کمال ویتفرع علیہ وقف مشاع یقسم خلافا للثانی اور وقف
تمام نہیں ہوتا یہانتک کہ جدا کر دیا جاوے تو جائز نہیں یعنی وقف کرنا مشاع قسمت پذیر کا بخلاف ابو یوسف رحمہ اللہ وقف کا جدا کر دینا قسمت کے مبنی ہی اشتراط قبض پر سو امام محمد نے قبض کو شرط
کیا ہی تو وقف مشاع یعنی غیر مقسوم کو جائز نہیں رکھا اور امام ابو یوسف نے قبض نہیں شرط کیا تو وقف مشاع جائز رکھا اور خلاف یہ محتمل القسمۃ میں اور غیر محتمل القسمۃ کا وقف
تو بالاتفاق جائز ہی سوا مسجد اور مقبرہ کے کہ انکا وقف باوجود عدم احتمال قسمت بھی تمام نہیں بالاتفاق مشائخ بلخ نے ابو یوسف کے قول کو لیا ہی اور مشائخ بخارا نے محمد کے قول کو
لیا اور خلاصہ اور بزازیہ اور درر اور کبیر الشرح مجمع اور تجنیس اور غایۃ البیان میں کہا کہ مشاع میں امام محمد کے قول پر فتوی ہو کذا فی البحر وجعل آخرہ بجہۃ قربۃ لا
تنقطع ہذا بیان شرائطہ الخاصۃ علی قول محمد لانہ کالصدقۃ وجعلہ ابو یوسف کالاعتاق اور آخر وقف کا مقرر کیا جانا اس جہت قربت کیطرف جو کبھی
منقطع نہو یعنی انجام کار وقف موبد دائمی ہو مساکین پر یہ یعنی تسلیم اور افراز اور تابید بیان ہیں وقف کی شرائط خاصہ کا محمد کے قول پر اسلئے کہ وقف انکے نزدیک مثل صدقہ ہی اور
ابو یوسف نے اسکو اعتاق کی مانند قرار دیا ہی هم ابو یوسف سے دو روایتین ہین ایک روایت یہ کہ تابید وقف مین ضروری ہو لیکن ذکر دوام شرط نہیں اور یہی قول صحیح ہی اور دوسری
روایت یہ ہو کہ دوام شرط نہیں اور امام محمد کے نزدیک تصریح تابید ضروری ہو کذا فی الہدایہ والمنح طحطاوی نے کہا مصنف کا طرز بیان مناسب نہیں اسواسطے کہ اول الامر یہ
بر خلاف لزوم وقف نہیں ہوتا اگر تصنیف ہو بیان شرائط مین محمد کے طور پر چلا حالانکہ فتوی صاحبین کے قول پر ہو لزوم وقف مین بالاتفاق واختلف الترجیح والاخذ بقول
الثانی احوط واسہل بحر وفی الدرر وصدر الشریعۃ وبہ یفتی واقرہ المصنف اور محمد اور ابو یوسف کے قول کی ترجیح مختلف ہو اور ابو یوسف کا قول لینا احوط اور
اسہل ہو وقف کی ترغیب کے واسطے اور درر اور غرر اور شرح وقایہ مین ہو کہ اسیکا فتوی ہو اور مصنف نے بھی اپنی شرح مین اسکو ثابت رکھا ہو واذا وقفہ بشہر او سنۃ بطل
اتفاقا درر وعلیہ فلو وقف علی رجل بعینہ عاد بعد موتہ لورثۃ الواقف بہ یفتی فتح قلت وجزم فی الخانیۃ بصحۃ الموقت مطلقا فتنبہ واقرہ
الشرنبلالی اور جب وقف مین مہینہ یا سال کا وقت بیان کیا تو باطل ہو بالاتفاق کذا فی الدرر اور بموجب بطلان موقت کے اگر وقف کیا ایک مرد پر معینہ تو اوسکی موت کے
بعد وقف کو وارثوں کی طرف موقوف و رد کیگا اسی پر فتوی ہو کذا فی الفتح مین کہتا ہوں اور خانیہ مین یقین کیا ہو صحت موقت کا مطلقا تو خبردار رہنا اور ثابت رکھا
اسکو شرنبلالی نے هم مسئلہ وقف علی المعین بطلان موقت پر مبنی نہیں ہو سکتا جب تک شخص معین پر وقف کرنا بالاتفاق باطل ہو حالانکہ ایسا نہیں بلکہ یہ مسئلہ اس پر مبنی
ہے کہ ابو یوسف کے نزدیک تابید ہمیشہ شرط نہیں تو موقوف علیہ کی حیات تک وقف رہیگا اور بعد اسکی میراث ہوگا اور خانیہ مین ہو کہ اگر کسی نے اپنے گھر کو ایک دن یا ایک مہینہ یا وقت معین تک
وقف کیا اور اس سے زیادہ کچھ نکہا تو جائز ہوا اور وقف ابدی ہوگا انتہی تو اوسکا قول یعنی عدم زیادت اوس تفصیل کا مشیر ہو جسکو ہلال نے بیان کیا ہو کہ اگر وقت بیان شرط کرے کہ
بعد وقت معلوم کے موقوف میری طرف رجوع کرے تو وقف باطل ہو اور اگر یہ شرط نہیں تو صحیح ہو تو خانیہ کی عبارت مین اطلاق نہیں جسکو شارح نے بیان کیا ہو مگر کہ یہ اطلاق وقت وار
رکھیں اور توفیق عبارات کی یون ممکن ہو کہ بطلان موقت کا قول مطلقا محمد کے قول پر محمول ہو کہ انکے نزدیک تابید لفظی شرط ہو اور صحت موقت مطلقا کا قول ابو یوسف
کی اوس روایت پر محمول ہو جسمین مطلقا اشتراط تابید نہیں آیا اور قول بالتفصیل ابو یوسف کے اوس قول صحیح پر محمول ہو جسمین تابید معنوی ضروری ہو واللہ اعلم کذا فی الطحطاوی
فاذا تم ولزم لا یملک ولا یملّک ولا یعار ولا یرہن فبطل شرط واقف الکتب الرہن کما مر فی التدبیر جب وقف باجتماع شرائط اور التمام سو انکے
تمام ہو تو مملوک نہیں ہوتا اور تملیک اوسمین نہیں اور نہ عاریت اور نہ رہن تو کتب کے وقف کرنیوالے کو رہن کا کرنا باطل ہو چنانچہ کتاب التدبیر مین مذکور ہو چکا ولو سکنہ
المشتری او المرتہن ثم بان انہ وقف او لصغیر لزم اجر المثل قنیۃ اور وقف مین مشتری یا مرتہن رہا پھر ظاہر ہوا کہ یہ وقف ہی یا صغیر کا مملوک ہو تو اجرت مثل
دینا ہوگی کذا فی القنیہ ولا یقسم بل یتہایؤن الا عندہما فیقسم المشاع وبہ افتی قارئ الہدایۃ وغیرہ اور قسمت کیا جاوے وقف مستحقین مین بلکہ ایک اتفاق نوبت
بنوبت اوس سے فائدہ لیں مگر صاحبین کے نزدیک تو غیر مقسوم قسمت ہو اور اسیکا فتوی دیا ہو قاری ہدایہ وغیرہ نے اذا کانت القسمۃ بین الواقف وشریکہ المالک او الواقف
لا المستحقین ان اختلفت جہۃ وقفہا قالہ قارئ الہدایۃ صاحبین کے نزدیک قسمت وقف مشاع صحیح ہو جب کہ قسمت ہو درمیان واقف اور اسکے شریک کے کہ مالک یا دوسرا واقف یا
اسکے ناظر کے نہ بطریق جہت اسکی وقف کی مختلف ہو کما صرح قاری الہدایہ هم یعنی قاضی نے جب کہ جواز وقف مشاع کا حکم کیا اور اسکی قضاء نفذ ہو کر رفع خلاف ہوا متفق علیہ ہوگی
سوا اگر بعضی شرکا طالب قسمت ہوں تو امام کے نزدیک قسمت نہوگی نوبت بنوبت استعمال کرا جاوے اور صاحبین کے نزدیک قسمت ہوگی کذا فی المنح اور اگر جہت وقف مختلف نہیں تو قسمت

احتیاج نہیں اسلیے کہ وہ دونو وقف کا منفعت مستحق ہو ولو وقف نصفه مشاعا كان له ان يقاسمه مع الواقف صدر الشريعة وابن الكمال وبعد موته لورثته ذلك فيفرز
القاضي الوقف من الملك ولهم بيعه به افتى قارئ الهداية واعتمده في المنظومة المحبية اور اگر واقف نے اوس زمین کا نصف وقف کیا جسکے کل کا وہ مالک ہو تو قاضی اسکو
تقسیم کر دیگا باوجود وقف کے کذا صرح صدر الشریعۃ وابن الکمال اور واقف کی موت کے بعد اوسکے وارثوں کو تقسیم جائز ہے تو قاضی وقف کو ملک سے جدا کر دیگا اور وارثوں کو نصف مملوک کا
بیع کرنا جائز ہوا اور اسیکا فتوی دیا قاری ہدایہ نے اور اسی پر اعتماد کیا ہے منظومہ محبیہ میں ہم انفع المسائل میں مذکور ہے کہ جمع بین الوقف والملک کے قسمت جائز ہے کہ جائز نہیں مگر شرکا کی
تراضی سے کذا فی المنح لا الموقوف عليهم فلا يقسم الوقف بين مستحقيه اجماعا درر وكافي وخلاصه وغيرها لان حقهم ليس في العين وبه جزم ابن نجيم
في فتاواه وفي فتاوى قارئ الهداية هذا هو المذهب لكن بعضهم جوز ذلك اور جو لوگ کہ موقوف علیہم ہیں اونکے قسمت ہو وقف مقسوم نہ ہوگا بین مستحقین کے باجماع امام اور صاحبین
کے کذا فی الدرر والکافی والخلاصہ وغیرہا اسواسطے کہ مستحقوں کا حق عین وقف میں نہیں بلکہ اوسکے محاصل میں ہے اور اسیکا یقین کیا ہے ابن نجیم نے اپنے فتاوی میں اور قاری ہدایہ کے
فتاوی میں ہے کہ یہی مذہب ہے اور بعضے علماء نے قسمت موقوف بین المستحقین جائز رکھی ہے ہم یہ قول غیر معتبر ہے کہ مخالف اجماع ہے کذا فی الطحطاوی ولو سكن بعضهم ولم
يجد الآخر موضعا يكفيه فليس له اجرة ولا له ان يقول انا استعمله بقدر ما استعملته لان المهاياة انما تكون بعد الخصومة قنية
اور اگر بعض مستحقین نے وقف میں سکونت کی اور دوسرے مستحق نے ایسی جگہ نہ پائی جو اوسکو کافی ہو تو اوسکو اجرت لینا مستحق ساکن سے جائز نہیں اور نہ اوسکو یہ کہنا جائز ہے
کہ مکان وقف کو میں استعمال کرونگا بقدر تونے استعمال کیا اسواسطے کہ مہایاۃ یعنی نوبت نوبت استعمال کرنا نہیں ہوتا مگر بعد خصومت کے کذا فی القنیۃ ہم طحطاوی نے کہا یہ
خصاف کی عبارت ہے شارح نے قنیہ کیطرف منسوب کی نعم لو استغله كله احدهم بالغلبة بلا اذن الآخر لزم اجر حصة شريكه ولو وقفا على سكناهما بخلاف
الملك المشترك ولو معدا للاجارة قنية ہاں اگر ایک مستحق نے تمام مکان وقف کو استعمال کیا زبردستی بلا اذن مستحق ثانی کے تو ساکن پر بقدر حصہ شریک کے اجرت
لازم ہوگی اگرچہ وہ مکان دونو کی سکونت کیواسطے وقف ہوا ہو بخلاف ملک مشترک کے کہ اوس میں شریک پر اجرت لازم نہیں اگرچہ وہ مکان کرایہ کیواسطے مہیا ہو کذا فی القنیۃ قلت
ولو بعضه ملك وبعضه وقف يأتي في الغصب میں کہتا ہوں اور اگر کچھ مکان ملک اور کچھ وقف ہو غصب میں آویگا ويزول ملكه عن المسجد والمصلى
بالفعل وبقوله جعلته مسجدا عند الثاني وشرط محمد والامام الصلوة فيه بجماعة وقيل يكفي واحد وجعله في الخانية ظاهر الرواية اور زائل
ہوتی ہے ملک واقف کی مسجد اور عیدگاہ سے اسواسطے فعل سے یعنی علیحدہ کر دینے سے یا اس قول سے کہ میں نے اس مکان کو مسجد کر دیا ابو یوسف کے نزدیک اور محمد اور امام نے اوس میں جماعت
نماز پڑھنا شرط کیا ہے اور دوسرا قول ہے کہ ایک شخص کا بھی نماز پڑھنا کافی ہے اور خانیہ میں اسی قول کو ظاہر الروایت کہا ہے ہم مسجد مخالف ہے مطلق وقف سے اسیکا نزدیک تو
امام اعظم کے نزدیک حکم حاکم اور وصیت کرنا اوسکے واسطے شرط نہیں اور ابو یوسف کے نزدیک مشاع کا مسجد کرنا جائز نہیں اور محمد کے نزدیک تسلیم متولی اسمیں شرط نہیں مسجد
کے واسطے عمارت بنانا شرط نہیں اسواسطے کہ جائز ہے کہ ایک شخص [illegible] کی زمین میں ہے ان ہے آپ جو عمارت نہیں اور اوسنے لوگوں کو جماعت سے نماز پڑھنے کی اجازت دی تو ابدا
یا دوام کا لفظ ذکر نکیا لیکن نیت دوام کی ہی وہ مرگیا تو وہ مکان مسجد ہو گیا اوسمیں میراث نہیں کذا فی الدر جسنے مسجد بنائی تو اوسکی ملک جبھی ہے جبتک مسجد کو اوسکی راہ
کے ساتھ اپنی ملک سے جدا کرے اسواسطے کہ وہ خالص اللہ تعالی کیواسطے نہیں ہوتی بغیر جدا کر دینے کے تو اگر اپنے گھر کے درمیان میں مسجد بنادی ہے اور لوگوں کو دخول اور نماز کا
اذن دیا اگر اسکی راہ بھی شرط کی ہے تو سبکے نزدیک مسجد ہو گئی ورنہ امام کے نزدیک مسجد نہیں اور صاحبین کے نزدیک مسجد ہو گئی اور راہ منجملہ حقوق مسجد ثابت ہو جاویگی بلا شرط
نماز اسواسطے شرط ہوئی کہ امام اور محمد کے نزدیک تسلیم ضرور ہوا اور مسجد میں جماعت سے تسلیم ثابت ہوتی ہے بنا بر صحیح روایت کے امام سے اور اسکے ساتھ اذان اور اقامت سے نماز جہری
بھی شرط ہے تو اگر نماز سری بلا اذان واقامت ہوگی تو امام اور محمد کے نزدیک مسجد نہ ثابت ہوگی اور اگر ایک شخص کو امام اور موذن مقرر کیا اور اوسکی تنہا نماز سے مسجد ہو گی
بالاتفاق اور متولی یا قاضی اوسکو اپ کی تسلیم سے مسجد ثابت ہوگی کذا فی العالمگیریہ ملخصا اور چونکہ وقف اور قضا میں ابو یوسف کا قول راجح ہے لہذا مصنف نے اوسکو مقدم کیا
تنویر اور درر اور ملتقی کی متابعت سے یعنی بمجرد قول مسجد ہو جاتی ہے کذا فی الطحطاوی فرع مسئلہ محلہ شارح کا اراد اهل المحلة نقض المسجد وبناءه احكم من الاول ان البانی
من اهل المحلة لهم ذلك والا لا بزازيه اہل محلہ نے چاہا مسجد کا توڑنا اور بعد اوسکو بنانا اوس سے محکم تر اول سے تو اگر دوسرا بنانے والا انہیں اہل محلہ سے ہو تو جائز ہے اور وہ نہیں تو نہیں جائز ہے کذا فی
البزازیہ واذا جعل تحته سردابا لمصالحه اي المسجد جاز كمسجد القدس ولو جعل لغيرها او جعل فوقه بيتا وجعل باب المسجد الى طريق وعزله عن ملكه لا [?]

ایک مسجد کے مؤذن کا وظیفہ کم ہوگیا اوسکا وقف کی ویرانی سے تو دوسری مسجد کے وقف کی فاضل آمدنی سے اوسکو حاکم دے سکتا ہے شیخ علامہ رحمہ نے کہا کہ تمام جہت کو اسطرح بھرا کرنا کلام مؤذن کے
مسئلہ کا مخالف ہے اسواسطے کہ مؤذن کے نزدیک اتحاد وقف اور جہت کی یہی مثال دیکھی ہے کہ دو وقف ایک مسجد پر ہوں ایک وقف اوسکی عمارت کے واسطے اور دوسرا وقف اوسکے امام اور مؤذن کے واسطے
کذا فی الطحطاوی وان اختلف احدهما بان بنى رجلان مسجدين او رجل مسجدا ومدرسة ووقف عليهما اوقافا لا يجوز له ذلك اور اگر وقف اور جہت
سے کوئی مختلف ہو اسطرح پر کہ دو شخصوں نے دو مسجدیں بنائیں یا ایک شخص نے مسجد اور مدرسہ بنایا اور دونوں پر اوقاف وقف کیے تو حاکم کو یہ جائز نہیں کہ ایک کا محصول دوسرے
پر صرف کرے ووقف العقار ببقره واكرته بفتحتين وهم عبيده الحراثون صح استحسانا تبعا للعقار اور اگر ایک شخص نے اپنی زمین کو بیلوں اور کھیتی
کرنیوالے اپنے غلاموں کے ساتھ وقف کیا تو صحیح ہے بنا بر استحسان کے زمین کی تبعیت کر کے بفتح اول وثانی جمع اکار ہے یعنی کشتکار ہم اور اسیطرح باقی آلات کشتکاری کا وقف
کرنا زمین کے ساتھ صحیح ہے کذا فی شرح الملتقی وجاز وقف القن على مصالح الرباط خلاصة ونفقته وجنايته في مال الوقف ولو قتل عمدا لا قود فيه
بل تجب قيمته ليشتري بها بدله اور جائز ہے وقف کرنا غلام کا مسافرخانہ کے مصالح کیواسطے کذا فی الخلاصہ اور اوسکا خرچ اور جنایت وقف کے مال میں ہے اور اگر وہ غلام
مقتول ہو عمدا تو اوسمیں قصاص نہیں کذا فی البزازیہ بلکہ قاتل پر اوسکی قیمت دینا واجب ہے تا عوض اوسکے دوسرا خرید کیا جاوے کما صح وقف مشاع قضي بجوازه
لانه مجتهد فيه فللحنفي المقلد ان يحكم بصحة وقف المشاع وبطلانه لاختلاف الترجيح واذا كان في المسئلة قولان مصححان
جاز الافتاء والقضاء باحدهما بحر شرح مصنف چنانچہ صحیح ہے وقف اوس مشاع کا جسکے جواز پر قاضی کا حکم ہو گیا اسواسطے کہ وقف مشاع میں مجتہدوں کا اختلاف
ہے تو قاضی حنفی مقلد کو جائز ہے کہ صحت وقف مشاع کا حکم کرے یا بسبب اختلاف ترجیح صحت اور عدم صحت کے اور جب کہ مسئلہ میں دو قول صحیح ہوں تو کسی ایک قول پر فتوی دینا
مفتی کو اور حکم کرنا قاضی کو جائز ہے کذا فی البحر شرح المصنف ہم بشرطیکہ کوئی قول مفتی بہ نہو والا مفتی بہ سے عدول کرنا جائز نہیں اور جب ایک قول پر فتوی ہو گیا قاضی
حکم کرے تو دوسرے قول پر فتوی نہ ہوگا اور نہ حکم کرے کذا فی الطحطاوی وكما صح ايضا وقف كل منقول قصدا فيه تعامل للناس كفأس وقدوم بل ودراهم
ودنانير اور جیسا کہ صحیح ہے وقف اوس مال منقول کا بھی بالقصد یا بالتبع جسمیں لوگوں کا تعامل جاری ہو گیا یعنی جس منقول کا وقف کرنا مسلمین میں رائج ہو گیا جیسے کلہاڑی
اور بسولہ بلکہ دراہم اور دنانیر ہم گھوڑے اور ہتھیار کی صحت وقف میں صاحبین میں اختلاف نہیں اسواسطے کہ اسمیں احادیث اور آثار وارد ہیں بلکہ انکے غیر میں اختلاف ہے مشہور
یہی ہے کہ محمد کے نزدیک وقف منقول کا بشرط رواج صحیح ہے اور ابو یوسف کے نزدیک صحیح نہیں اور مجتبی میں یوں منقول ہے کہ محمد جواز وقف منقول میں مطلقا اور ابو یوسف بشرط
رواج اور ظاہر نہر الفائق اسپر دلالت کرتا ہے کہ وقف منقول ان شہروں میں منحصر ہے جہاں اسکے وقف کا رواج ہوا اور مفتی ابو السعود کے نزدیک انحصار مقبول نہیں کذا فی الطحطاوی
قلت بل ورد الامر للقضاة بالحكم به كما في معروضات المفتي ابي السعود وكمكيل وموزون فيباع ويدفع ثمنه مضاربة او بضاعة فعلى هذا لو وقف
كرا على شرط ان يقرضه لمن لا بذر له ليزرعه لنفسه فاذا ادرك اخذ مقداره ثم اقرضه لغيره وهكذا جاز خلاصة میں کہتا ہوں بلکہ سلطان کا حکم قاضیوں کو
صحت وقف دراہم اور دنانیر کے حکم کرنیکا وارد ہوا ہے جیسا کہ مفتی ابو السعود کی معروضات میں ہے اور جیسے کہ کیلی اور وزنی کا وقف کرنا تو کیلی اور موزون چیز بیچی جاویگی اور اوسکی
قیمت بطور مضاربت یا بضاعت کسیکو دیجاویگی تو موجب صحت وقف منقول کے اگر کسی نے گیہوں کا ایک کر وقف کیا اس شرط پر کہ متولی اوسکو قرض دے اوس مزارع کو جسکے پاس بیج
نہیں تا کہ وہ بووے اپنے واسطے پھر جب اناج پختہ ہو تو قرضہ اوس سے لیلے پھر وہ اناج دوسرے محتاج مزارع کو قرض دے اور اسیطرح ہمیشہ قرض دیا کرے اور اوسکی دینا ایسا کرے تو یہ
جائز ہے کذا فی الخلاصہ وفيها وقف بقرة على ان ما خرج من لبنها وسمنها للفقراء ان اعتاد ذلك رجوت ان يجوز اور خلاصہ میں ہے کہ ایک شخص نے گائے
وقف کی اس شرط پر کہ جو اسکا دودھ اور گھی نکلے وہ فقیروں کو دیجاوے تو اگر وہاں کے لوگ ایسے وقف کرنے کے عادی ہوں تو اسکے جواز کی امید کرتا ہوں وقدر وجنازة وثيابها
ومصحف وكتب لان التعامل يترك به القياس لحديث ما رآه المسلمون حسنا فهو عند الله حسن بخلاف ما لا تعامل فيه كثياب ومتاع وهذا قول محمد وعليه الفتوى
اختيار اور صحیح ہے وقف کرنا دیگ اور جنازہ اور اسکے کپڑوں کا اور مصحف اور کتابوں کا اسواسطے کہ تعامل یعنی رواج مسلمین سے قیاس متروک ہو جاتا ہے بدلیل اس حدیث کے کہ مسلمان جسکو
اچھا جانیں وہ خدا کے نزدیک بھی اچھا ہے بخلاف اوس منقول کے وقف کے جسکا رواج نہیں چنانچہ کپڑوں اور اسباب کا وقف کرنا کہ وہ جائز نہیں یہ قول ہے محمد کا اور اسی پر فتوی ہے کذا فی
الاختيار شرح المختار ہم جنازہ بالکسر عبارت ہے نعش سے یعنی جسپر میت کو رکھکر دفن کیواسطے لیجاویں اور ثیاب جنازہ وہ ہیں جو نعش پر ڈالی جاویں علامہ نے کہا کہ وقف کتب کا

عمارت شرط کی بعد بچے گا تو سب آمدنی فقرا کا حق ہے کیونکہ اسکو تو ناظر کو لازم ہے کہ کچھ چھوڑ رکھے بقدر عمارت کے ہر سال اگرچہ فی الحال حاجت نہو کہ شاید کوئی حادثہ پیش آوے اور محصول نہو بخلاف اسکے جب کہ واقف نے تقدیم عمارت نہ شرط کی ہو تو ہر سال اوٹھا رکھنا لازم نہیں تو شرط اور عدم شرط کے فرق کو یاد رکھنا چاہئیے وفی الوهبانية لو زاد المتولي دانقا على أجر المثل ضمن الكل لوقوع الإجارة له اور وہبانیہ میں ہے کہ اگر متولی نے اجرۃ مثل پر ایک دانگ بھی زیادہ کی تو جمیع اجرت کا وہ ضامن ہوگا اسوجہ سے کہ بسبب واقع ہونے اجارہ کے متولی کیواسطے م صورت اسکی یہہ ہے کہ متولی نے ایک شخص کو مسجد میں ایک درم اور ایک دانگ پر مزدوری کو لگایا اور اجرت مثل ایک درم ہے تو متولی کو تمام اجرت اپنے مال سے دینا ہوگا کذا فی شرح الوهبانیة من الضمان اور دانگ ششم حصہ ہے درم کا وفی شرح الملتقی لا عند قوله ویدخل فی وقف المصالح قیم امام خطیب والمؤذن یعبر الشعائر التي تقدم شرطا أم لم يشترط بعد العمارة هي إمام وخطيب ومدرس ووقاد وفراش ومؤذن وناظر وثمن زيت وقناديل وحصر وماء وضوء وكلفة نقله للميضأة فليس مباشر وشاهد وشاد وجاب وخازن كتب من الشعائر فتقديمهم في فرز الحساب ليس بشرعي ويقع الاشتباه في بواب ومزملاتي قاله في البحر قلت ولا تردد في تقديم بواب ومزملاتي وخادم مطهرة انتهى اور وہبانیہ کی شرح شرنبلالی میں اسکو اس قول کے پاس ذکر کیا مصالح وقف میں ناظر اور امام اور خطیب اور موذن داخل ہیں کہ جو شعائر کہ مقدم ہیں واقف نے شرط کیا ہو یا نہ شرط کیا ہو بعد عمارت کے وہ امام اور خطیب اور مدرس اور چراغچی اور فراش اور موذن اور ناظر اور تیل اور قندیل اور چٹائیوں اور وضو کے پانی کی قیمت اور پانی لے آنیکی مزدوری وضو کے برتن میں تو مباشر اور شاہد اور مسجد کا خبرگیر اور محصول کا تحصیلدار اور کتابوں کا خزانچی شعائر وقف میں نہیں ہیں تو انکی تقدیم دفتر حساب میں امر شرعی نہیں بحر الرائق میں کہا کہ دربان اور مزملاتی میں اشتباہ واقع ہوتا ہے کہ یہہ بھی مقدم ہیں یا نہیں میں کہتا ہوں کچھ تردد نہیں دربان اور مزملاتی اور خادم مطہرہ کی تقدیم میں انتہی کلام شرنبلالی م مزملاتی منسوب ہے مزملہ کیطرف مزملہ بروزن معظمہ وہ برتن ہے جس میں پانی سرد ہوا اور مراد یہاں وہ شخص ہے جو اہل مسجد کے پانی پینے کے برتن پانی سے بھرے اور شاد وہ شخص جو خبرگیر مسجد ہو یعنی جو ملازم مسجد رہے پاک صاف رکھنے کیواسطے اور خادم مطہرہ وہ ہے جو اسکو پاک صاف رکھے اور وہ مراد نہیں جو مطہرہ میں پانی بھرے کہ وہ پہلے مذکور ہو چکا کذا فی الطحطاوی قلت إنما يكون المدرس من الشعائر لو مدرس المدرسة كما مر أما مدرس الجامع فلا لأنه لا يتعطل لغيبته بخلاف المدرسة حيث تقفل أصلا شارح کہتا ہے میں کہتا ہوں کہ مدرس اوسوقت شعائر میں داخل ہوگا اگر مدرسہ کا مدرس ہو چنانچہ مذکور ہو چکا اور جامع مسجد کا مدرس تو شعائر میں داخل نہیں اسواسطے کہ اوسکی غیبت سے تعطل نہیں ہوتا بخلاف مدرس مدرسے کے کہ وہ اوسکی نہونے سے بالکل معطل اور مقفل ہوجاتا ہے م تنبیہ یہ ہے کہ مدرس مدرسہ اوسوقت شعائر میں ہوگا جب ملازم تدریس رہے وقت کی شرط کی تائید اور ہمارے زمانے کے مدرس تو ایسے نہیں ہیں انتہی اور مدرس بصورت ملازمت تدریس مستحق ہوگا مشروط کا خواہ طالبین مشروطین کو تعلیم کرے یا اور طالبین کو وهل يأخذ أيام البطالة كعيد ورمضان لم أره وينبغي إلحاقه ببطالة القاضي واختلفوا فيها والأصح أنه يأخذ لأنها للاستراحة أشباه من قاعدة العادة محكمة وسيجيء ما لو غاب اور کیا مدرس ایام تعطیل جیسے عید اور رمضان میں مشروط لیگا یا نہیں میں نے اسکو مصرح نہیں دیکھا اور لائق ہے الحاق تعطیل مدرس کا قاضی کے تعطل سے اور علما اوسکے لینے میں مختلف ہیں اور قول اصح یہہ ہے کہ قاضی اوسکو لے اسواسطے کہ تعطل کے استراحت کیواسطے ہیں چنانچہ اشباہ میں ہے اسی قاعدہ کے تحت میں العادة محكمة اور آگے آویگا وہ مسئلہ کہ اگر مدرس غائب رہا تو اسکو یاد رکھنا چاہئیے م طحطاوی نے کہا کہ علامہ میری زادہ الحاق کو قنیہ کی اس عبارت سے موید کیا کہ اگر واقف نے ہر روز کی تدریس کچھ معین کیا ہو مدرس نے جمعہ اور منگل کو تعطیل کی تو اوسکو روزینہ حلال نہیں اور اگر ہر روز کیواسطے کچھ مبلغ مقرر نہیں کیا تو لینا حلال ہے اگرچہ اون دونوں دنوں میں درس نکرے بسبب عرف کے بخلاف غیر جمعہ اور منگل کی تعطیل کے کہ اوسکی اجرت لینا حلال نہیں مطلقا خواہ ہر روز کی اجرت معین کی ہو یا نکی ہو ولو كان الموقوف دارا فعمارته على من له السكنى ولو متعددا من ماله لا من الغلة إذ الغرم بالغنم درر اور اگر موقوف گھر ہو تو اوسکی مرمت اوس شخص پر ہے جسکی سکونت کیواسطے وہ موقوف ہوا اگرچہ ساکن متعدد ہوں یعنی اپنے مال سے مرمت کریگا گھر کے کرایہ سے نہیں اسواسطے کہ نقصان عوض منفعت کے ہے کذا فی الدرر ولم يزد في الأصح يعني إنما تجب العمارة عليه بقدر الصفة التي وقفها الواقف اور ساکن گھر کی مرمت زیادہ نکرے قول اصح میں یعنی اوسپر عمارت بقدر اوسی صفت کے واجب ہے جس صفت پر واقف نے اسکو وقف کیا ولو أبى من له السكنى أو عجز لفقره عمر الحاكم أي آجرها الحاكم منه أو من غيره وعمرها بأجرتها كعمارة الواقف ولم يزد في الأصح إلا برضا من له السكنى زيلعي ولا يجبر الآبي على العمارة ولا تصح إجارة من له السكنى بل المتولي أو القاضي اور جسکو واسطے سکونت وقف ہو اگر عمارت بنانا نہ قبول کرے یا اپنی محتاجی سے عاجز ہو تو حاکم اوسکی تعمیر کرے یعنی حاکم اوس گھر کو اوسی

سکی قیمت بالشرط والشرط دخیل فی الاول لا الثانیۃ یا شرط کیا وقف کی بیع کا جائز ہوا اور خرید کر کے اسکی قیمت سے دوسری زمین تو پھر بیع کر کے جیسا تو دوسری زمین بھی پہلی
مانند ہوگی اسکی شرطیں اور قیمت قرار دے سابقہ گو نہ ذکر کیا ہے پھر دوسری زمین کو تیسری زمین سے بدلے امام طحطاوی کہتے ہیں استبدال کا حکم ثابت ہوا تب جیسا کہ ملک اور تیسری بھی زمین میں کی
نہیں۔ دوسری میں واما الاستبدال ولو للمساکین بدون الشرط فلا یملکہ الا القاضی درر وشرط فی البحر خروجہ عن الانتفاع بالکلیۃ وکون البدل
عقارا والمستبدل قاضی الجنۃ المفسر بذی العلم والعمل اور بدون شرط زمین وقف کا بدلنا اگرچہ استبدال بعوض مساکین کے واسطے ہو تو بھی اسکا اختیار نہیں
سوا قاضی کے کذا فی الدرر اور بحرالرائق میں بیان استبدال قاضی کے واسطے شرط کیا ہے کہ بالکل جاتا رہے وقف کا انتفاع بالکل اور بدلا عوض کا زمین ہو اور بدلنے والا قاضی جنت یعنی قاضی جو صاحب علم و
عمل ہو۔ شارح نے بحرالرائق کی پانچ شرطوں میں سے دو شرطوں کو ذکر کیا یعنی اتنی آمدنی نہ باقی رہنا جس سے وقف کی مرمت ہو سکے اور بیع میں غبن فاحش نہ ہو اور قاضی عالم با عمل کی قید سے
کیا ہے جیسا اوس حدیث کے جو حاکم نے بریدہ سے روایت کی کہ دو قاضی نار میں ہیں اور ایک قاضی جنت میں جس قاضی نے حق کو دریافت کیا پھر اوسی پر حکم کیا سو وہ جنت میں ہے
اور جس قاضی نے حق کو دریافت کیا پھر ظلم کیا دانستہ یا حکم کیا بغیر علم کے تو وہ دونوں نار میں ہیں کذا فی الطحطاوی وفی النہر ان المستبدل قاضی الجنۃ فالنفس بہ مطمئنۃ
فلا یخشی ضیاعہ ولو بالدراہم والدنانیر کذا البحر طاعۃ وہی احدی المسائل السبع التی یخالف فیہا شرط الواقف کما بسطہ فی الاشباہ اور
سوا اون سات کے اگر وقف کا بدلنا ہو الا قاضی جنت یہ قرار دیا ... اوسکو ضائع ہو جانیکا خوف نہیں اگرچہ استبدال دراہم اور دنانیر سے ہو ... استبدال کا قاضی جائز ہے
اگرچہ بعد اوس کے استبدال کی شرط کی ہو اور یہ ایک مسئلہ ہے اون سات مسئلوں سے جن میں شرط وقف کی مخالفت کیجاتی ہے چنانچہ اوسکو اشباہ میں شرح بیان کیا ہے ہم اشباہ
میں کہا کہ شرط وقف کی نص شارع کی برابر ہے واجب العمل ہے لیکن چند مسائل میں ۱ شرط کی واقف نے کہ متولی معزول نہوگی تو قاضی نااہل کے معزول کر سکتا ہے قاضی کو خیار ہے ۲
شرط کی کہ وقف کو ایک سال سے زیادہ اجارہ نہ دے حالانکہ لوگ ایک سال کے اجارہ میں رغبت نہیں کرتے یا زیادہ کی اجارہ میں فقیروں کا نفع ہے تو قاضی کو مخالفت جائز ہے اگر کو ۳
واقف نے شرط کی کہ میری قبر پر قرآن پڑھا جاوے تو تعیین باطل ہے امام کے قول پر امام طحاوی کہ قبر پر قرآن پڑھنا مکروہ ہے اور مختار محمد کا قول ہے عدم کراہت کا تو تعیین
لازم ہوگی ۴ شرط کی کہ فاضل آمدنی فلانی مسجد کے سائلوں پر تصدق ہو تو قیم یعنی متولی کو غیر مسجد مذکور کے سائلوں کو اور فقیر غیر سائل کو دینا جائز ہے ۵ شرط کی کہ
مستحقین کو آمدنی سے روٹی اور گوشت ہر روز دیا جاوے تو متولی کو نقد دینا جائز ہے اور دوسری روایت میں ہے کہ فقیروں کو طلب میں قیمت لینا جائز ہے ۶ قاضی کو جائز
ہے کہ امام کے مشروط کو زیادہ کر دے اگر امام کو مقدر کفایت نہ ملتا ہو بشرطیکہ امام عالم متقی ہو ۷ واقف نے عدم استبدال کی شرط کی تو قاضی کو استبدال جائز ہے اگر بہتر ہو
اوسکے حق میں انتہی ملخصا وزاد ابن المصنف فی زواہرہ ثامنۃ وہی اذا نص الواقف ان لا یکون للحاکم وغیرہ من مشارفۃ ... کالوصی جاز الا لنفع الوقف
اور ابن مصنف نے اپنی حاشیہ اشباہ مسمی بزواہر میں آٹھواں مسئلہ زیادہ کیا وہ یہ ہے کہ جب تصریح کی واقف نے کہ کوئی شخص ناظر کا شریک نہو اس وقف میں اور حاکم نے
اوسکو ساتھ شریک کرنے میں اوسکی مصلحت دیکھی تو جائز ہے جیسے وصی کے ساتھ دوسرے کو شریک کرنا جائز ہے اور اسکی نسبت انفع الوسائل کے مؤلف کی تحقیق شرف الغنم اول و
سکون ثانی دو ہم جسکو حفاظت کا امر کسی اور کام کا اور مشارف بھی بمعنی شرف ہے اور مسائل ثمانیہ پر نوان مسئلہ یہ زیادہ کیا کیا کہ جب واقف نے شرط کی کہ مستعدد
زیادہ اجرت پر اجارہ نہ دیا جائے اور حالانکہ اجرت مثل اوس سے زیادہ ہے پس اجارہ واقف نے تنا کہ جائز نہیں یعنی بدون اجرت مثل کے اب دینا جائز نہیں اگرچہ واقف
نے یہ شرط کی ہو کذا فی الطحطاوی وفیہا لا یجوز استبدال العامر الا فی اربع اور اشباہ میں ہے کہ آباد وقف کا بدلنا جائز نہیں مگر چار صورتوں میں ہم اشباہ میں جابدن تحریر
یوں مذکور ہیں ۱ واقف نے اگر استبدال کی شرط کی ہو ۲ غاصب نے اوسکو غصب کیا اور اوسپر پانی جاری کیا کہ زمین دریا بن گئی کہ لائق زراعت نہ رہی تو متولی اوس سے ضمان لیکر دوسری
زمین اوسکے عوض خرید کرے ۳ غاصب نے زمین وقف غصب کی اور گواہ نہیں ہیں تو غاصب سے قیمت لیکر دوسری زمین خرید کرکے پہلی شرط کے موافق وقف کریں ۴ اگر کوئی
عمدہ زمین کثیر المحصول وقف کے عوض دیتا ہو تو امام ابو یوسف کے مفتی بہ قول پر بدلنا جائز ہے قلت لکن فی معروضات المفتی ابی السعود انہ فی سنۃ احدی
وخمسین وتسعمائۃ ورد الامر السلطانی بمنع استبدالہ وامر ان یصیر باذن السلطان تبعا لترجیح صدر الشریعۃ انتہی فلیحفظ میں کہتا ہوں
لیکن مفتی ابو سعود کی معروضات میں یہ ہے کہ ۹۵۱ نو سو اکاون سال میں امر شریف سلطان روم کا منع استبدال وقف میں وارد ہوا اور حکم ہو گیا کہ استبدال باذن
سلطان ہو اگر یہ منع باتباع ترجیح صدر الشریعۃ ہی تھی تو اسکو یاد رکھنا چاہیے ہم یہ شارح نے اشباہ کے جواز استبدال پر استدراک کیا صدر الشریعۃ نے منع ذکر کیا ہے

الاستصلاح بيده او اذا الموقوف غصبه الا بالاقل اشباه اور وقف اجارہ دیا جائے اجرت مثل پر یا اوس سے کمتر اجارہ دینا درست نہیں اگرچہ مستحق ہی مستاجر ہو کذا ذکرہ
قارى الهداية مگر اجرت مثل سے اگر تھوڑا سا کم ہو تو جائز ہے یا جب کہ اوس میں کوئی خواہش نہ کرتا ہو الا بالاقل کذا فی الاشباہ فلو رخص اجره بعد العقد لا يفسخ العقد
للزوم الضرر اور اگر وقف کا کرایہ ارزان ہو جائے بعد عقد کے تو عقد منفسخ نہ ہوگا بالاتفاق کیونکہ ضرر وقف کے سبب سے قبضہ کے ولو زاد اجره على اجر مثله قبل العقد ثانيا به على
الاصح اور اگر اجرت وقف کی گران ہو جائے اوسکی اجرت مثل سے تو بعضوں نے کہا اجارہ کو دوبارہ منعقد کریں لیکن اصح فی الاشباہ لو زاد اجر مثله فی نفسه بلا زيادة
احد فللمتولى فسخها به يفتى وما لم يفسخ فله المسمى اشباہ میں ہے اگر اوسکا اجر مثل فی نفسہ زیادہ ہوگیا بدون زیادہ کرنے کسی شخص کے تو متولی کو اوسکا فسخ کر دینا
جائز ہے اسی پر فتوی ہے اور جب تک فسخ نہ کریگا تو اوسکو اجر معین ہی ملیگا وقيل لا يعقد به ثانيا كزيادة واحد تعنتا فانها لا تعتبر ويسمى فى الاجارة اور بعضون نے
کہا در صورت زیادتی دوبارہ عقد نہ کریں مثل اوسکے کہ کوئی شخص کروا سطے تکلیف رسانی اور مشقت اندازی مستاجر کے وہ زیادتی معتبر نہیں اور یہ آگے آویگا کتاب الاجارہ میں
المستاجر الاول اولى من غيره اذا قبل الزيادة اور پہلا مستاجر اولی ہے اپنے غیر سے جب کہ زیادتی اجر کو قبول کرے جیسا کہ مبنی ہے قول اول پر جو اصح ہے والموقوف
عليه الغلة او السكنى لا يملك الاجارة ولا الدعوى لو غصبت الوقف الا بتولية او اذن قاضى ولو الوقف على رجل معين على ما عليه الفتوى
عماديه لان حقه فى الغلة لا العين اور جسکو واسطے محصول اور سکونت وقف ہو وہ اجارہ دینے کا مالک نہیں اور نہ دعوی کا مالک ہے اگر اوس سے کسی نے وقف غصب کر لیا ہو
مگر بسبب تولیت یا اذن قاضی کے اگرچہ مرد معین پر وقف ہو بنا بر قول مفتی بہ کے کذا فی العمادیہ اجارہ دینے کا اوسے اسلئے مالک نہیں کہ حق مستحق کا محصول میں ہے نہ عین وقف میں
وهل يملك السكنى من يستحق الاجر فى الوهبانية لا وفى شرحها للشرنبلالى والابن نعم اور کیا سکونت وقف کا وہ شخص مالک ہے جو مستحق ہے اوسکی آمدنی کا
وہبانیہ میں کہا کہ وہ مالک سکونت کا نہیں اور اوسکی شرح شرنبلالی میں کہا اور تنقیح یہ ہے کہ ہاں وہ سکونت کا مالک ہے والموقوف اذا آجره المتولى بدون اجر المثل
لزم المستاجر لا المتولى كما غلط فيه بعضهم تمامه اى تمام اجر المثل اور جب کہ متولی ہو تو مکان کمتر اجر مثل سے اجارہ دے تو مستاجر کو پورا اجر مثل دینا لازم ہوگا
نہ متولی کو جیسا کہ بعضوں نے اسمیں غلط سمجھا ہے کتاب فی کذا وصی خانيه اجر منزل صغير بدون اجرة يلزم المستاجر تمامه اذ ليس لكل منهما ولاية الحط
ولا اسقاط چنانچہ باب اور سطر وصی کے کذا فی الخانیہ اجارہ دیا ابن صغیر کا مکان اجرت کمتر مثل سے تو اپنے مستاجر پر پورا اجر لازم ہوگا اسواسطے کہ ہر ایک کو دونوں میں سے کم کرنے اور
ساقط کرنیکی ولایت نہیں ہم طحطاوی نے تھا کہ اگر شارح بجائے لکل منهما کے لکل منہ کہتا تو متولی کو بھی یہ تعلیل شامل ہوتی وفى الاشباه عن القنية ان القاضى يأمره
بالاستيجار باجر المثل وعليه تسليم زوائد السنين الماضية ولو كان القيم ساكنا مع قدرته على الرفع للقاضى لا غرامة عليه وانما هى على المستاجر
واذا ظفر الناظر بمال الساكن فله اخذ النقصان منه فيصرفه فى مصرفه قضاء وديانة انتهى فليحفظ اور اشباہ میں قنیہ سے منقول ہے کہ قاضی مستاجر
کو بعوض اجر مثل اجارہ لینے کا امر کرے اور اوس پر سنین ماضیہ کی زیادتیاں لازم ہونگی یعنی در صورتیکہ کم اجارہ اجرة مثل سے اور اگر متولی ساکت رہا ہوگا با وجود اسکے قادر ہونے کے
قاضی کے پاس نالش کرنے پر تو بھی اوس پر تاوان نہیں ہوتا تاوان تو مستاجر ہی پر ہے اور جب کہ ناظر ساکن وقف کے مال کو پا جائے تو اوسکو بقدر نقصان اوس میں لینا جائز ہے پھر اوسکو
صرف کرے وقف کے مصرف میں قضاء بھی اور دیانة بھی انتہی کلام الاشباه تو اسکو یاد رکھنا چاہئے قلت وقيد باجارة المتولى لما فى غصب الاشباه لو آجر الغاصب
ما منافعه مضمونة من مال وقف او يتيم او معد للاستغلال فعلى المستاجر المسمى لا اجر المثل وعلى الغاصب رد ما قبضه لا غير لتاويل العقد انتهى
فليحفظ میں کہتا ہوں کہ مصنف نے وقف میں اجارہ متولی کی قید لگائی اسواسطے کہ اشباہ کی کتاب الغصب میں لکھا ہے کہ اگر غاصب نے اجارہ دیا جسکے منافع کا ضمان غاصب پر ہے
منجملہ مال وقف یا مال یتیم یا اوس مکان کے جو کرایہ کیواسطے مہیا ہے تو مستاجر پر اجر مسمی ہے نہ اجر مثل اور غاصب پر پھیر دینا ہے اوسکا جو اوسنے مستاجر سے لیا نہ سوا اوسکے
بسبب تاویل عقد اجارہ انتہی تو اسکو یاد رکھنا چاہئے يفتى بالضمان فى غصب عقار الوقف وغصب منافعه او اتلافها كما لو سكن بلا اذن او اسكنه المتولى بلا اجر
كان على الساكن اجر المثل ولو غير معد للاستغلال به يفتى صيانة للوقف وكذا منافع مال اليتيم درر فتوی ہوتا ہے تاوان کا زمین وقف کے غصب اور اوسکے منافع
کے غصب اور منافع تلف کر دینے میں چنانچہ اگر کسی نے مکان وقف میں سکونت کی بلا اذن یا متولی نے اوسکو رکھا بلا کرایہ تو ساکن پر اجر مثل واجب ہوگا اگرچہ وہ مکان کرایہ کیواسطے مہیا
نہو تو بھی اسی پر فتوی ہے وقف کی حفاظت کیواسطے اور یہی حکم ہے مال یتیم کے منافع کا کذا فی الدرر وكذا يفتى بكل ما هو انفع للوقف فيما اختلف العلماء فيه

